



بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین
الرحمن الرحیم مالک یوم
الدین ایاک نعبد وایاک
نستعین اھدنا الصراط
المستقیم صراط الذین
انعمت علیھم غیر المغضوب
علیھم ولا الضالین

برائے ایصال ثواب

حضرت اخندزادہ پیر سیف الرحمٰن ارچی خراسانی رحمۃ اللہ علیہ (مدفون: لاہور)

حضرت قائد اہل سنت شیخ الاسلام مولانا الشاہ احمد نورانی رحمۃ اللہ علیہ (مدفون: کراچی)

غازی اسلام جانثار پاکستان ملک عبدالرسول قادری رحمۃ اللہ علیہ (مدفون: جوہرآباد)



امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

کے ترجمۂ قرآن کی مناسبت سے

اشاعت خاص

# انوارِ کنز الایمان

مرتبین

ڈاکٹر امجد رضا امجد (انڈیا)

ملک محبوب الرسول قادری (پاکستان)




انٹرنیشنل غوثیہ فورم

انوار رضا لائبریری 198/4 جوہرآباد (41200) پنجاب، پاکستان

0092-300/321-9429027

mahboobqadri787@gmail.com

شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام

انوار کنزالایمان نمبر

دینی، سماجی، اخلاقی اور ملی اقدار کا محافظ

سہ ماہی

انوارِ رضا

بانی: ملک محبوب الرسول قادری

جوہرآباد

جلد نمبر 4 شمارہ نمبر 1,2

ایڈیٹر: ملک محمد قمر الاسلام قمر

چیف ایڈیٹر: مفتی آصف محمود قادری

معاون ایڈیٹر: علامہ محمد شاہد جمیل اویسی

اشاعت خاص: سید غفران شرف گیلانی، سید ظہیر عباس گھرا



**قیمت فی شمارہ**

500 روپے

**سالانہ رکنیت فیس**

1000 روپے

انٹرنیشنل غوثیہ فورم انوار رضا لائبریری بلاک نمبر ۲ جوہرآباد ضلع خوشاب
0300-9429027
0321-9429027
Ph: 0454-721787






# حُسنِ ترتیب......انوارِ کنزالایمان

سورۂ فاتحہ
ابتدائیات...... چند باتیں انوار کنزالایمان اور صاحب کنزالایمان کے بارے میں...... مدیر اعلیٰ کے قلم سے 10
تجھے حمد ہے خدایا 17
نعت سرور کونین ﷺ 19
انتساب 20
پیغام...... حضرت اخونزادہ پیر سیف الرحمٰن ارچی خراسانی 21
پیغام...... محقق العصر مولانا مفتی محمد خان قادری 22
تاثرات...... شیخ العلماء والشیوخ حضرت میاں محمد حنفی سیفی ماتریدی 24
پیغام...... حضرت علامہ صاحبزادہ حافظ حامد رضا وزیر محکمہ عشر و زکوٰۃ آزاد کشمیر 25
پیغام...... حضرت ابوالرضا گلزار حسین قادری رضوی خلیفہ مجاز بریلی شریف 26
تاثرات...... حضرت پیر طریقت ڈاکٹر محمد سرفراز محمدی سیفی 27
انوار کنزالایمان...... صحافت کے میزان پر (ریذیڈنٹ ایڈیٹر نوائے وقت کراچی) 30
شادا زندگی خویش کہ کارے کردم — ڈاکٹر امجد رضا امجد 33

**باب اوّل ——— ترجمہ قرآن : اصول و شرائط**

اصول ترجمہ قرآن حکیم — علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری 41
فتاویٰ رضویہ کی روشنی میں ترجمہ کے شرائط — جناب اشرف جہانگیر 55

**باب دوم ——— کنز الایمان : منظر پس منظر**

کنزالایمان...... ضرورت و افادیت — مفتی شمشاد احمد رضوی 68
کنزالایمان اور صدر الشریعہ — مولانا عبدالمبین نعمانی 82
کنزالایمان کی اشاعت — مولانا عبدالمبین نعمانی 94
کنزالایمان تاریخ کے آئینہ میں — ڈاکٹر مجید اللہ قادری 97
کنزالایمان پس منظر و پیش منظر — مولانا غلام مصطفےٰ رضوی 111
کنزالایمان تحریفات کا جائزہ — مولانا عبدالمبین نعمانی 125
کنزالایمان...... تاج کمپنی کا صلح نامہ — مولانا عبدالمبین نعمانی 134

## باب ہشتم ....... حاصل مطالعہ: کنزالایمان کے تعلق سے دانشوروں کے انٹرویو


| | | |
|---|---|---|
| کنزالایمان کے تعلق سے توضیحی سوالات اور ان کے جوابات | | 633 |
| علامہ کوکب نورانی اوکاڑوی | پروفیسر سید شاہ طلحہ رضوی برق | |
| پروفیسر فاروق احمد صدیقی | ڈاکٹر غلام مصطفےٰ نجم القادری | |
| ڈاکٹر واحد نظیر | | |


## باب نہم ...... تفسیرات کنز الایمان


| | | |
|---|---|---|
| تفسیرات امام احمد رضا | مفتی محمد مطیع الرحمٰن رضوی | 661 |
| امام احمد رضا اور علم تفسیر | شیخ القرآن علامہ فیض احمد اویسی | 676 |
| تفسیرات امام احمد رضا کا تقابلی مطالعہ | ڈاکٹر عبد العلیم رضوی | 688 |
| کنزالایمان اپنے مفسر کی نظر میں | مولانا ادریس رضوی | 699 |
| تفسیر کنزالایمان میں احادیث کے حوالے | مولانا عابد رضا مصباحی | 712 |


## باب دہم ...... کنز الایمان کے فکری اثرات


| | | |
|---|---|---|
| بیسویں صدی پر کنزالایمان کے فکری اثرات | محمد الیاس اعظمی | 727 |
| کنزالایمان پر ارباب علم ودانش کے تاثرات | کلیم احمد قادری | 753 |
| کنزالایمان غیروں کی نظر میں | مفتی شمشاد احمد رضوی | 763 |


## باب یازدہم ...... کنزالایمان پر شائع مقالات کا اشاریہ


| | | |
|---|---|---|
| مختلف رسائل میں کنزالایمان پر شائع مقالات | حبیب الرحمٰن سجر | 775 |


## باب دوازدہم ...... تراجم کنزالایمان کے عکوس


| | | |
|---|---|---|
| کنزالایمان کا قلمی نسخہ اور مختلف زبانوں میں تراجم | ادارہ | |


## ضمیمہ


| | | |
|---|---|---|
| کنزالایمان کے خلاف سازش اور اس کا مثبت جواب | مولانا محمد عبد الستار خان نیازی ﷫ | 799 |
| کنزالایمان پر اعتراضات کا علمی محاسبہ | حضرت خواجہ حمید الدین سیالوی مدظلہ | 835 |
| ترجمہ کنزالایمان کا مختصر تعارف | علامہ الحاج ابوداؤد محمد صادق رضوی مدظلہ | 883 |
| کنزالایمان ...... قرآن مجید کا شاہکار ترجمہ | حضرت پیر سید محمد فاروق القادری | 897 |
| کنزالایمان پر پابندی کیوں؟ | پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد | 899 |





| | | |
|---|---|---|
| قطعات تاریخ | پروفیسر سید شاہ محمد طلحہ رضوی برق | |
| | ڈاکٹر واحد نظیر | |
| کنزالایمان ...... اہل حدیث کی نظر میں | استاذ سعید بن عزیز یوسف زئی | 901 |
| کنزالایمان کی اشاعت کا ایک منفرد انداز | صوفی محمد عقیل | 909 |
| صاحب کنزالایمان امام احمد رضا ﷫ | | |
| ایک فاضل اہلحدیث کی نظر میں | ڈاکٹر پروفیسر محی الدین الوائی (مصر) | 912 |
| کنزالایمان رضا | کلام: مولانا محمد شہزاد مجددی | 915 |
| کنزالایمان رضا | کلام: صاحبزادہ سید وجاہت رسول قادری | 916 |
| انوار کنزالایمان | محمد عبد القیوم طارق سلطانپوری | 917 |
| تاریخی مادے قطعات تاریخ ہائے طباعت | نتیجہ فکر: سید عارف محمود مجھور رضوی | 919 |
| جشن صد سالہ کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن | | |
| کے حوالے سے منظوم خراج | نتیجہ فکر: سید عارف محمود مجھور رضوی | 920 |
| قطعۂ تاریخ وصال | نتیجہ فکر: سید عارف محمود مجھور رضوی | 921 |
| قطعۂ تاریخ اشاعت | صاحبزادہ پیر فیض الامین فاروقی سیالوی | 922 |
| قطعۂ تاریخ اشاعت | ڈاکٹر سید شاہ محمد طلحہ رضوی برق | 923 |
| قطعۂ تاریخ انطباع کنزالایمان نمبر | ڈاکٹر واحد نظیر | 924 |
| کنزالایمان کا سن اشاعت (عیسوی و قمری) | ماہر علم الاعداد سید انتخاب علی کمال | 925 |
| پیغام ...... علامہ پیرزادہ اقبال احمد فاروقی ۔ مدیر "جہان رضا" لاہور | | 926 |
| رفعت کبریا دیکھئے | ملک محبوب الرسول قادری | 927 |
| تبصرہ ...... کنزالایمان نمبر ...... | صاحبزادہ سید وجاہت رسول قادری | 929 |
| ترجمۃ القرآن ...... کنزالایمان (منظوم خراج) | پروفیسر فیض رسول فیضان | 942 |


## متفرقات


| | | |
|---|---|---|
| مناجات بدرگاہ رب العالمین | سیدی امام احمد رضا قادری ﷫ | 575 |
| نوادرات رضا سے (قلمی تبرکات) | | 184 |
| | | 257 |

Molana Khadim Hussain D.B

مدیرانِ حروف

## چند باتیں

# صاحب کنز الایمان اور انوارِ کنز الایمان کے بارے میں

صاحب کنز الایمان، جامع العلوم شیخ الاسلام اعلیٰ حضرت مولانا الشاہ احمد رضا خان فاضل بریلوی قدس سرہٗ کی ولادت 10 شوال 1272ھ (14 جون 1856ء) کو محلہ جسولی بریلی سٹی (یوپی) میں ہوئی۔ والد گرامی کا نام مولانا نقی علی خان قادریؒ تھا جو رئیس المحدثین حضرت مولانا رضا علی خان قادریؒ کے فرزندِ ارجمند تھے وہ افغانستان کے معروف قبیلہ بڑیچ کے سردار زادے تھے گھر کا ماحول خالص دینی، علمی اور روحانی تھا جس کا آپ پر بہت گہرا اثر پڑا اور آپ نے تقریباً ساڑھے چار برس کی عمر میں قرآن پاک ختم کر لیا۔ جبکہ تقریباً چودہ برس کی عمر میں آپ نے علومِ دینیہ کی تکمیل کر لی اور شعبان المعظم 1286ھ ...... (1869ء) میں آپ کو دستار فضیلت عطا کی گئی۔ 14 شعبان المعظم 1286ھ کو آپ مسندِ افتاء پر جلوہ افروز ہوئے اور فتویٰ نویسی کا آغاز کر دیا نیز اسی سال علومِ دینیہ کی تدریس بھی شروع فرما دی۔ اس وقت تک آپ علومِ عقلیہ مثلاً اصول، کلام، تاریخ، جغرافیہ، ریاضی، منطق، تفسیر، حدیث، فقہ وغیرہ میں سندِ فراغت حاصل کر چکے تھے اور پہلا فتویٰ آپ نے مسئلہ رضاعت کے متعلق ایک استفتاء پر جاری فرمایا۔

طریقت میں آپ نے آستانہ عالیہ مارہرہ مقدسہ کے عظیم شیخ طریقت وارثِ علوم سیدنا غوث اعظم حضرت علامہ مولانا سید آل رسول قادری قدس سرہٗ کے دستِ مبارک پر بیعت کا شرف حاصل کیا اور روحانی تربیت پائی جبکہ ان کے وصال کے بعد استاذ السالکین حضرت مولانا سید ابوالحسین احمد نوری مارہروی قدس سرہٗ سے تعلیم و تربیت پائی، منازلِ سلوک طے کیں۔ علم تکسیر، علم جفر اور علم هندسہ میں راہنمائی لی۔ آپ کو 65 علوم پر مکمل دسترس اور عبور حاصل تھا۔ جبکہ 21 علوم آپ نے اپنے والد گرامی حضرت مولانا نقی علی خان قادریؒ سے حاصل کیے۔ آپ کے دیگر اساتذہ میں الشیخ احمد بن زین دحلان مکی، الشیخ عبدالرحمٰن سراج مکی، الشیخ حسین بن صالح، علامہ الشاہ ابوالحسین احمد نوریؒ، علامہ غلام قادر بیگؒ اور علامہ عبدالعلی رامپوریؒ شامل ہیں۔ جبکہ آپ کی اسانید میں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ، مولانا عبدالعلی لکھنویؒ اور الشیخ عابد السندی



مدنیؒ کے اسمائے گرامی بھی آتے ہیں۔ آپ کو 13 سے زائد روحانی سلاسل طریقت میں مشائخ عرب و عجم سے اجازت و خلافت حاصل تھی مگر آپ نے زیادہ تر سلسلۂ عالیہ قادریہ شریف میں بیعت کا سلسلہ جاری فرمایا اور اس کی وجہ یہ تھی کہ آپ کو حضور سیدنا غوث الثقلین غوث اعظم الانس والجان ابو محمد عبدالقادر جیلانی قدس سرہٗ سے از حد والہانہ محبت تھی اور ان کی خاص توجہ میں تھے اسی لئے آپ کو نائب غوث اعظم فی الهند تسلیم کیا گیا۔

1870ء میں آپ کو پہلی مرتبہ اپنے والد گرامی کی معیت میں حرمین شریفین کی حاضری کی سعادت نصیب ہوئی۔ اسی موقع پر مکہ مکرمہ کے عظیم شافعی عالم الشیخ حسین بن صالح نے آپ کو دیکھتے ہی یہ پیشن گوئی فرمائی تھی کہ ...... میں اس پیشانی میں اللہ تعالیٰ کا نور پاتا ہوں ...... نیز اسی وقت آپکو صحاح ستہ کی سند اور سلسلہ عالیہ قادریہ شریف کی اجازت اپنے دستخط سے عنایت فرمائی جبکہ متعدد جید اور مقتدر علماء مشائخ نے آپ سے حدیث، تفسیر اور فقہ واصول فقہ میں اسانید لیں اور آپ کو عنایت بھی کیں ...... 1905ء میں آپ کو دوسری مرتبہ حج و زیارت کی سعادت نصیب ہوئی۔ آپ نے اس سفرِ حج میں علماء حرمین کے استفتاء پر معرکۃ الآراء کتب تصنیف فرمائی۔ ان میں کفل الفقیہ، نوٹ کرنسی کے مسئلہ کے حل کے حوالے سے ہے جو آج بھی بینکنگ کے شعبہ کیساتھ وابستہ افراد کے لیے راہنمائی فراہم کرتی ہے۔ دوسری کتاب 'الدولة المکیہ' ہے جو نہایت محققانہ کتاب ہے یہ محض چند گھنٹوں میں منصۂ شہود پر آئی۔ اس کتاب میں حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے علم مبارک کی وسعتوں کا بیان ہے اس کتاب پر علماء عرب نے آپکی حد درجہ تحسین و آفرین کی بلکہ آپ کو چودہویں صدی ہجری کا مجدد قرار دیا، تسلیم کیا اور تقاریظ میں لکھا۔ اسی سفرِ مبارک کے دوران آپ کی تیسری معرکۃ الآراء تصنیف 'حسام الحرمین' ہے۔

اعلیٰ حضرت شیخ الاسلام امام احمد رضا خان محدث بریلویؒ کا ایک اہم کارنامہ قرآن کریم کا اردو ترجمہ ہے جو آپ نے 1330ھ (1912ء) میں مکمل کیا اور اس کا تاریخی نام "کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن" رکھا۔ ہجری تقویم کے اعتبار سے اس ترجمہ کو سال رواں کے آغاز میں پوری ایک صدی اور ایک سال مکمل ہو رہا ہے۔ تو ہم نے اس موقع پر اس عظیم الشان "انوار کنز الایمان نمبر" کی اشاعت کو اپنے لئے عظیم سعادت سمجھتے ہوئے جدوجہد کی اور یہ ارمغان آپ کے ہاتھ میں ہے۔ سیدی امام احمد رضا نے اپنے عہد کے نامور سائنس دان اور محقق ڈاکٹر سر ضیاء الدین کے

مطلوبہ سوال کا فاضلانہ جواب مرحمت فرمایا جس پر انہوں نے جرمنی کے سفر کا ارادہ ترک کر کے بریلی شریف میں آپ سے راہنمائی پائی۔ 1913ء میں آپ نے ھندوستان میں مسلمانوں کے مسائل پر غور و خوض کے بعد "ملتِ اسلامیہ کے لیے اصلاحی اور انقلابی پروگرام کا اعلان" کیا اور معاشی نکات پیش کیے۔ اسی سال آپ نے بہاولپور ھائی کورٹ کے جسٹس محمد دین کے استفتاء پر مدلل جواب مرحمت کیا اور عدلیہ کی راہنمائی کی۔ 1914ء میں علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے وائس چانسلر ڈاکٹر سر ضیاء الدین نے آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر متعدد سائنسی موضوعات پر راہنمائی حاصل کی۔ 1917ء میں جماعت رضائے مصطفےٰ بریلی کی تاسیس ہوئی 1918ء میں آپ نے خواجہ حسن نظامی کے نظریہ کے جواب میں "حرمتِ سجدۂ تعظیمی" کے موضوع پر عظیم کتاب تصنیف فرمائی جس میں ثابت کیا کہ سجدہ صرف اور صرف اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کے لیے ہے وہی معبود ہے اس کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں اور سجدۂ تعظیمی حرام ہے۔ آپ نے امریکی ہیئت دان پروفیسر البرٹ ایف پورٹا، آئزک نیوٹن اور آئن سٹائن کے نظریات کے خلاف فاضلانہ تحقیق پیش کی اور ملت مسلمہ کی نمائندگی کا حق ادا کر دیا۔ 1920ء میں امام احمد رضا نے "رد حرکتِ زمین" کے موضوع پر 105 دلائل دے کر اپنا موقف واضح کیا۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی ﷫ کی ساری زندگی انتھک جدوجہد سے عبارت ہے وہ شریعت مطاہرہ کے جتنے بڑے عالم تھے اسی قدر سختی سے اس پر عمل پیرا بھی تھے اور حضور ﷺ کی ذات گرامی کے ساتھ آپ کی محبت تو مثالی تھی۔ آپ ایک سچے عاشق رسول ﷺ اور متبع شریعت تھے فتنہ قادیانیت کی سرکوبی کے لیے آپ نے 5 کتب تصنیف کیں۔ برصغیر پاک و ھند کی تاریخ میں فتاویٰ عالمگیری کے بعد دوسرا بڑا فقہی انسائیکلو پیڈیا بھی اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی ﷫ کے مقدس قلم کا عظیم شاہکار ہے جو "فتاویٰ رضویہ" کے نام سے ساری دنیا میں معروف ہے۔ شعر و سخن کی دنیا میں بھی آپ عدیم النظیر اور قادر الکلام شاعر کے طور پر پہچانے جاتے ہیں اور آپ کا نعتیہ دیوان "حدائق بخشش" اردو ادب کا اہم ذخیرہ ہے۔ اعلیٰ حضرت کا معروف 'سلام' عرب و عجم میں بے حد مقبول ہوا اور اھل نظر کا کہنا ہے کہ اس سلام کو بارگاہ رسالت مآب سے سندِ قبولیت عطا ہوئی ہے

مصطفےٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام شمع بزم ھدایت پہ لاکھوں سلام



امام احمد رضا بریلوی ﷫ نے ایک ہزار دو سو بائیس کتب تصنیف کیں بریلی شہر میں عظیم دینی درس گاہ جامعہ منظر اسلام قائم کیا اور خانقاہ قادریہ کے ذریعے سے روحانیت کے طلب گاروں کی دستگیری و راہنمائی کی۔ آپ ایک ہشت پہلو شخصیت کے حامل عظیم بزرگ تھے آپ نے 25 صفر المظفر 1340ھ (1921ء) کو جمعۃ المبارک کی اذان کے وقت داعیٔ اجل کو لبیک کہا اور اپنے رب کے حضور حاضر ہو گئے......

حکیم الامت علامہ محمد اقبال نے فرمایا تھا کہ"......ھندوستان کے دور آخر میں ان جیسا طباع اور ذہین فقیہہ پیدا نہیں ہوا۔ میں نے ان کے فتاویٰ کے مطالعہ سے یہ رائے قائم کی ہے اور ان کے فتاویٰ ان کی ذھانت و فطانت، جودتِ طبع، کمال فقاہت اور علوم دینیہ میں تبحر علمی کے شاھد عادل ہیں۔ مولانا ایک دفعہ جو رائے قائم کر لیتے ہیں اس پر مضبوطی سے قائم رہتے ہیں یقیناً وہ اپنی رائے کا اظہار بہت غور و فکر کے بعد کرتے ہیں انہیں اپنے شرعی فیصلوں اور فتاویٰ میں کبھی کسی تبدیلی یا رجوع کی ضرورت نہیں پڑتی بایں ہمہ ان کی طبیعت میں شدت تھی اگر یہ چیز درمیان میں نہ ہوتی تو مولانا احمد رضا خان بریلوی ﷫ گویا اپنے دور کے امام ابو حنیفہ تھے"......

صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی ﷫ نے فرمایا کہ......علم فقہ میں جو تبحر و کمال حضرت امام احمد رضا خان کو حاصل تھا اس کو عرب و عجم مشارق و مغارب نے گردنیں جھکا کر تسلیم کیا......

حرم کعبہ میں محافظ کتب الشیخ سید اسماعیل بن خلیل نے فرمایا کہ...... میں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ اس فتاویٰ کو امام ابو حنیفہ نعمان دیکھتے تو یقیناً ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوتیں......

"ھمدرد" کے بانی حکیم محمد سعید دھلوی کا کہنا ہے کہ...... مولانا (بریلوی ﷫) شریعت و طریقت دونوں کے رموز سے آگاہ تھے۔ اگر ایک طرف ان کے فتاویٰ نے عرب و عجم میں ان کی علمی و دینی بصیرت کی دھاک بٹھا دی تھی تو دوسری طرف عشق رسول ﷺ نے ان کی نعتیہ شاعری کو فکر و فن کی بلندیوں پر پہنچا دیا تھا۔

نامور دیو بندی عالم علامہ انور شاہ کشمیری کا کہنا ہے کہ واقعی بریلوی حضرات کے سرکردہ مولانا احمد رضا خاں بریلوی ﷫ کی تحریریں شائستہ اور مضبوط ہیں جنہیں دیکھ کر یہ اندازہ ہوتا ہے کہ یہ مولوی احمد رضا خان بریلوی صاحب ایک زبردست عالم دین اور فقیہہ ہیں...... جماعت اسلامی کے بانی مولانا مودودی نے لکھا ہے کہ میں مولانا احمد رضا خان مرحوم کے علم و فضل ان کے ذہن

رسا اور انکی دینی خدمات کا قائل ومعترف ہوں...... تھانہ بھون سے بین الاقوامی شہرت کے حامل دیوبندی عالم مولانا اشرف علی تھانوی کہتے ہیں کہ مولانا احمد رضا خان بریلوی اگرچہ ہمیں کافر کہتے تھے مگر عشق رسول ﷺ کی بناء پر کہتے تھے اگر وہ گستاخ رسول سمجھتے ہوئے بھی ہمیں کافر نہ کہتے تو خود کافر ہو جاتے۔ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا کے کلام سے جن نعتوں کو آفاقی حیثیت کا حامل کہا جاسکتا ہے ان میں سے چند ایک کے مقطع یہ ہیں۔

سب سے اولیٰ و اعلیٰ ہمارا نبی — سب سے بالا و والا ہمارا نبی
نعمتیں بانٹتا جس سمت وہ ذیشان گیا — ساتھ ہی منشیٔ رحمت کا قلمدان گیا
واہ کیا جود و کرم ہے شہِ بطحٰی تیرا — نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا
اُن کی مہک نے دل کے غنچے کھلا دیئے ہیں — جس راہ چل دیئے ہیں کوچے بسا دیئے ہیں
کس کے جلوے کی جھلک ہے یہ اجالا کیا ہے؟ — ہر طرف دیدۂ حیرت زدہ تکتا کیا ہے؟
مصطفےٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام — شمع بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلویؒ کا سالانہ عرس مبارک ہر سال 24 صفر المظفر سے 26 صفر المظفر تک منایا جاتا ہے ساری دنیا میں آپ کے لاکھوں ارادت مند آپ کی یاد میں تقریبات کا انعقاد کرتے ہیں۔ سال گذشتہ 1430ھ (2009ء) کو آپ کے ترجمۂ قرآن کو ایک صدی کی تکمیل ہو جانے کے سبب "کنز الایمان سال" کے طور پر منایا گیا تھا۔ میری دعا ہے کہ حق تعالیٰ شانہٗ ملتِ مرحومہ کو اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان محدث بریلوی قدس سرہٗ کا حقیقی فیض نصیب کرے...... قوم میں دینی شعور بیدار ہو اور اقامتِ دین کے لیے ہم بھی اپنے حصے کا کردار ادا کرسکیں۔ آمین

ادارہ تحقیقاتِ امام احمد رضا انٹرنیشنل (کراچی) کے سربراہ اور نامور محقق رضویات حضرت علامہ سیّد وجاہت رسول قادری مدظلہٗ اور علامہ پیرزادہ اقبال احمد فاروقی شکریہ کے مستحق ہیں کہ جنہوں نے "رضا ریویو پٹنہ" کی اصل کاپی ہمیں مستعار مرحمت فرمائی جس کے استفادہ کرتے ہوئے ہم اس خصوصی نمبر کو شائع کرنے کے قابل ہوئے۔ اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیر سے نوازے۔ آمین

مجاہد ملت بطل حریت ضیغم اسلام فاتح تختہ دار حضرت مولانا محمد عبدالستار خان نیازی



رحمۃ اللہ علیہ نے کنز الایمان شریف کے خلاف سعودی عرب میں عائد کی جانے والی نام نہاد پابندی پر نہایت موثر اور زور دار انداز سے اپنا احتجاج ریکارڈ کرایا اور قائد کی حیثیت سے اپنی ذمہ داریاں پوری فرمائیں۔ اس موضوع پر مولانا نیازی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ مقالہ "کنز الایمان کے خلاف سازش اور اس کا مثبت جواب" انڈیا سے شائع ہونے والے "رضا ریویو" کی اشاعت خصوصی میں شامل اشاعت نہ ہوسکا جسے ہم "انوار کنز الایمان" کی زینت بناتے ہوئے روحانی خوشی اور مسرت محسوس کر رہے ہیں۔ حضرت مجاہد ملت مولانا محمد عبدالستار خان نیازی قدس سرہٗ کے اس مقالہ کی اشاعت سے یقیناً بہت سارا تاریخی ریکارڈ محفوظ ہو جائے گا اور ہمارا یقین ہے کہ حضرت مجاہد ملت رحمۃ اللہ علیہ کی روح مبارکہ بھی مسرور ہوگی۔ اس کی اشاعت کی خبر پا کر ہمارے مشنری ہمدم دیرینہ محترم حاجی عطا اللہ خان روکھڑی کے علاوہ مجاہد ملت رحمۃ اللہ علیہ کے مزار مقدس کی متولی اور جمعیت علماء پاکستان کے مرکزی جائنٹ سیکرٹری اور ہمارے بزرگ راہنما الحاج محمد اسلم خان روکھڑی نے جس خوشی اور مسرت کا اظہار کیا وہ بھی لائق تحسین ہے۔ خداوند متعال حضرت مجاہد ملت کی اس سعی کو قبول فرما کر ان کی قبر کو روشن اور منور فرمائے۔ صاحب قرآن کے نور سے بھر دے اور ہمیں اس سے اکتسابِ فیض کی توفیق بخشے۔ آمین

یونہی حضرت پیر طریقت خواجہ محمد حمید الدین سیالوی مدظلہٗ سجادہ نشین دربار عالیہ سیال شریف کے ارشاد کی تعمیل میں حضرت مفکر اسلام علامہ ابوالخیر صاحبزادہ عزیز احمد اور حضرت جسٹس پیر محمد کرم شاہ الازہری (رحمہم اللہ) نے سعودی عرب کے فرمانروا کو تفصیلی مکتوب کا ڈرافٹ تیار کیا۔ پھر اجلاسِ خاص میں حضرت شیخ الاسلام خواجہ قمر الدین سیالوی قدس سرہٗ کے خلفاء کرام کی کثیر تعداد نے انہیں اپنی مشاورت پیش کی۔ یہ اتمامِ حجت، اظہارِ حقیقت، دعوتِ انصاف اور قرآن فہمی کی عمدہ مثال اور کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن کی وکالت کی اچھی روایت ہے۔ اس مقصد کے پیش نظر اس اہم علمی تاریخی دستاویز کو انوار رضا کی اشاعت خاص "انوار کنز الایمان" کا حصہ بنایا جا رہا ہے۔

مجھے حضرت پیر طریقت ڈاکٹر کرنل محمد سرفراز محمدی سیفی مدظلہٗ (اسلام آباد) کا شکریہ ادا کرنا ہے کہ جنہوں نے کمال شفقت سے شبیہ مجدد الف ثانی حضرت خواجہ خواجگان پیر سیف الرحمٰن ارچی خراسانی قدس سرہٗ سے اس اشاعتِ خاص "انوار کنز الایمان نمبر" کے لئے خصوصی پیغام دلوایا حالانکہ حضرت پیر ارچی رحمۃ اللہ علیہ علیل تھے اور یہ پیغام ان کی حیاتِ مبارکہ کی آخری تحریر

ثابت ہوا۔ اللہ تعالیٰ ان کے درجات فردوسِ بریں میں بلند سے بلند تر فرمائے کہ ان کے فیضان سے ملت وامت کو مستفیض فرمائے نیز محترم ڈاکٹر صاحب مدظلہ کو جزائے خیر سے نوازے۔ آمین

حضرت علامہ الحاج ابوداؤد محمد صادق رضوی کا مقالہ، استاذ سعید بن عزیز یوسف زئی، پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد رحمۃ اللہ علیہ، ڈاکٹر پروفیسر محی الدین الوائی (مصر)، حضرت پیر سید محمد فاروق القادری، محترم محقق العصر علامہ مفتی محمد خان قادری، آزاد کشمیر جموں وکشمیر حکومت میں وزیر محکمہ عشر و زکوٰۃ علامہ صاحبزادہ حافظ حامد رضا، حضرت صوفی گلزار حسین رضوی برکاتی، حضرت اخندزادہ پیر سیف الرحمٰن ارچی، محترم علامہ سید وجاہت رسول قادری، ماہ رخ خان قادری (برطانیہ)، شعراء کرام محترم علامہ محمد عبدالقیوم طارق سلطانپوری، محترم سید عارف محمود مجور رضوی، محترم حضرت پیر فیض الامین فاروقی، محترم حضرت سید انتخاب علی شاہ، محترم صوفی محمد عقیل، حضرت پیر طریقت شیخ المشائخ میاں محمد حنفی سیفی، پیر طریقت صوفی غلام مرتضیٰ سیفی سمیت متعدد شخصیات کی نگارشات اس نمبر کا حصہ بنائی گئیں اللہ تعالیٰ ان تمام حضرات کو دارین میں اس کی بہتر جزا عطا فرمائے نیز اس اشاعت میں جن حضرات نے اس خصوصی شمارہ کی اشاعت میں کسی بھی حوالے سے حصہ لیا، خریداری یا اشتہارات کسی بھی ذریعے سے تعاون کیا اللہ تعالیٰ اس خالص مشنری ودینی کارِ خیر میں تعاون کو ذریعہ نجات اور توشۂ آخرت بنائے۔ آمین

محمد محبوب الرسول قادری

(مدیر اعلیٰ)



حمد باری تعالیٰ جلّ جلالہ و عمّ نوالہ

# تجھے حمد ہے خدایا

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی قدس سرہٗ

وہی رب ہے جس نے تجھ کو ہمہ تن کرم بنایا
ہمیں بھیک مانگنے کو ترا آستاں بتایا
تجھے حمد ہے خدایا

تمہیں حاکم برایا تمہیں قاسم عطایا
تمہیں دافع بلایا تمہیں شافع خطایا
کوئی تم سا کون آیا

وہ کنواری پاک مریم وہ نَفَخْتُ فِیْہِ کا دم
ہے عجب نشان اعظم مگر آمنہ کا جایا
وہی سب سے افضل آیا

یہی بولے سدرہ والے چمن جہاں کے تھالے
سبھی میں نے چھان ڈالے ترے پایہ کا نہ پایا
تجھے یک نے یک بنایا

فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ یہ ملا ہے تجھ کو منصب
جو گدا بنا چکے اب اٹھو وقتِ بخشش آیا
کرو قسمت عطایا

وَاِلَی الْاِلٰہِ فَارْغَبْ کرو عرض سب کے مطلب
کہ تمہیں کو تکتے ہیں سب کرو ان پر اپنا سایا
بنو شافع خطایا

ارے اے خدا کے بندو کوئی میرے دل کو ڈھونڈو
مرے پاس تھا ابھی تو ابھی کیا ہوا خدایا
نہ کوئی گیا نہ آیا

ہمیں اے رضا ترے دل کا پتا چلا بمشکل
درِ روضہ کے مقابل وہ ہمیں نظر تو آیا
یہ نہ پوچھ کیسا پایا

کبھی خندہ زیرِ لب ہے کبھی گریہ ساری شب ہے
کبھی غم کبھی طرب ہے نہ سبب سمجھ میں آیا
نہ اسی نے کچھ بتایا

کبھی خاک پر پڑا ہے سرِ چرخ زیرِ پا ہے
کبھی پیش در کھڑا ہے سرِ بندگی جھکایا
تو قدم میں عرش پایا

کبھی وہ تپک کہ آتش کبھی وہ ٹپک کہ بارش
کبھی وہ ہجومِ نالش کوئی جانے ابر چھایا
بڑی جوششوں سے آیا

کبھی وہ چہک کہ بلبل کبھی وہ مہک کہ خود گل
کبھی وہ لہک کہ بالکل چمن جناں کھلایا
گل قدس لہلہایا

کبھی زندگی کے ارماں کبھی مرگِ نو کا خواہاں
وہ جیا کہ مرگ قرباں وہ موا کہ زیست لایا
کہے روح ہاں جلایا

کبھی گم کبھی عیاں ہے کبھی سرد گہ تپاں ہے
کبھی زیرِ لب فغاں ہے کبھی چپ کہ دم نہ تھایا
رخ کام جاں دکھایا

یہ تصوراتِ باطل ترے آگے کیا ہیں مشکل
تری قدرتیں ہیں کامل انہیں راست کر خدایا
میں انہیں شفیع لایا



# نعتِ رسولِ مقبول ﷺ

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

لَمْ یَاْتِ نَظِیْرُکَ فِیْ نَظَرٍ (۱) مثلِ تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تاج تورے سر سوہے تجھ کو شہ دوسرا جانا

اَلْبَحْرُ عَلَا وَالْمَوْجُ طَغٰی (۲) من بے کس و طوفاں ہوش ربا
منجدھار میں ہوں بگڑی ہے ہوا موری نیا پار لگا جانا

یَا شَمْسُ نَظَرْتِ اِلٰی لَیْلِیْ (۳) چو بطیبہ رسی عرضے بکنی!
توری جوت کی جھلجھل جگ میں رچی مری شب نے نہ دن ہونا جانا

لَکَ بَدْرٌ فِی الْوَجْهِ الْاَجْمَلْ (۴) خط ہالہ مہ زلف ابر اجل
تورے چندن چندر پروکنڈل رحمت کی برن برسا جانا

اَنَا فِیْ عَطَشٍ وَّسَخَاکَ اَتَمّْ (۵) اے گیسوئے پاک اے ابرِ کرم
برسن ہارے رم جھم رم جھم دو بوند ادھر بھی گرا جانا

یَا قَافِلَتِیْ زِیْدِیْ اَجَلَکْ (۶) رحمے بر حسرت تشنہ لبک
مورا جیرا لرجے درک درک طیبہ سے ابھی نہ سنا جانا

وَاهًا لِّسُوَیْعَاتٍ ذَهَبَتْ (۷) آں عہد حضور بار گہت
جب یاد آوت موہے کر نہ پرت دردا وہ مدینے کا جانا

اَلْقَلْبُ شَجٍ وَّالْهَمُّ شُجُوْنٌ (۸) دل زار چناں جاں زیر چنوں
پت اپنی بپت میں کاسے کہوں مرا کون ہے تیرے سوا جانا

اَلرُّوْحُ فِدَاکَ فَزِدْ حَرَقًا (۹) یک شعلہ دگر برزن عشقا
مورا تن من دھن سب پھونک دیا یہ جان بھی پیارے جلا جانا

بس خامہ خام نوائے رضا نہ یہ طرز مری نہ یہ رنگ مرا
ارشادِ احبا ناطق تھا ناچار اس راہ پڑا جانا

(۱) حضور ﷺ کا نظیر کسی کو نظر نہ آیا۔ ---- (۲) سمندر اونچا ہوا اور موجیں طغیانی پر ہیں۔ ---- (۳) اے آفتاب! تو نے میری رات دیکھی۔ (اس میں اشارہ ہے کہ میری رات آفتاب کے سامنے بھی رات ہی رات رہی) ---- (۴) حضور ﷺ کے لیے سب سے زیادہ خوبصورت چہرہ میں ایک چودھویں رات کا چاند ہے۔ ۱۲ منہ ---- (۵) میں پیاس میں ہوں اور تیری سخاوت سب سے زیادہ کامل و تام ہے۔ ۱۲ منہ ---- (۶) اے میرے قافلے! اپنے قیام کی مدت زیادہ کر۔ ۱۲ ---- (۷) آہ! افسوس چند قلیل گھڑیاں کہ گزر گئیں۔ ۱۲ ---- (۸) دل زخمی ہے اور پریشانیاں رنگ رنگ کی ہیں۔ ۱۲ ---- (۹) جان تیرے قربان اپنی سوزش زیادہ کر۔ ۱۲

# انتساب

کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن شریف کے حوالے سے

اس کاوش کو

روحانیت کے عظیم سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ کے فردِ فرید اور سلسلہ سیفیہ کے موسسِ اعلیٰ

شبیہہ مجدد الف ثانی

حضرت

اخندزادہ پیر سیف الرحمٰن ارچی خراسانی نوراللہ مرقدہٗ

کے اسمِ گرامی سے

موسوم کرتے ہوئے اس لئے بہت زیادہ مسرور ہوں کہ انہوں نے

اپنے وصال مبارک سے صرف چار روز قبل اپنے دستخطوں کے ساتھ

ہمیں اپنا پیغام مرحمت فرمایا

اور یہی ان کی حیاتِ مبارک کی آخری تحریر ہے۔

رحمۃ اللہ علیہ رحمۃ واسعۃ

غبارِ راہ حجاز

محمد محبوب الرسول قادری

(چیئرمین)

انٹرنیشنل غوثیہ فارم...... اسلامک میڈیا سنٹر



پیغام

حجۃ الخلف بقیۃ السلف

حضرت پیر طریقت اخندزادہ پیر سیف الرحمٰن ارچی خراسانی مدظلہ العالی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن اردو زبان میں اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا وہ عظیم علمی و روحانی شاہکار ہے کہ جس کی اہمیت و افادیت کسی باشعور صاحبِ علم و ذی شعور سے مخفی نہیں اور نہ ہی کوئی دیانت دار شخص اس کی عظیم علمی حیثیت کا انکار کر سکتا ہے۔ قرآن کریم کے ترجمہ کے لئے ضروری ہے کہ مترجم روحِ قرآن سے آشنا ہو اور اس اصول پر اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ پورے اترتے ہیں اسی لئے کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن میں شانِ الوہیت کا مکمل پاس رکھا گیا ہے اور منصبِ نبوت و رسالت کے آداب کو بھی پیشِ نظر رکھ کر ترجمہ کیا گیا۔ اس میں شک نہیں کہ یہ بہت محمود اور باادب ترجمہ ہے۔ کنزالایمان کی زبان کوثر و تسنیم سے دھلی ہوئی اور عشقِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبوؤں سے معطر و معنبر ہے۔ امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ کا قلم عرفانِ ذات کی روشنیاں بکھیرتا ہے اور ظلمت و بدعقیدگی کو کافور کرتا چلا جاتا ہے۔ نقاہت و علالت کے سبب میں زیادہ کچھ کہنے کی پوزیشن میں نہیں ہوں ورنہ دیگر مترجمین کی لغزشوں اور غلطیوں کی نشاندہی کے ساتھ کنزالایمان کی افادیت پر پُر حاصل کتاب لکھ دیتا۔

سہ ماہی "انوارِ رضا" جوہر آباد کی طرف سے اشاعتِ خاص "انوارِ کنزالایمان" اہلِ حق کے لئے ارمغانِ علم و عرفان ہے میں اس کی اشاعت پر مسرور ہوں نیز اس کی کامیابی، قبولیت اور مقبولیت کے لئے دعا گو ہوں۔

املاء شیخ الحدیث محمد حمید جان سیفی

0300-4132454

الفقیر سیف الرحمٰن اخندزادہ احمد سعید المعروف یار جان سیفی

0300-4636846

اخندزادہ پیر ارچی



## ...... پیغام ......

# محقق العصر مفتی محمد خان قادری

امیر، کاروانِ اسلام ...... سربراہ: جامعہ اسلامیہ لاہور

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کا کلام ہے اس کی جو تفسیر اور جو معانی رسول اللہ ﷺ نے بیان فرمائے اسے قرآن کی زبان میں ''بیان'' کیا جاتا ہے۔ جس کا ذکر سورۃ القیامہ میں ان الفاظ میں کیا گیا ہے۔

ثم ان علینا بیانہ ''ہم پر ہی لازم ہے قرآن کا بیان کرنا۔''

یعنی اللہ تعالیٰ نے نبی اکرم ﷺ کو الفاظ کے ساتھ ساتھ معانی بھی عطا فرمائے چونکہ قرآن کریم تا قیامت انسانیت کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے آخری ہدایت اور راہنمائی ہے اس لئے اپنے اپنے دور میں اہل علم نے اس کی حسبِ طاقت خدمت کی۔ کسی نے اس کے مشکل معانی کو بیان کیا، کسی نے ترجمہ کیا، کسی نے تفسیر لکھی۔ عربی تفاسیر میں سب سے بڑا کام امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ نے تفسیر کبیر کی صورت میں کیا۔ اس کے دنیا کی مختلف زبانوں میں تراجم ہوئے اردو میں بھی متعدد لوگوں نے قرآن پاک کے تراجم کئے ان اردو تراجم میں امام احمد رضا قادری رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمہ کنز الایمان وہی درجہ پاتا ہے جو دیگر تفاسیر میں امام رازی رحمۃ اللہ علیہ کی تفسیر کا ہے امام احمد رضا قادری رحمۃ اللہ علیہ محدث، متکلم، مفسر، متصوف اور فقیہہ تھے انہوں نے ان تمام علوم کی مہارت کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب ﷺ کے ادب و احترام کو سامنے رکھتے ہوئے یہ ترجمہ امت کو عطا کیا۔ اس میں انہوں نے اپنی رائے کے بجائے متقدمین، صحابہ، آئمہ و مجتہدین اور اولیاء صوفیہ کی محنتوں اور کاوشوں سے خوب فائدہ اٹھا کر اس ترجمہ کے ذریعے امت کا رشتہ اُن کے ساتھ جوڑنے کی بھرپور کوشش کی۔ یہی وجہ ہے کہ جب کوئی تفسیر کبیر، روح المعانی قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ کی الشفاء اور اس کی شرح نسیم الریاض وغیرہ کچھ آیاتِ قرآنی کے حوالے سے ان کی تفسیر اور تشریح پڑھتا ہے اور اس کے بعد ترجمۂ کنز الایمان کا مطالعہ کرے تو وہ محسوس کرے گا کہ امام احمد رضا قادری رحمۃ اللہ علیہ نے ان تمام کا نچوڑ اپنے ترجمہ میں سمو دیا ہے اور اس کی تائید مولانا امجد علی اعظمی



رحمۃ اللہ علیہ کی اس بات سے بھی ہوتی ہے کہ جب امام احمد رضا قادری رحمۃ اللہ علیہ ترجمہ لکھواتے اور میں بعد میں تفاسیر کھول کر ان مقامات کو دیکھتا تو موصوف کا ترجمہ ہی ان کے ہاں مختار اور صحیح پاتا۔

اس ترجمہ کے حوالے سے ''انوار کنز الایمان نمبر'' قابل ستائش کاوش ہے جو ہندوستان کے بعد اب پاکستان سے سہ ماہی ''انوار رضا'' جوہر آباد کی طرف سے ''انوار کنز الایمان'' کے نام سے اشاعت پذیر ہو رہا ہے۔ ہم محبوب الرسول قادری اور ان کی ٹیم کو اس علمی دستاویز کی اشاعت پر مبارکباد پیش کرتے ہیں کہ انہوں نے یہ عظیم تحفہ قوم کو عطا کر دیا ہے اس قدر علمی مواد کا یکجا ہو جانا ہم سب کے لئے ایک خوشخبری کا درجہ رکھتا ہے اللہ تعالیٰ ان تمام ساتھیوں کو دنیا و آخرت کی بھلائیاں عطا فرمائے۔ آمین



مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّهِمِ
هُوَ الْحَبِیْبُ الَّذِیْ تُرْجٰی شَفَاعَتُهٗ
لِکُلِّ هَوْلٍ مِّنَ الْاَهْوَالِ مُقْتَحِمِ
مُحَمَّدٌ سَیِّدُ الْکَوْنَیْنِ وَالثَّقَلَیْنِ
وَالْفَرِیْقَیْنِ مِنْ عُرْبٍ وَّمِنْ عَجَمِ
فَاِنَّ مِنْ جُوْدِكَ الدُّنْیَا وَضَرَّتَهَا
وَمِنْ عُلُوْمِكَ عِلْمَ اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ

## ......تاثرات......

ازاں جناب شیخ العلماء والشیوخ، طبیب روحاں حضرت میاں **محمد سیفی حنفی** ماتریدی

آستانہ عالیہ محمدیہ سیفیہ راوی ریان شریف لاہور

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

مدارس میں مختلف تراجم قرآن بطور نصاب پڑھائے جا رہے ہیں جب ہم نے آستانہ محمدیہ سیفیہ راوی ریان میں مدرسے کے قیام کا ارادہ ہی کیا تو حسب عادت میں سب سے پہلے یہ درخواست اپنے پیر و مرشد محبوب سبحاں قیوم زماں مجدد عصر رواں سرکار حضرت آخوندزادہ سیف الرحمان مبارک حنفی ماتریدی دامت برکاتہم القدسیہ کی بارگاہ میں لے کر پیش ہوا تو میرے مرشد کریم نے سب سے پہلا سوال یہ فرمایا کہ قرآن کے ترجمہ کے لئے کس کا انتخاب کیا ہے تو میں نے بلا تامل کنز الایمان کا نام لیا۔ میرے منہ سے کنز الایمان کا نام نکلنا تھا کہ میں نے اپنے پیر و مرشد کے چہرہ مبارک پہ خوشی اور پسندیدگی کا ملا جلا تاثر دیکھا جو آپ کی کنز الایمان سے محبت کی علامت تھا اور پھر آپ یوں مخاطب ہوئے۔

"ماشاءاللہ کنز الایمان بہت اچھا ترجمہ ہے یہ عقائد ماتریدیہ کی حقیقی ترجمانی کرتا ہے، اس کے پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ کی حقیقی شان اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مقام کا پتہ چلتا ہے عقائد کے تحفظ میں بے مثال ہے، بہت اعلیٰ چیز ہے میں اسے پسند کرتا ہوں۔"

میرے پیر و مرشد کے ان الفاظ نے کنز الایمان سے میری والہانہ محبت اور دلی عقیدت مزید بڑھادی اگرچہ اس سے محبت ہمیں بچپن سے ہی اپنے والدین سے ملی تھی۔ ہم اہل سنت و جماعت اعلیٰ حضرت عظیم البرکت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کے احسان مند ہیں کہ انہوں نے کنز الایمان لکھ کر ہمیں عقیدے کی چار دیواری عطا کر دی۔

وہ لوگ بھی مبارکباد کے مستحق ہیں جو اس کی مخالفت کرنے والوں کو علمی اور عملی سطح پر جواب دے کر اس عقیدے کی چار دیواری کو مضبوط سے مضبوط تر کر رہے ہیں اللہ تعالیٰ ملک محبوب الرسول قادری صاحب کو جزائے خیر عطا فرمائے جو اعلیٰ حضرت کی تعلیمات اور کنز الایمان کے تحفظ کے لئے دن رات مصروف ہیں۔ وقت کی اہم ضرورت ہے کہ کنز الایمان اہل سنت کے ہر گھر کی زینت ہو اور دوست احباب کو بطور تحفہ دینے کی عادت بنائی جائے تا کہ سب لوگ اس سے استفادہ کر سکیں۔



## ......پیغام......

# حضرت علامہ صاحبزادہ حافظ حامد رضا صاحب

وزیر......زکوٰۃ، عشر و امور دینیہ......آزاد حکومت ریاست جموں و کشمیر مظفر آباد

قرآن کتاب ہدایت اور کتاب انقلاب ہے جو زندگیوں میں روحانی انقلاب برپا کرتی ہے روحوں کو پاکیزگی، لطافت، نزاکت، نظامت اور بالیدگی عطا کرتی ہے یہ مکمل نصاب زندگی اور کامل ضابطۂ حیات ہے اہل حق اس سے دنیا و آخرت کی راہنمائی پاتے ہیں اور بدنصیب گمراہی کی راہ پڑے رہتے ہیں۔ قرآن حکیم کے تراجم مختلف زبانوں میں ہوئے جن کا مقصد قرآن کی روح سے شناسائی، واقفیت اور آگاہی تھا۔ اردو زبان میں بھی اس کے بیسیوں ترجمے کئے گئے اور ہنوز کئے جا رہے ہیں۔ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قادری محدث بریلوی قدس سرہٗ نے بھی قرآن کریم کا اردو ترجمہ فرمایا جس کا نام انہوں نے ......"کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن"......رکھا یہ ترجمہ اردو زبان کی تاریخ میں آج بھی عدیم النظیر ہے حالانکہ اس وقت اسے پوری ایک صدی بیت چکی ہے۔

"کنز الایمان" پر بہت کچھ لکھا گیا اور بہت کچھ لکھا جائے گا اس کی وجہ صاحب کنز الایمان کا عظیم علمی و روحانی مقام اور فکری رفعت و بلندی ہے۔ صاحب قرآن سیدنا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نسبت محبت و غلامی کا استحکام ہے۔ عرفان ذات کے باب میں انفرادیت ہے ہمارے دوست اور اہل سنت کے معروف دینی صحافی ملک محبوب الرسول قادری نے اپنے رسالہ سہ ماہی "انوار رضا" جوہر آباد کی اشاعت خاص اس عظیم اردو ترجمہ "کنز الایمان" کی مناسبت سے "انوار کنز الایمان" کے نام سے موسوم کی ہے۔ جس پر وہ مبارکباد اور ہدیہ تبریک کے مستحق ہیں مجھے اُمید ہے کہ نو سو سے زیادہ صفحات پر محیط یہ اشاعت خاص، معاشرے میں تفہیم قرآن کا شوق اور شعور بیدار کرنے میں اہم کردار ادا کرے گی اور کنز الایمان شریف کے حوالے سے یہ اپنی نوعیت کا منفرد علمی کارنامہ ہوگا۔

میرے والد گرامی حضرت شیخ الحدیث والتفسیر مولانا حافظ محمد عالم سیالکوٹی رحمۃ اللہ علیہ ہمیشہ "کنز الایمان شریف" کے خصائص اور خوبیاں بیان فرماتے ہوئے اپنے حلقۂ احباب اور عامۃ المسلمین کو اس سے فیض یاب ہونے کی ہدایت فرمایا کرتے تھے میں بھی اپنے پیغام میں "کنز الایمان" کے کثرت مطالعہ کی دعوت پیش کرتا ہوں۔

میری دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمیں قرآن کریم کے ساتھ کامل وابستگی، اس کے مفاہیم سے شناسائی اور اس پر عمل کر کے قرب خداوندی کی نعمت سے سرفراز فرمائے آمین

..... پیغام .....

# حضرت ابوالرضا گلزار حسین قادری رضوی

............ خلیفہ مجاز حضرت مفتی اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ ............

بسمہٖ تعالیٰ

نحمدہٗ و نصلی علی رسولہٖ الکریم ○

جناب علامہ محبوب الرسول صاحب قادری کہنہ مشق ادیب، صحافی اور مقرر ہیں اور مختلف شعبۂ حیات کے دانشوروں، علماء و مشائخ کے ساتھ تعلق و رابطہ ان کی خوبیوں میں نمایاں ہے کچھ نہ کچھ کرنے کی لگن ان کو قریہ قریہ اور شہر شہر لیے پھرتی ہے۔ شاید ہی کوئی خانقاہ یا علمی درسگاہ ہو جس کا سفر آپ نے نہ کیا ہو۔ اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت امام احمد رضا خان قادری فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ و رضوان کے ساتھ مسلکی و روحانی وابستگی ان کو آپ کے افکار کی ترویج و اشاعت کے لئے ہمہ وقت کمربستہ رکھتی ہے۔ انڈیا سے کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن پر برصغیر پاک و ہند سے بڑے نامور محققین، دانشوران، علماء اعلیٰ تعلیمی اداروں سے وابستہ اسکالرز و اساتذہ کا تحقیقی و تنقیدی آرا پر ایک ضخیم نمبر شائع ہوا ہے، جس کی افادیت کے پیش نظر جناب محبوب الرسول صاحب قادری نے اشاعت کا ذمہ اٹھایا ہے۔ یہ کاوش صد ستائش کے لائق ہے دُعا ہے کہ ان کی یہ سعی عنداللہ ماجور اور عندالخلائق مقبول ہو۔ (آمین)

برصغیر پاک و ہند کی تین نامور شخصیات حضرت شیخ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی، حضرت مجدد الف ثانی اور امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ دین اسلام و شریعتِ مصطفویٰ علیہ التحیۃ والسلام کی خدمات کے حوالے سے اس قدر بلند مقام کی حاصل ہیں کہ ان کو قادری، نقشبندی یا چشتی کے حلقے تک محدود کرنا کم علمی اور تنگ نظری کے مترادف ہے۔ یہ تینوں شخصیات اس تقسیم سے بہت ماوراء اور آفاقی ہیں یہ اکابر بیک وقت تمام سلاسل کے محسن و مربی ہیں ان کی خدمات کو اہل سنت و جماعت کے تمام مشارب کو وسعتِ قلبی کے ساتھ تسلیم کرنا چاہیے اور مزید تفریق سے بچنا چاہیے۔



# تاثرات

ازاں عالی جناب حضرت پیر طریقت **ڈاکٹر محمد سرفراز محمدی** سیفی

مسند نشین آستانہ عالیہ محمدیہ سیفیہ ترنول اسلام آباد

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ اَمَّا بَعْدُ: فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

حضرت لبید بن ربیعہ العامری رضی اللہ عنہ زمانہ جاہلیت کے بہت بڑے شاعر تھے جن کے متعلق یہ ضرب المثل مشہور تھی۔

اُکْتُبُوْھَا عَلَی الْحَنَاجِرِ وَلَوْ بِالْخَنَاجِرِ

ان کے شعروں کو اپنی اپنی گردنوں پہ لکھ لو خواہ خنجروں کی نوک سے لکھنا پڑے۔

جب اسلام میں داخل ہوئے تو شعر کہنا چھوڑ دیا لوگوں کو یہ بہت بڑی عجیب لگی کہ شاعر ہو اور پھر شعر کہنا ترک کر دے ایک مرتبہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے خلافت کے زمانہ میں آپ کے پاس حاضر ہوئے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے شعر کی فرمائش کی تو جواب میں انہوں نے سورۃ البقرہ کی چند آیات تلاوت کیں تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے شعر سنانے کو کہا تھا۔ تو حضرت لبید العامری رضی اللہ عنہ فرمانے لگے "امیر المومنین! جب سے اللہ کا کلام پڑھنا سیکھا اس وقت سے اشعار میں مجھے لذت ہی نہیں ملتی" فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے خوش ہو کر ان کے وظیفہ میں پانچ سو کا اضافہ فرما دیا۔

مجھے یہ ضرب المثل محقق زمانہ شہرہ آفاق عالم دین اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجدد دین و ملت صاحب حجت قاہرہ مؤید ملت طاہرہ امام الشاہ احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمہ کنز الایمان کے محاسن اور خوبیاں دیکھ کر اس لئے یاد آتی ہے کہ اُردو زبان میں ترجمہ کنز الایمان کے ہوتے ہوئے عاشقان رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی اور ترجمہ میں وہ لذت کیسے ملتی ہوگی کہ کسی اور ترجمہ کی ضرورت اور گنجائش بھی محسوس ہوتی ہو؟ کیونکہ اردو ترجمہ جو "کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن" کے نام سے معروف و مقبول ہے اس کی مثال ملنا ہی ناممکن ہے۔ قرآن مجید کا اردو ترجمہ تو کیا کسی بھی دوسری زبان میں کرنا صرف دشوار ہی نہیں ناممکن بھی ہے بلکہ اگر اس کا ترجمہ عربی میں بھی کیا

جائے گا تو بھی مفہوم کہیں سے کہیں جا پہنچے گا اسی نازک نکتے کو اکثر اردو مترجمین نے نہ سمجھا اور تراجم میں راہِ راست سے ہٹ کر غلطیوں کے مرتکب ہوئے۔

جیسے بعض مقامات پر کئی دوسرے تراجم میں اللہ جل مجدہ کے لئے ایسے الفاظ استعمال ہوئے جو شانِ الوہیت کے منافی ہیں کچھ الفاظ ایسے ہیں کہ ہر جگہ پر ایک ہی معنی کرنے سے ترجمہ درست نہ ہوگا تمثیلاً خدع اور مکر کے معانی اپنے سیاق و سباق سے بدلتے رہتے ہیں لفظ مومن اہل ایمان کے لئے بھی قرآن میں استعمال ہوا اور اللہ تبارک و تعالیٰ کے لئے بھی۔ اگر ترجمہ کرتے وقت اس فرق کو نہ سمجھا گیا تو مفہوم الٹ ہو جائے گا ایسے مقامات پر جہاں اکثر اردو تراجم میں لغزشیں ہوئیں اگر ان سب غلطیوں کا ازالہ ہوا تو وہ صرف ترجمہ کنز الایمان ہے۔

اکثر مترجمین نے جہاں کہیں نبی کریم ﷺ کا ذکر مبارک آیا وہاں ادب و احترام کا وہ پہلو چھوڑ دیا جس کا وہ حق دار تھا عام انسان تو اس بات کو سمجھ نہ پائے گا لیکن جن کے دل کے تار اس ذاتِ مصطفےٰ ﷺ سے عشق و محبت کی نسبت سے جڑے ہوں وہ تڑپ جاتے ہیں کہ باعثِ تخلیق کائنات ﷺ کا ذکر اس قدر بے احتیاطی سے کیا جائے کئی جگہوں پر یہی بے احتیاطی گستاخی کی حدود میں داخل ہو گئی جیسے قرآن پاک میں رسول کریم ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے صیغہ واحد میں مخاطب فرمایا لیکن اردو میں ترجمہ کرتے وقت لازمی تو نہیں کہ وہی الفاظ استعمال کئے جائیں کیونکہ اردو میں کسی بھی معزز و محترم ہستی کو لفظ ''تو'' سے مخاطب کرنا گستاخی کے زمرے میں شمار ہوتا ہے اگر یہی لفظ ذاتِ باری تعالیٰ کے لئے ہو تو قابلِ گرفت نہیں کہ مقصود شرک سے اجتناب ہوتا ہے لیکن نبی اکرم، نورِ مجسم، شفیعِ معظم ﷺ کے لئے یہ لفظ استعمال کرنا سراسر بے ادبی میں شمار ہوگا آج اس کا نتیجہ یہ نکل رہا ہے کہ انہی تراجم کو لوگ پڑھ پڑھ کر گستاخیوں پہ گستاخیاں کر رہے ہیں اور انہیں اس کا شعور تک ہی نہیں اس فرق کو اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے ادب اور محبت کے پیرائے میں اس خوبصورتی سے ترجمہ میں پرو دیا کہ اس مفہوم کو دنیا کی کسی زبان میں ترجمہ کر کے دیکھ لیں بے ادبی اور گستاخی کا شائبہ تک پیدا نہ ہوگا۔ اہل سنت اس بات پر جتنا بھی فخر کریں کم ہے کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ جیسی ہستی نے ایسا شاہکار ترجمہ لکھ دیا جس میں ایک جملہ ایسا نہ ہوگا جس سے مقامِ الوہیت، شانِ رسالت اور انبیائے کرام کی تنقیص ہوتی ہو اس کام کے لئے جو چیز لازمی اور ضروری ہے وہ ''سچا اور سچا عاشقِ رسول'' ہونا ہے اور اسی عشقِ رسول ﷺ کی نوک پلک سنوارنے میں آپ کی



ساری زندگی بیتی۔

آپ نے تقریباً ۵۵ علوم و فنون میں متعدد یادگار کتابیں چھوڑیں مگر ان سب میں میرے نزدیک بہتر اور جامع کام ترجمہ کنز الایمان ہے یہ حقیقت آفتاب سے زیادہ روشن ہے کہ آج اہل سنت کو اس ہستی کی وجہ سے پہچانا جاتا ہے۔ کنز الایمان ادب و محبت کا ایسا گلستان ہے جس سے شانِ الوہیت اور مقامِ رسالت کے پھول جھڑتے ہیں اس ترجمہ کو دیکھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ آپ نصابِ توحید اور عظمتِ رسالت کی حقیقتوں سے کس طرح آشنا تھے اور ان مراحل کو عبور کرتے ہوئے جب اکثر لوگ گمراہی کی اتھاہ وادیوں میں بھٹک گئے آپ نے اس وادی سے گزرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کی عظمتِ شان اور اللہ کے محبوب کے رفعتِ مقام کو کس خوبصورت طریقے سے بیان فرمایا۔ کنز الایمان دیکھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ ایک عاشقِ رسول ﷺ عشق و محبت کے نشہ میں مست ہو کر علم و عقل کی ہوشیاری کیسے دکھاتا ہے۔ ہر عقلِ سلیم اور رسول اللہ ﷺ سے ادب و محبت رکھنے والا شخص جب تمام تراجم کو سامنے رکھ کر انصاف کرنے بیٹھے گا تو قافلہ سالارِ اہل سنت امام احمد رضا کے ترجمے کنز الایمان کو تراجم کا شاہکار تسلیم کرے گا اور یہ کیوں نہ ہو شانِ الوہیت کا احترام بھی کنز الایمان میں موجود ہے اور عظمتِ مصطفےٰ ﷺ کا تقدس بھی بدرجہ اتم موجود ہے۔

میں ملک محبوب الرسول قادری مدیر ''انوارِ رضا'' کو مبارکباد دیتا ہوں جنہوں نے ''انوار کنز الایمان نمبر'' شائع کر کے قرآن کریم اور اعلیٰ حضرت امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ سے گہری محبت و عقیدت کا ثبوت فراہم کیا اور اس کے ساتھ ہی میں اس بات کا برملا اظہار بھی کروں گا کیا ہی اچھا ہو کہ کوئی امام احمد رضا کا عاشق اس وقت ہمت کرے اور کنز الایمان کو زبان و بیان میں جو اس وقت تبدیلیاں آ چکی ہیں انہیں تبدیل کر کے اس میں شامل کر دے پرانی زبان کو جدید تقاضوں کے مطابق ڈھال دے تو اردو زبان کے جدید قاری کو بھی اس سے استفادہ کا موقع مل سکے گا۔

مخالفین چاہے کچھ ہی کر لیں عشق و محبت سے لگایا ہوا پودا ترجمہ کنز الایمان کی صورت میں اہل ایمان کے لئے عظمتِ الٰہی اور عشقِ رسول ﷺ میں اضافے کا باعث بنتا ہی رہے گا۔

؎ پھونکوں سے یہ چراغ بجھایا نہ جائے گا

# انوارِ کنز الایمان نمبر......صحافت کے میزان پر

قرآن کریم مجید کا ترجمہ وتفسیر ہر عہد میں مسلمانوں کی بالخصوص اور دیگر مذاہب کے اہل علم کی ضرورت رہی ہے اس لئے ہر زمانہ میں قرآن کا فہم حاصل کرنے کی طرف باشعور طبقات متوجہ رہے۔ اردو زبان وادب میں جب تراجمِ قرآنی کا مطالعہ مرتب کیا جاتا ہے تو کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن اپنے نام کی طرح ایک امتیازی شان کے ساتھ موجود نظر آتا ہے فاضل مترجم حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی علمی وروحانی شان وشوکت اور بسطۃ فی العلم و الجسم کی پوری مسلمہ وجاہت کے ساتھ برصغیر کی دینی تاریخ میں ایک منفرد مقام کے حامل شخصیت کے طور پر نظر آتے ہیں مگر قرآن کریم کے اس رفیع الشان اور بے مثل روح پرور اردو ترجمہ نے علمی دنیا میں ایک اور امتیاز قائم کر دیا ہے میرے دیرینہ مخلص دوست ملک محبوب الرسول قادری نے کمال کر دیا ہے کہ اس نہایت مشکل اور ادق موضوع پر اپنے رسالہ "انوار رضا" کے خاص نمبر کی اشاعت کا اہتمام کیا اگرچہ انڈیا کے ایک دینی جریدہ کی اشاعتِ خاص بھی ان کے کام آئی مگر اس کو جس خوبصورت انداز میں وہ اسے اپنے کام میں لائے اور اس میں جو نہایت اہم، مفید اور ضروری اضافے کئے ان سے اس خاص نمبر کی اہمیت کہیں زیادہ بڑھ گئی ہے اور میرا خیال ہے کہ اس وقت اس نمبر کے لئے خود انڈیا کے دینی اسکالرز کی دلچسپی میں بھی اضافہ ہو گیا اب اگر ہم اس اشاعتِ خاص کو جزلزم کے میزان میں رکھیں تو ہر انصاف پسند قاری داد وتحسین پیش کرنے پر مجبور ہو جائے گا میری نظر میں اس خصوصی نمبر کی اشاعت کے ذریعے ملک محبوب الرسول قادری اور ان کے ادارے نے خدمتِ قرآن کا ایک باب وا کر دیا ہے۔...... مبارک باد قبول فرمائیں...... اللہ تعالیٰ انہیں اس کی جزا عطا فرمائے۔ آمین

سعید خاور

ریذیڈنٹ ایڈیٹر

روزنامہ "نوائے وقت" کراچی

"وقت نیوز" کراچی



اہل سنت کا ہے بیڑا پار اصحاب حضور ﷺ
نجم ہیں اور ناؤ ہے عترت رسول اللہ ﷺ کی

(سیّدی امام احمد رضا خان قادری قدس سرہٗ)



## امام اہل محبت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں قادری محدث بریلوی قدس سرہ کا ترجمہ قرآن......ایک دیو بندی محقق کی نظر میں

**تحقیقی کتاب کا اصل عکس**

**کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن** از مولانا احمد رضا خان بریلوی

کنز الایمان برصغیر پاک و ہند کے نامور عالم دین اعلیٰحضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمۂ قرآن ہے۔ مولانا کی ذہانت اور علمیت اُن کے ترجمے سے خوب عیاں ہے۔ شروع میں فہرست مضامین قرآن مجید ہے اس سے فاضل مترجم کے خیالات و عقائد پر واضح روشنی پڑتی ہے۔

اس میں تحت السطور ترجمہ "کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن" ہے۔ حاشیہ پر تفسیر خزائن العرفان از مولانا نعیم مراد آبادی" درج ہے۔

مولانا حکیم الرحمن رضوی کہتے ہیں:

"حضرت کا سب سے بڑا کارنامہ ترجمۃ القرآن ہے۔ کاش ایسا ہوتا کہ جس عمدگی کے ساتھ آپ نے ترجمہ فرمایا اسی پر حواشی بھی لکھتے لیکن قدرت کو یہی منظور تھا۔ حضرت احمد رضا خان "قرآن میں غیر معمولی بصیرت رکھتے تھے۔ انہوں نے اللہ کے کلام میں بہت تدبر کیا اور اس تدبر و تفکر کا نتیجہ تھا کہ مولانا کو قرآن سے نسبت خاص ہو گئی۔ حیرت یہ ہے کہ یہ ترجمہ لفظی بھی ہے اور بامحاورہ بھی اس طرح گویا لفظ اور محاورہ کا حسین امتزاج آپ کے ترجمہ کی بہت بڑی خوبی ہے۔ پھر ترجمہ کے سلسلہ میں بالخصوص یہ التزام بھی کیا ہے کہ ترجمہ لغت کے مطابق ہو اور الفاظ کے متعدد معانی میں سے ایسے معانی کا انتخاب کیا جائے جو آیات کے سیاق و سباق کے اعتبار سے موزوں ترین ہو۔"

علامہ شاہ احمد نورانی ریسرچ سنٹر پاکستان
انوار رضا لائبریری 198/4 جوہر آباد #(41200) پاکستان
فون: 0092-454-721787 موبائل: 0300-9429027
0092-42-7214940 0321-9429027



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# شادم از زندگی خویش کہ کارے کردم

اعلان کے مطابق ''کنز الایمان نمبر'' حاضر ہے، اس نمبر کا اعلان ''رضا بک ریویو'' کے پہلے شمارے (اپریل، مئی، جون ۲۰۰۸ء) میں کیا گیا تھا ساتھ ہی گیارہ ابواب پر مشتمل خاکہ کی اشاعت بھی کی گئی تھی مگر اس تعلق سے باضابطہ آغاز دوشمارہ کے بعد کیا گیا۔ ارادہ تھا کہ کنز الایمان کے جشن صد سالہ (۱۴۳۰ھ) کے موقع پر یہ نمبر منظر عام پر آجائے مگر مجوزہ عناوین کے مطابق مضامین نہیں ملنے کے سبب ایسا نہیں ہوسکا ——— اب کامل ایک سال بعد اس نمبر کی اشاعت ہورہی ہے مگر مجھے افسوس ہے کہ اس تاخیر کے باوجود خاکہ کے مطابق نمبر کی اشاعت نہیں ہو پارہی ہے، تاہم یہ نمبر جن ابواب اور مقالوں پر مشتمل ہے اس سے اس کی اہمیت و وقعت متعین ہوجاتی ہے۔

اس نمبر سے قبل ''کنز الایمان'' سے متعلق ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کراچی کے ترجمان ''معارف رضا'' اور ''رضا اکیڈمی ممبئی'' کے مجلّہ ''یادگار رضا'' کے خصوصی شمارے منظر عام پر آچکے ہیں۔ جن میں کنز الایمان پر وقیع مقالات شائع ہوئے ہیں، یہ بات قابل ذکر ہے کہ ان شماروں میں دیگر نئے اور تازہ مقالات کے ساتھ اس نمبر کے لئے لکھے گئے مقالے بھی شائع ہوئے ہیں اس لئے اس نمبر میں ان رسائل کے مقالات بھی قند مکرر کے طور پر شائع کئے جارہے ہیں۔ ساتھ ہی جدید مقالات کی کمی کے سبب کچھ قدیم مقالوں کو بھی اس نمبر میں مختلف ابواب کے تحت شامل کیا جارہا ہے تاکہ موضوع کے حوالے سے ممکنہ حد تک یہ نمبر وقیع اور معیاری ہوجائے۔ مجھے افسوس کے ساتھ یہ بھی لکھنا پڑرہا ہے کہ کچھ جدید مقالے کمپوزنگ کے باوجود اس میں شامل نہیں ہو پارہے ہیں کیوں کہ ترتیب کے وقت وہ مقالے اچانک delete ہوگئے اور بروقت انہیں کمپوز کرانا ممکن بھی نہیں تھا۔

ان مقالوں میں:

ڈاکٹر غلام مصطفےٰ نجم القادری، مفتی اختر حسین علیمی، مولانا حسن منظر قدیری کے مقالات خصوصیت سے قابل ذکر ہیں اس تعلق سے مجھے ندامت بھی ہے اور کمی کا احساس بھی۔

رضا بک ریویو کا یہ تاریخی نمبر ۱۲/ ابواب پر مشتمل ہے پہلا باب ''ترجمہ قرآن: اصول اور شرائط'' کے نام سے ہے اس میں علامہ عبد الحکیم شرف قادری علیہ الرحمہ اور اشرف جہانگیر صاحب کے مقالات شامل ہیں پہلا مقالہ ترجمہ نگاری کے اصول سے متعلق ہے اور دوسرا ''فتاویٰ رضویہ'' کی روشنی میں امام احمد رضا کے پیش کردہ اصول ترجمہ ہے۔ دونوں مقالے اپنی جگہ اہمیت کے حامل ہیں۔ تاہم تراجم قرآن کی تاریخ سے متعلق کوئی مقالہ نہیں ہونے کے سبب یہ باب کچھ تشنہ ضرور ہے۔

باب دوم ''کنز الایمان: منظر پس منظر'' کے نام سے ہے۔ اس باب میں ۷/ مقالات ہیں، جن میں چار مقالے صرف حضرت مولانا عبد المبین نعمانی صاحب کے ہیں۔ کنز الایمان کی اشاعت اور مختلف نسخوں میں متن ترجمہ کی اغلاط پر جتنی گہری ان کی نظر ہے شاید کسی کی ہو اس تعلق سے ان کا مقالہ ''کنز الایمان میں تحریفات'' اور ''تاج کمپنی کے شائع کردہ نسخے کا تصحیح نامہ'' خصوصیت سے قابل ذکر ہے۔ آپ کے علاوہ مفتی شمشاد احمد رضوی، ڈاکٹر مجید اللہ قادرری اور مولانا غلام مصطفےٰ رضوی کے مضامین بھی اہمیت کے حامل ہیں اور مجموعی اعتبار سے باب مکمل ہے۔

باب سوم ''کنز الایمان کی علمی وفنی محاسن'' سے متعلق ہے اس باب میں کل ۱۳/ مقالات ہیں۔ اس میں پہلی جگہ فنافی الرضا حضرت پروفیسر مسعود احمد مظہری قدس سرہ کے مضمون کو دی گئی ہے۔ اور پھر بالترتیب مولانا نعیم اختر نقشبندی، مولانا محمد حنیف خان، مفتی سید شاہ حسین گردیزی، مفتی محمد رمضان گل، ڈاکٹر غلام یحیٰ انجم، ڈاکٹر مجید اللہ قادری، ڈاکٹر غلام مصطفےٰ نجم القادری، پروفیسر سید اسد کاظمی، پروفیسر اسلم پرویز، مولانا قمر الزماں مصباحی اور حکیم محمد حسین کے مقالات ومضامین ہیں۔ محترم نعیم اختر صاحب کی تحریر مختصر مگر جامع ہے۔ مولانا محمد حنیف خان نے کنز الایمان کے علمی پہلو کو اجاگر کیا ہے مفتی سید شاہ حسین گردیزی اور مفتی محمد رمضان گل نے سورہ فتح کی ''آیت ذنب'' سے متعلق مولانا غلام رسول سعیدی کے موقف کا تحقیقی اور تنقیدی جائزہ لیا ہے، مولانا نٰسین اختر مصباحی نے ''ہدایت صراط مستقیم'' کی علمی تحقیق پیش کی ہے، جب کہ ڈاکٹر غلام یحیٰ انجم کا مقالہ افکار شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اور کنز الایمان کا فکری تطابق پیش کرتا ہے۔ ڈاکٹر مجید اللہ قادری، ڈاکٹر نجم القادری اور حکیم محمد حسین کی تحریریں کنز الایمان کی خصوصیات، انفرادیت اور مقبولیت کے جلوے بکھیرتی ہیں۔

اسی باب میں کنز الایمان کے حوالے سے ''عقیدہ الوہیت ورسالت، شان الوہیت اور تقدیس



الوہیت'' پر پروفیسر سید اسد کاظمی مولانا قمر الزماں مصباحی اور پروفیسر اسلم پرویز کے گراں قدر مقالات شائع کئے جارہے ہیں۔ باب کے متعلقہ عنوان کے حوالے سے یہ سارے مقالات اہمیت کے حامل ہیں اس لئے مجھے امید کہ ہے اہل علم کے میزان تنقید پر یہ مقالات کھرے اتریں گے۔

باب چہارم کنز الایمان کے خلاف شائع کتب ومقالات کے تنقیدی جائزے پر مشتمل ہے اس موضوع پر جماعت اہل سنت کے ممتاز علماء کرام کی علمی اور مستند تحریریں بکثرت موجود ہیں، یعنی ہر دور میں کنز الایمان کے خلاف لکھی جانے والی کتابوں کا جائزہ لیا جاتا رہا ہے اگر ایسی تمام تحریروں کو جمع کر دیا جائے تو ایک ضخیم کتاب تیار ہوسکتی ہے اور میں سمجھتا ہوں کہ یہ کام ہو جانا چاہئے، انشاء اللہ اس نمبر کی اشاعت کے بعد اس طرف توجہ دی جائے گی ـــــ سر دست اس حوالے سے اس باب میں سات تحریریں شائع کی جارہی ہیں، ان میں دو تحریریں تاج الشریعہ علامہ شاہ محمد اختر رضا خان ازہری دام ظلہ کی ہیں۔ حضرت نے پہلے مقالہ میں ''قرآن پر ظلم'' نامی کتاب کا اور دوسرے مقالہ میں دیوبندی مکتبہ فکر کے عالم مولانا اخلاق حسین قاسمی کے مقالہ ''بریلوی ترجمہ قرآن کا علمی تجزیہ'' کا ناقدانہ جائزہ لیا ہے۔ حضرت کا پہلا مقالہ ''دفاع کنز الایمان'' کے نام سے شائع ہوگیا ہے، جس میں شاہد، اشریت، اخ، ذنب، نبی، اور ضلالت پر تحقیقی بحث کی گئی ہے۔ اس نمبر میں اس مقالہ کا ایک حصہ جس میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے شـــاهـــد یعنی'' حاظر وناظر'' ہونے کا ثبوت فراہم کیا گیا ہے شامل کیا جارہا ہے، قارئین اسی سے اندازہ لگالیں گے کہ حقیقت میں ''قرآن پر ظلم'' ڈھانے والا کون ہے؟

اس باب کی تیسری تحریر شیخ الاسلام حضرت علامہ مدنی میاں قبلہ کی ہے۔ آپ نے مولانا محفوظ الرحمن قاسمی کے تنقیدی مقالہ کا علمی جائزہ لیا ہے مکمل تحریر تو ترجمہ کنز الایمان کی ضرورت، علم غیب رسول، بشریت مصطفی اور الانســان کے تحقیقی اور علمی جائزہ پر مشتمل ہے مگر یہاں اس کا پہلا حصہ شائع کیا جارہا ہے، جس میں حضرت شیخ الاسلام نے مدلل انداز میں اپنا موقف واضح کردیا ہے کہ دیگر اردو تراجم کے باوجود ترجمہ کنز الایمان کی ضرورت کیوں کی پڑی؟

علامہ تبسم شاہ بخاری نے اپنے مقالہ میں کنز الایمان کے خلاف شائع مختلف مقالات کا محققانہ انداز میں جائزہ لیا ہے اسی طرح محترم صاحبزادہ ابو الحسن واحد رضوی نے پروفیسر ابو عبید دہلوی کے مقالہ ''فاضل بریلوی کے کردار ونظریات کا مختصر جائزہ'' پر تنقیدی نظر ڈالی ہے اور یہ واضح کیا ہے کہ پروفیسر صاحب علمی دنیا کا آدمی ہو کر بھی حقائق کے اظہار میں جنبہ داری کے شکار ہوگئے۔ اسی باب میں ڈاکٹر قمر مصباحی اور مولانا ولی اللہ قادری کا مقالہ بھی شامل ہے، پہلا مقالہ معترض کی لسانی وادبی

اِمام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا پاک اُور پُرسوز دل، ایمان کے لازوال و ابدی خزانوں سے مالا مال ہے۔

حضرت علاّمہ نیازی صاحب مدظلہ نے کنزالایمان کی عظمتوں کا تعارف کراتے ہُوئے ان لوگوں کو اپنے اکابر کی تحریروں کا آئینہ بھی دِکھا دیا ہے جو آج کل اپنے نجدی آقایانِ ولی نعمت کی خوشامد میں کنزالایمان کے خلاف طوفانِ بے تمیزی و شر انگیزی برپا کئے ہُوئے ہیں۔

حضرت علاّمہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ جاوید نامہ میں فرماتے ہیں ؎

دِیں سراپا سوختن اندر طلب
اِنتہایش عشق آغازش اَدب

علاّمہ اقبال نے زندگی کے لمحات کی اَبدی حقیقتوں کی اِس شعر میں ترجمانی کی ہے۔

اِمام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی کا لمحہ لمحہ اِس شعر کی ابدی حقیقتوں کا ترجمان ہے اور اِسی عشق و ادب کی چاشنی کے باعث کنزالایمان کی ایک ایک سطر دیدہ و دِل نواز ہے۔ قلب و رُوح کو فرحت اَور ایمان کو تازگی بخشنے والی ہے۔

کنزالایمان میں شاہ احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ نے اِس طرح عشق و اَدب کے تقاضے نبھائے ہیں کہ اسے پڑھ کر مُسلمان کا دِل بارگاہِ رسالت مآب صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم میں فرطِ عقیدت و محبّت سے جُھک جاتا ہے اُور زبانِ حال سے عرض کرتا ہے ؎

آیت آیت کی نگارش سے عیاں ہے یہ حضُور
سارے قرآن کا مضمُوں ہے قصیدہ تیرا

جب کہ تقابل میں دُوسرے اُردُو تراجمِ قرآن پڑھ کر بے اِختیار حضرت علاّمہ اقبال کا یہ شعر لبوں پر آتا ہے ؎

سینہ ہا اَز گرمیِ قرآں تہی
از چُنیں مَرداں چہ اُمّیدِ بہی



الغرض کنزالایمان اُردُو خواں طبقہ کے علاوہ عُلماء کے لئے بھی اپنے دامن میں ایمان کا خزینہ لئے ہُوئے ہے۔

اِس ترجمہ کی عظمت و اہمیت کا تقاضا ہے کہ اس کے مفاہیم و مطالب کو انگریزی، فارسی اور دُوسری زبانوں میں بھی منتقل کیا جائے تاکہ اُردُو سے ناآشنا احباب بھی ایمان کی حلاوتوں سے شاد کام اَور لذت آشنا ہو سکیں ؎

مُحمّدِ عربی کآبرُوئے ہر دو سرا ست
کسے کہ خاکِ درش نیست خاک بر سرِ اُو

---

احقر العباد
مُحمّد اشفاق چغتائی
ایم۔ اے (اِسلامیات)
لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# سازش بے نقاب

## ابتدائیہ

۶۔مارچ ۱۹۸۲ء کو حکومتِ متحدہ عرب امارات کے وزیر انصاف، اوقاف اور امورِ مذہبیہ نے رابطہ عالمِ اسلامی کے سیکرٹری جنرل محمد علی الحرکان کی تحریک پر (جو بنیادی طور پر پاکستان کے اقلیتی سیاسی مذہبی گروہوں کے ایماء پر تھی) سوادِ اعظم اہلسنّت وجماعت کے کروڑوں مسلمانوں کے مسلّمہ مقتدا و راہنما اعلیٰ حضرت عظیم البرکت الشاہ احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے ترجمۂ قرآن پاک موسوم بہ کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن" اور مجاہدِ تحریکِ پاکستان صدر الافاضل حضرت علامہ مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ کے تفسیری حاشیہ موسومہ خزائن العرفان" کو ضبط کرنے کے احکام جاری کیئے اور قرآن پاک کے نسخوں کو تلف کرنے کا اعلان کیا بعد ازاں حکومتِ عربیہ سعودیہ نے بھی اسی مضمون کے احکام جاری کر دیئے۔ اس حادثۂ فاجعہ پر پورے عالمِ اسلام بالخصوص سوادِ اعظم اہلسنّت وجماعت پاکستان میں زبردست ہیجان اور بے چینی پیدا ہوگئی۔

جب اس معاملہ کی تفتیش کی گئی تو معلوم ہوا کہ کویت میں جماعتِ اسلامی کے لوگوں نے اولاً جارحانہ اقدام کرتے ہوئے اہلسنّت وجماعت کے مبلّغین مولانا محمد حسین رضوی اور قاری محمد حسین قادری کے خلاف گمراہ کن پروپیگنڈہ کرتے ہوئے محکمۂ اوقاف حکومتِ کویت کے کان بھرے اور محافلِ میلاد منعقد کرنے والے ان باہمت نوجوانوں پر قادیانیت اور رافضیت کے الزام لگائے محکمۂ اوقاف



حکومتِ کویت نے اس زہر آلود پروپیگنڈہ سے متاثر ہو کر دونوں کو ملازمت سے برطرف کر دیا۔ اس یکطرفہ متعصبانہ اور معاندانہ فیصلہ کے خلاف کویت میں مقیم پاکستانی مسلمانوں میں زبردست ہیجان پیدا ہوا حتیٰ کہ مقامی مسلمانوں نے بھی اسے سخت ناپسند کیا۔ چنانچہ سید محمد یوسف ہاشم الرفاعی سابق وزیر حکومتِ کویت نے وہاں کے اخبارات میں بیان جاری کیا کہ "رفض وقادیانیت کے الزامات غلط اور بے بنیاد ہیں اور ایک خاص فرقہ کی گھری ناپاک سازش کا شاخسانہ ہے۔ ہر دو مبلغین کو محکمۂ اوقاف میں بحال کیا جائے۔ اور گمراہ کن پروپیگنڈہ کا انسداد کیا جائے۔"

محکمۂ اوقاف نے صریح وعدہ کے باوجود خلاف ورزی کی اور ان کو بحال نہ کیا۔ اس کے چند روز بعد مذکورہ بالا خاص فرقہ کی ریشہ دوانیوں سے کنز الایمان (ترجمۃ القرآن) اور خزائن العرفان (حاشیہ کنز الایمان) پر عرب امارات نے پابندی لگا دی اس وقت سے مسلسل مفسدانہ پروپیگنڈہ بیرونِ ملک اور اندرونِ ملک جاری ہے۔ دیوبندی حضرات اگرچہ خود محمد ابن عبد الوہاب پیشوائے نجدیہ اور اس کی تحریک کی مخالفت کرتے رہے ہیں جیسا کہ مندرجہ ذیل اقتباسات سے ظاہر ہے۔ تاہم اہلسنّت وجماعت کی مخالفت میں اس قدر آگے بڑھ گئے ہیں کہ نجدیہ کی تائید میں اندرونِ ملک بھی کنز الایمان پر پابندی لگانے کا مطالبہ کر رہے ہیں۔

## علمائے دیوبند کی رائے

۱۔ مولانا خلیل احمد انبیٹھوی دیوبندی کہتے ہیں:-

"محمد ابن عبد الوہاب نجدی کا عقیدہ یہ تھا کہ بس وہ ہی مسلمان ہیں اور جو ان کے خلاف ہیں وہ مشرک ہیں۔ اسی بناء پر انہوں نے اہل سنّت کا قتل مباح سمجھ رکھا تھا۔"

التصدیقات لرفع التلبیسات معروف بہ المہند، صفحہ ۱۲

نوٹ۔ اس کتاب پر شیخ الہند وشیخ الدیوبند مولانا محمود حسن صاحب، حکیم الامّت دیوبند مولانا اشرف علی صاحب تھانوی جیسے اکابر کے تصدیقی دستخط موجود ہیں۔

۲۔ مولانا محمد انور شاہ صاحب کاشمیری شیخ الحدیث دیوبند لکھتے ہیں کہ :۔

"اما محمد بن عبد الوھاب نجدی فانہ کان رجلا بلیدا قلیل العلم فکان یتسارع الی الحکم بالکفر" یعنی محمد بن عبد الوہاب نجدی ایک کم علم اور کم فہم انسان تھا اس لئے کفر کا حکم لگانے میں اُسے باک نہ تھا"

(مقدمہ فیض الباری)

۳۔ مولانا حسین احمد مدنی "شیخ الحدیث دیوبند رقمطراز ہیں :۔

ا۔ محمد بن عبدالوہاب کا عقیدہ یہ تھا کہ جملہ اہلِ عالم تمام مسلمانانِ دیار مشرک و کافر ہیں۔ ان سے قتال کرنا، ان کے اموال کو چھین لینا جائز بلکہ واجب ہے۔

ب۔ زیارتِ رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم و حاضری آستانہ شریف و ملاحظہ روضۂ مطہرہ کو یہ طائفہ بدعت و حرام کہتا ہے۔

ج۔ شانِ نبوت و رسالت علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام میں وہابیہ نہایت گستاخی کے کلمات استعمال کرتے ہیں ـــــ توسل دعا میں آپ کی ذات پاک سے بعد وفات ناجائز کہتے ہیں۔ ان کے بڑوں کا مقولہ ہے (نقلِ کفر کفر نہ باشد) کہ ہمارے ہاتھ کی لاٹھی ذاتِ سرورِ کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ہم کو زیادہ نفع دینے والی ہے ہم اس سے کتے کو دفع کر سکتے ہیں اور ذاتِ فخرِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم تو یہ بھی نہیں کر سکتے۔

(معاذ اللہ ثم معاذ اللہ)

د۔ وہابیہ خبیثہ کثرتِ صلوٰۃ و سلام، درود بر خیر الانام علیہ السلام اور قرأتِ دلائل الخیرات و قصیدہ بردہ و ہمزیہ وغیرہ کو سخت قبیح اور مکروہ جانتے ہیں۔

الحاصل وہ (ابنِ عبدالوہاب) ایک ظالم، باغی، خونخوار اور فاسق شخص تھا۔

(الشہاب الثاقب صفحہ ۵۰ تا ۵۲)

نوٹ :۔ مولانا حسین احمد مدنی صاحب کی وفات پر اکابر علماء اہل حدیث نے خراجِ عقیدت



پیش کیا۔ مولانا سید محمد داؤد غزنوی، مولانا محمد اسمٰعیل سلفی گوجرانوالہ اور مولانا محمد صدیق لائلپوری نے غائبانہ نمازِ جنازہ ادا کی اور تعزیت کی قرار دادیں پاس کیں۔

مولانا حسین احمد مدنی" کی کتاب "الشہاب الثاقب" کے مندرجہ ذیل اقتباسات وہابیہ نجدیہ کے متعلق سوادِ اعظم اہلسنّت کے نقطۂ نگاہ کو بالکل واضح، غیر مبہم اور صاف لفظوں میں پیش کرتے ہیں:۔

" وہابیہ کسی خاص امام کی تقلید کو شرک فی الرسالت جانتے ہیں اور ائمہ اربعہ اور اُن کے مقلدین کی شان میں الفاظ ناشائستہ اور خبیثہ استعمال کرتے ہیں۔ اور اسی وجہ سے مسائل میں وہ گروہِ اہلسنّت وجماعت کے مخالف ہو گئے۔ چنانچہ غیر مقلدینِ ہند اسی طائفہ شنیعہ کے پیرو ہیں۔

وہابیہ نجد اگرچہ بوقتِ اظہار دعویٰ حنبلی ہونے کا کرتے ہیں لیکن عملدر آمد اُن کا ہر گز جملہ مسائل میں احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے مذہب پر نہیں ہے بلکہ وہ بھی اپنے فہم کے مطابق جس حدیث کی مخالف فقہ حنابلہ خیال کرتے ہیں اس کی وجہ سے فقہ کو چھوڑ دیتے ہیں۔ ان کا بھی مثل غیر مقلدین اکابرِ اُمت کی شان میں الفاظِ گستاخانہ و بے ادبانہ معمول ہے۔

(الشہاب الثاقب صفحہ ۶۲ و ۶۳، مطبوعہ دیوبند)

وہابیہ نجدیہ کا یہ اعتقاد ہے کہ انبیاء علیہم السلام کے واسطے حیات فی القبور ثابت نہیں بلکہ وہ بھی مثل دیگر مسلمین متصف بالحیوٰۃ البرزخیہ اسی مرتبہ سے ہیں پس جو حال دیگر مومنین کا ہے وہ ہی ان کا ہوگا۔ یہ جملہ عقائد اُن لوگوں پر بخوبی ظاہر و باہر ہیں جنہوں نے دیارِ نجد و عرب کا سفر کیا ہو یا حرمین شریفین میں رہ کر ان لوگوں سے ملاقات کی ہو۔ یا کسی طرح ان کے عقائد پر مطلع ہوا ہو۔ یہ لوگ مسجد نبوی شریف میں آتے ہیں تو نماز پڑھ کر نکل جاتے ہیں اور روضۂ اقدس پر صلوٰۃ و سلام و دعا وغیرہ پڑھنا مکروہ و بدعت شمار کرتے ہیں۔ انہی افعالِ خبیثہ و اقوالِ واہیہ کی وجہ سے اہلِ عرب کو ان سے نفرت بے شمار ہے۔

(الشہاب الثاقب صفحہ ۶۵، ۶۶)

یہ حضرات اِسی پر اِکتفا نہیں کرتے بلکہ بیرونِ مُلک ہر جگہ کُفر و بدعت اور شرک کے فتوے داغتے پھرتے ہیں۔ ہم نے اپنے دورۂ اِنگلستان کے دوران اِس بات پر زور دیا تھا کہ اس وقت یُو۔ کے (U.K) میں تقریباً ۵ کروڑ غیر مسلم موجود ہیں۔ بجائے اِس کے کہ یہ حضرات مسلمانوں کے خلاف تکفیر و فتوے بازی کی مہم چلائیں اُنہیں کافروں کو اسلام کی دعوت دینی چاہیئے اور مُسلمانوں کو کافر بنانے کی بجائے غیر مُسلموں کو حلقہ بگوشِ غلامیٔ رسُول کرنا چاہیئے۔ یہ لوگ (دیوبندی نجدی، مودُودی نجدی اور غیر مقلد نجدی) حرمین شریفین میں اپنے آقایانِ ولی نعمت کو خوش کرنے کے لیئے آئے دن گمراہ کُن پروپیگنڈا کرتے پھرتے ہیں اور نجدی حکام کے سامنے چغل خوری اور جاسُوسی کی خدمات بجالاتے ہُوئے اُنہیں بھڑکاتے ہیں کہ سُنّی عُلماء تمہارے پیچھے نماز نہیں پڑھتے۔ پڑھ بھی لیں تو پھر اعادہ کرتے ہیں۔ اُن کو سزا ملنی چاہیئے۔ حالاں کہ نماز اللہ اور بندے کے درمیان ایک براہِ راست مناجات یا سرگوشی یا مرتبہ رکھتی ہے۔ کوئی شخص کسی کو مجبور نہیں کرسکتا کہ خواہ مخواہ غیر مسلک کے اِمام کا مقتدی بنے۔

پھر جب نجدی عُلماءِ اہلسُنّت کو بدعتی، مُشرک اور کافر سمجھتے ہیں تو اُنہیں کیا حق پہنچتا ہے کہ بدعتیوں اور مُشرکوں کو اپنی اقتداء پر مجبور کریں۔

حال ہی میں مجھے حضرت مولانا ابُوالرضا اللہ بخش نیّر سکنہ چمن شاہ ضلع لیّہ گروپ لیڈر حجاج نمبر ۱۰۵۲ کوڈ نمبر ۸۸۔ الف حال قیدی حکومتِ عربیہ سعودیہ کا ایک خط مورخہ صفر ۱۴۰۳ھ موافق ۲۲ نومبر ۱۹۸۲ء سجن العمومی الظاہر مکہ المکرمہ سے موصُول ہوا ہے۔

نیّر صاحب ایک سُنّی عالمِ دین ہیں۔ وُہ حج بیت اللہ کی غرض سے مکّہ مکرّمہ میں مقیم تھے۔ جہاں دیوبندیوں کی جاسُوسی سے گرفتار ہوگئے اور تا حال وُہ نجدیوں کی قید میں ہیں۔

خط کے متعلقہ اقتباسات درج ذیل ہیں:۔

"(الف) میرے خلاف رپورٹ پاکستانی دیوبندیوں نے کرائی۔

(ب) میری تقریر کے کیسٹ بھی دیوبندیوں نے پیش کیئے۔



(ج) ترجمان یہی لوگ تھے۔ ترجمانی کے وقت مجھے اور میرے اکابر کو ننگی گالیاں دیتے رہے۔

(د) گرفتاری کے لیئے پولیس کو مکان پر یہی لوگ لے کر آتے۔"

(مورخہ ۸ صفر المظفر ۱۴۰۳ھ)

مولانا محمد حسین رضوی و قاری محمد حسین قادری کو محکمہ اوقاف کویت سے نکلوانے والے اور پاک الزام لگانے والے بھی مودُودی نجدی اور دیوبندی نجدی تھے۔

اِس پس منظر کے بعد قارئین کرام پر واضح ہوجائے گا کہ یہ لوگ وحدتِ ملّی اور استحکام و سالمیّتِ [پاک]ستان کے نعرے بلند کرکے وطن دوستی کی آڑ میں کس طرح اِنتشار، افتراق اور تخریب کاری کا [گھ]ناؤنا کردار ادا کر رہے ہیں۔

## [پ]ابندی کے خلاف اِحتجاج

سب سے پہلے جمعیت عُلمائے پاکستان نے حکومتِ عرب امارات اور سعُودیہ عربیہ کی جانب [س]ے کنز الایمان اور خزائن العرفان (ترجمہ و حاشیہ قرآن پاک) کی ضبطی اور تلفی کے خلاف اِحتجاج کے [لی]ئے اپنی مرکزی مجلسِ شوریٰ و مجلسِ عاملہ کا اجلاس طلب کیا۔ جس میں مندرجہ ذیل قرارداد منظور کی گئی۔

## قرارداد

جمعیت عُلماء پاکستان کی مرکزی مجلسِ شوریٰ اور مرکزی مجلسِ عاملہ کا مُشترکہ اجلاس اخبارات اور ریڈیو کی اِس خبر پر اِنتہائی تشویش اور افسوس کا اظہار کرتا ہے جس میں تاج کمپنی لاہور کے چھپے ہُوئے مترجم قرآنِ حکیم اور اس کے حاشیہ پر برّصغیر کے مشہور مفسّر قرآن اہلسُنّت و جماعت کے مُسلّم مقتدا حضرت مولانا سیّد محمد نعیم الدین صاحب مُراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ کی تفسیر پر عرب امارات میں داخلہ پر پابندی عائد کی گئی ہے۔ یہ عمل رابطہ عالم اسلامی کے ایماء پر کیا گیا ہے۔ سوادِ اعظم اہلسُنّت کی تنظیم کا یہ اجلاس اِس عمل کو

فرقہ واریت اور مذہبی تعصب پر محمول کرتا ہے۔ اور اس سازش میں پاکستان کے ایک، مخصوص سیاسی اور نیم مذہبی گروہ کو شریک تصور کرتا ہے۔ جو اپنے خود ساختہ اور مخصوص مذہبی عقائد کی بنا پر عرب ممالک سے امداد لیتا ہے اور اپنے عقیدے کی ترویج کرتا ہے۔ یہ اجلاس تنبیہ کرتا ہے کہ اس یکطرفہ فیصلہ کی بابت "رابطہ عالمِ اسلامی" معاملات کی پوری تحقیق کرے۔

مذکورہ ترجمہ اور تفسیر کے حامی و پابند علماء کا نقطۂ نگاہ معلوم کرے۔ جانبداری اور مخصوص عقیدہ کی اشاعت و پاسداری کو اپنا مشن نہ بنائے۔ وگرنہ مسلمانوں کا اعتماد اس تنظیم پر باقی نہ رہے گا بصورتِ دیگر رابطہ کی ہٹ دھرمی، ضد اور انانیت کی وجہ سے سوادِ اعظم اہلسنّت وجماعت ان اقدامات پر مجبور ہو جائیں گے جو دوسرے عقائد رکھنے والے اقلیتی گروہوں کے لئے مفید نہ ہوگا۔

بنابریں یہ اجلاس مطالبہ کرتا ہے کہ رابطہ عالمِ اسلامی اپنے اس ناجائز اور غلط فیصلہ کو واپس کرے۔ اگر ایسا نہ ہوا تو برصغیر پاک و ہند کے سوادِ اعظم اہلسنت وجماعت کے مذہبی عقیدے کو مجروح کرنے کے مترادف ہوگا۔ اس کا شدید ردِ عمل ہوگا جس کی ذمہ داری رابطہ اور اُن اقلیتی سازشی فرقوں پر ہوگی جو اس مذموم حرکت کے ذمہ دار ہیں۔

علاوہ ازیں اہلسنّت کے عقیدہ و مسلک سے انحراف، اعتزال و خروج کرنے والے لوگوں کے تراجم اور تفاسیر کو مستثنیٰ قرار دینے کا مطلب یہ ہے کہ وہ سب اس متعصبانہ پابندی کی تائید کرتے ہیں۔ کیونکہ اس کے خلاف نہ تو انہوں نے ناراضگی کا اظہار کیا ہے اور نہ ہی رابطہ سے کسی قسم کا احتجاج کیا ہے۔

رابطہ کا فیصلہ اس لئے ناواجب ہے کہ یہ ایک محدود پیمانے کی تنظیم ہے۔ اسے سارے عالمِ اسلام کی کامل نمائندگی کا حق نہیں دیا گیا اور نہ ہی رابطہ عالمِ اسلامی کے اغراض و مقاصد کو اجماعِ امت کی حیثیت حاصل ہے۔



"اہلسنّت وجماعت کا یہ ترجمہ و تفسیر سلف صالحین، تابعین، تبع تابعین، صحابۂ کرام، خلفائے راشدین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے عقائد کے عین مطابق ہے۔ اس لئے اس پر پابندی اور تراجم و تفاسیر پر مشتمل قرآن پاک کے نسخوں کا اتلاف مداخلت فی الدین ہے۔ اور اپنے مخصوص ذہن اور نظریہ کو اہلِ پاکستان پر مسلط کرنا ہے۔ اندریں صورت یہ اجلاس رابطہ عالمِ اسلامی کو انتباہ کرتا ہے کہ وہ "رابطہ و اتحاد" کے مقدس نام پر ملتِ اسلامیہ میں تشتت و افتراق نہ پھیلائے اور عالمِ اسلام کی ۸۵ فی صد اکثریت کی دل آزاری سے باز آجائے۔

سوادِ اعظم اہلسنّت وجماعت کا یہ نمائندہ اجلاس حکومتِ پاکستان سے مطالبہ کرتا ہے کہ وہ پاکستانی مسلمانوں کی عظیم اکثریت کے جذبات کی ترجمانی کرتے ہوئے عرب امارات اور رابطہ عالمِ اسلامی کے اس ناپاک متعصبانہ، جاہلانہ اور ناعاقبت اندیشانہ اقدام کی پرزور مذمت کرے اور اسے اپنا یکطرفہ فیصلہ منسوخ کرنے پر مجبور کردے۔"

اس قرارداد کی نقول سفارت خانہ ہائے عرب امارات، حکومتِ سعودیہ عربیہ اور حکومتِ کویت کو بھیجی گئیں اور براہِ راست مفصل خطوط کے ساتھ صدرِ مملکتِ پاکستان اور سفراء مذکورہ کو ارسال کی گئیں۔ علاوہ ازیں ملک بھر میں کئی مقامات ملتان، ساہیوال، قصور، لاہور، گجرات، جہلم، راولپنڈی، اسلام آباد، مردان اور پشاور میں "کنز الایمان" کانفرنسوں، سالانہ مذہبی جلسوں اور خصوصی طور پر منعقدہ کنز الایمان کانفرنس ساہیوال میں قراردادیں پاس کی گئیں۔ عرب امارات، کویت اور حکومتِ عربیہ سعودیہ کے سفراء کے نام جو خط ارسال کیا گیا اس کا متن درج ذیل ہے:-

۲۲/اورنگزیب روڈ/اسلام پورہ/لاہور

۲۷۔ مارچ ۱۹۸۲ء

محبّی! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ مورخہ ۷۔ مارچ کے اخبارات میں آپ کے وزیرِ انصاف، اوقاف اور امورِ مذہبیہ حکومتِ کویت کی جانب سے اعلان

ہوا ہے کہ رابطۂ عالم اسلامی کے سیکرٹری جنرل جناب محمد علی الحرکان کی تائید اور توثیق سے اہلسنت و جماعت کے مسلّمہ مقتدا اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مولانا احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے ترجمۂ قرآن (کنز الایمان) اور اس پر تفسیری حاشیہ (خزائن العرفان) کو ضبط کر کے نہ صرف اتلاف پر اکتفا کیا گیا ہے بلکہ دوسرے ممالک میں اس کے خلاف ہدایات بھی جاری کر دی گئی ہیں۔ آپ کی حکومت کا یہ اقدام انتہائی طور پر متعصبانہ اور دل آزارانہ ہے۔ اس غلط اور ناروا اقدام سے پہلے آپ نے یہ نہیں سوچا کہ آپ کی دینی اجارہ داری کو کوئی سندِ جواز نہیں ملی اور نہ ہی مسلمانانِ عالم نے اجتماعی طور پر اپنی قیادت آپ کو سونپی ہے۔

اس یکطرفہ فیصلہ سے آپ نے دنیا کے ۸۵ فی صد اہلسنت و جماعت کے جذبات مجروح کئے ہیں اور اپنی مقبولیت و ہر دلعزیزی کو ناقابلِ تلافی نقصان پہنچایا ہے۔ ہماری قرارداد اس سلسلہ میں مفصّل ہے اور لف ہذا ہے۔ آپ کو اگر یہ شوق ہے کہ اُمّتِ محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کو ایک ترجمہ پر جمع کیا جائے تو ایک عالمی مؤتمر کا اہتمام کیجئے جس میں ساری دنیا کے مسلمانوں کے نمائندہ جیّد علماء دین اور مفسّرینِ قرآنِ عظیم کو دعوت دیں۔ یہ تمام علماء و مفسّرین، دین کی خدمت اور اہلِ اسلام کے عالمی اتحاد کی خاطر باہمی مذاکرہ و مفاہمت کے بعد صرف ایک ترجمہ پر جمع ہو جائیں تعصّب و عناد کو ختم کرتے ہوئے تفسیر بالرائے کے بجائے قرآن کی تفسیر و مفہوم خود قرآن سے اخذ کریں نیز اس کے ساتھ ساتھ احادیثِ صحیحہ مع تعامل صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اور تفقّہ سلف صالحین کو سامنے رکھا جائے۔ ہم چاہتے ہیں کہ جس طرح روئے زمین پر بائیبل (عہد نامہ قدیم اور عہد نامہ جدید) کا صرف ایک ہی انگریزی ترجمہ موجود ہے۔ اسی طرح قرآنِ پاک کا بھی ایک ہی معیاری ترجمہ مرتّب کر کے دنیا کی تمام زبانوں میں شائع کیا جائے۔ کیونکہ جب تک کسی ایک ترجمہ پر اجماعِ اُمّت نہیں ہو جاتا



کوئی شخص، جماعت، ادارہ یا فرقہ، گروہ یا حکومت اپنی مرضی کا ترجمہ دوسروں پر مسلط نہیں کر سکتی۔ آپ نے اپنی مرضی اور عقیدۂ ذاتی کو مسلط کر کے نہایت ہی غیر دانش مندانہ اقدام کیا ہے۔

مجھے اُمید کامل ہے کہ آپ اس تجویز کی اہمیت و افادیت کو محسوس کرتے ہوئے اپنے سابقہ یکطرفہ فیصلہ کو منسوخ کر دیں گے اور اجماعِ اُمّت کے لئے فوری طور پر عالمی مؤتمر کا اہتمام کریں گے۔ اس تعمیری تجویز سے آپ کو اتفاق نہیں تو یہ فیصلہ صرف اپنے فرقہ نجدیہ وہابیہ تک محدود رکھیں تعصّب اور ہٹ دھرمی پر اصرار نہ کریں۔ اگر خواہ مخواہ اپنی ضد پر قائم ہیں تو ہمارے علماء کے ساتھ میدانِ مناظرہ میں آکر قطعی فیصلہ کرالیں۔"

اس کے ساتھ ساتھ ایک مفصّل خط صدرِ پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق صاحب کو لکھا گیا جس میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے ترجمۂ قرآن کے محاسن دیگر اردو تراجم کے ساتھ اس کا تقابل کر کے واضح کئے گئے۔ خط کا متن حسب ذیل ہے:۔

خط بنام جنرل محمد ضیاء الحق صدرِ پاکستان

محبی السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہٗ:۔

کئی مسائل کے بارے آپ کی خدمت میں کچھ لکھنا چاہتا تھا مگر سرِ دست صرف ایک اہم معاملہ کی جانب آپ کی توجہ مبذول کرانا چاہتا ہوں۔ اُمید ہے آپ کامل یکسوئی کے ساتھ ان معروضات کا مطالعہ کریں گے اور پاکستان کے سوادِ اعظم اہلسنت و جماعت کے عقائد و نظریات سے کماحقہٗ آگاہی حاصل کریں گے۔ مورخہ ۷ مارچ کے اخبارات سے معلوم ہوا ہے کہ حکومتِ عرب امارات کے وزیرِ انصاف، اوقاف و امورِ مذہبیہ نے رابطۂ عالمِ اسلامی کے سیکرٹری جنرل جناب محمد علی الحرکان کی تائید و حمایت سے اعلیٰ حضرت عظیم البرکت امام اہلسنت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے ترجمۂ قرآن (کنز الایمان) اور صدر الافاضل سید محمد نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ (داعی بنارس سنی کانفرنس

منعقدہ ۲۷-۲۸-۲۹ اپریل ۱۹۷۶ء برائے پاکستان بھر کے تفسیری حاشیہ (خزائن العرفان) کی ضبطی اور تلفی کے احکام جاری کئے ہیں جس سے پوری دنیائے اہلسنت کے دینی جذبات مجروح ہوتے ہیں۔

جمعیت علمائے پاکستان کی مجلسِ شوریٰ اور مرکزی مجلسِ عاملہ کے مشترکہ اجلاس منعقدہ ۱۴-۱۵ مارچ ۱۹۸۲ء کی قرارداد منسلکہ ہذا میں تفصیلی کوائف درج ہیں۔

آپ سے درخواست ہے کہ اس کا بنظرِ غائر مطالعہ فرما کر عالمِ اسلام کے اتحاد و استحکام اور آزادیٔ فکر و نظر کی حفاظت کے لئے عرب امارات کو اس فرقہ وارانہ، متعصبانہ اور تنگ دلانہ اقدام سے باز رکھیں۔

ہماری خواہش ہے کہ کتابِ الٰہی قرآنِ حکیم کا ایک متفق علیہ معیاری ترجمہ پیش کیا جائے۔ (جس طرح روئے زمین پر بائبل (عہد نامہ قدیم و جدید) کا صرف ایک ہی ترجمہ موجود ہے) جس پر پوری امتِ مسلمہ کا اجماع ہو۔ اس مہتم بالشان کام کے لئے جملہ اسلامی مکاتبِ فکر کے سرکردہ و نمائندہ علماء و مفسرین کی ایک عالمی مؤتمر منعقد کی جائے۔ اس کانفرنس میں علمی و تحقیقی انداز سے واحد اور معیاری ترجمہ مرتب کر کے ساری دنیا میں اس کی اشاعت کا بندوبست کیا جائے۔ جب تک کسی ایک ترجمہ پر اجماعِ امت نہیں ہو جاتا، کوئی شخص، ادارہ، فرقہ، گروہ یا حکومت اپنی مرضی اور پسند کا ترجمہ مسلط نہیں کر سکتی۔

اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمہ اور صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی کا تفسیری حاشیہ سلف صالحین کی تفاسیر کے عین مطابق ہے۔ کسی جگہ تفسیر بالرائے سے کام نہیں لیا گیا۔

اپنے اس دعوے کے ثبوت میں مروجہ تراجم کے تقابلی مطالعہ کی جانب آپ کی توجہ مبذول کرتا ہوں۔



۱۔ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ۔ (البقرہ آیت نمبر۱)

ترجمہ مولانا محمود حسن صاحب دیوبندی:۔ اس کتاب میں کوئی شک نہیں۔

" مولانا اشرف علی تھانوی:۔ یہ کتاب ایسی ہے جس میں کوئی شبہ نہیں۔

" مولانا احمد رضا خان بریلوی:۔ وہ بلند مرتبہ کتاب (قرآن) کوئی شک کی جگہ نہیں۔

ان تراجم کو دیکھیں تو واضح ہوگا کہ "کوئی شک نہیں" خلافِ واقعہ ہے۔ کفار و مشرکین اس میں شک کرتے تھے۔ اس لئے قرآن نے ان کو چیلنج دیا۔ فی کی وجہ سے جگہ لکھا گیا ہے۔ مثلاً آپ کہہ سکتے ہیں کہ مسجد کوئی ناپاک جگہ نہیں۔ ہاں اس میں ناپاک چیز داخل ہو سکتی ہے۔

۲۔ لِنَعْلَمَ مَنْ يَّتَّبِعُ الرَّسُوْلَ مِمَّنْ يَّنْقَلِبُ عَلٰى عَقِبَيْهِ ــــ (البقرہ آیت ۱۴۳)

ترجمہ مولانا محمود حسن:۔ مگر اس واسطے کہ معلوم کریں کہ کون تابع رہے گا رسول کا اور کون پھر جائے گا الٹے پاؤں۔

" مولانا اشرف علی تھانوی:۔ کہ ہم کو معلوم ہو جائے کہ کون رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع اختیار کرتا ہے اور کون پیچھے کو ہٹتا جاتا ہے۔

" مولانا احمد رضا خان بریلوی:۔ کہ دیکھیں کون رسول کی پیروی کرتا ہے اور کون الٹے پاؤں پھر جاتا ہے۔

"معلوم ہو جائے" اور "معلوم کریں" کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف کسی طرح درست نہیں ہے کیونکہ اسے سب کچھ معلوم ہے۔ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ۔ اس کے بجائے دیکھیں یا ظاہر کریں شانِ الوہیت کے موافق اور محاورۂ لغت کے عین مطابق ہے۔

۳۔ اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِيْرِ وَمَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ ج (پارہ ۲۔ رکوع ۵)

ترجمہ مولانا اشرف علی تھانوی:۔ اللہ تعالیٰ نے تو تم پر حرام کیا ہے مردار کو اور خون کو (جو

بہتا ہو) اور خنزیر کے گوشت کو (اسی طرح اس کے سب اجزاء کو بھی) اور ایسے جانور کو جو (بقصدِ تقرب) غیر اللہ کے نامزد کر دیا گیا ہو۔

مولانا عبدالماجد دریا بادی نے بھی اہلال کے معنی نامزد کرنا لکھے ہیں جو کہ عربی لغت کے اعتبار سے غلط ہیں۔

امام احمد رضا خان بریلوی کا ترجمہ یہ ہے:۔ اُس نے یہی تم پر حرام کئے ہیں مردار اور خون اور سوٴر کا گوشت اور وہ جانور جو غیرِ خدا کا نام لے کر ذبح کیا گیا۔ آپ کا ترجمہ عربی لغت کے اعتبار سے بھی درست ہے اور حضرت شاہ ولی اللہ دہلویؒ اور سلف صالحین کے تراجم و تفاسیر کے عین مطابق ہے۔

۴۔ وَمَكَرُوْا وَمَكَرَ اللّٰهُ ۚ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ ۝ (پارہ ۳، رکوع ۱۳)

ترجمہ مولانا محمود حسن دیوبندی:۔ اور مکر کیا ان کافروں نے اور مکر کیا اللہ نے اور اللہ کا داؤ سب سے بہتر ہے۔

٭ مولانا احمد رضا خان بریلوی:۔ اور کافروں نے مکر کیا اور اللہ نے ان کے ہلاک کرنے کی خفیہ تدبیر فرمائی اور اللہ سب سے بہتر چھپی تدبیر والا ہے۔

لغتِ عربی میں مکر خفیہ تدبیر کو کہتے ہیں۔ اردو میں یہ لفظ دھوکہ اور فریب جیسی متبذل صفات کے اظہار کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات پاک کے لئے مکر اور داؤ جیسے الفاظ کا استعمال صریح گستاخی اور دریدہ دہنی کا مظاہرہ ہے۔ اعلیٰ حضرتؒ بریلوی کا ترجمہ شانِ الوہیت کے مطابق ہے۔

۵۔ وَلَمَّا يَعْلَمِ اللّٰهُ الَّذِيْنَ جٰهَدُوْا مِنْكُمْ وَيَعْلَمَ الصّٰبِرِيْنَ ۝ (پارہ ۴، رکوع ۵)

ترجمہ مولانا محمود حسن:۔ اور ابھی تک معلوم نہیں کیا اللہ نے جو لڑنے والے ہیں تم میں اور معلوم نہیں کیا ثابت رہنے والوں کو۔

٭ امام احمد رضا خان:۔ اور ابھی اللہ نے تمہارے غازیوں کا امتحان نہ لیا اور نہ صبر والوں



کی آزمائش کی۔

مولانا محمود حسن صاحب کے ترجمہ میں خدا تعالیٰ کے لئے لاعلمی کا اظہار ہے۔ جو صریحاً سوءِ ادب ہے۔ اعلیٰ حضرت کا ترجمہ شانِ خداوندی کے مطابق ہے۔

۶۔ اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَهُوَ خَادِعُهُمْ ۚ النساء ۱۴۲

(پارہ ۵، رکوع ۱۸)

ترجمہ مولانا محمود حسن:۔ البتہ منافق دغابازی کرتے ہیں اللہ سے اور وہی ان کو دغا دے گا۔

٭ اعلیٰ حضرت بریلویؒ:۔ بے شک منافق لوگ اپنے گمان میں اللہ کو فریب دیا چاہتے ہیں اور وہی انہیں غافل کر کے مارے گا۔

۷۔ اَفَاَمِنُوْا مَكْرَ اللّٰهِ ۚ فَلَا يَاْمَنُ مَكْرَ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝

(پارہ ۹، رکوع ۲)

ترجمہ مولانا محمود حسن:۔ کیا بے ڈر ہو گئے اللہ کے داؤ سے، سو بے ڈر نہیں ہوتے اللہ کے داؤ سے مگر خرابی میں پڑنے والے۔

٭ اعلیٰ حضرت بریلویؒ:۔ کیا اللہ کی خفی تدبیر سے بے خبر ہیں تو اللہ کی خفی تدبیر سے نڈر نہیں ہوتے مگر تباہی والے۔

۸۔ وَيَمْكُرُوْنَ وَيَمْكُرُ اللّٰهُ ؕ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ ۝ (پارہ ۹، رکوع ۱۸)

ترجمہ مولانا محمود حسن:۔ اور وہ بھی داؤ کرتے تھے اور اللہ بھی داؤ کرتا تھا اور اللہ کا داؤ سب سے بہتر ہے۔

ترجمہ اعلیٰ حضرت بریلویؒ:۔ اور وہ اپنا سا مکر کرتے تھے اور اللہ اپنی خفیہ تدبیر فرماتا تھا اور اللہ کی خفیہ تدبیر سب سے بہتر۔

۹۔ نَسُوا اللّٰهَ فَنَسِيَهُمْ ؕ (پارہ ۱۰، رکوع ۱۵)

ترجمہ مولانا محمود حسن:۔ بھول گئے اللہ کو سو وہ بھول گیا ان کو۔

ترجمہ مولانا اشرف علی تھانوی :۔ اُنھوں نے خُدا کا خیال نہ کیا پس خُدا نے اُن کا خیال نہ کیا۔

" اعلیٰ حضرت بریلوی :۔ وُہ اللہ کو چھوڑ بیٹھے تو اللہ نے انہیں چھوڑ دیا۔

نَسِیُ کے معنی بالارادہ اور بے ارادہ بھُول جانے کے بھی ہیں۔ اور نظر انداز کرنے اور چھوڑ دینے کے بھی۔ بھُول جانے کے الفاظ خدا تعالیٰ کی طرف منسُوب کرنا سُوءِ ادب اور خلافِ شانِ اُلوہیّت ہے۔

۱۰۔ قُلِ اللّٰهُ اَسْرَعُ مَكْرًا ؕ (پارہ ۱۱، رکوع ۸)

ترجمہ مولانا محمود حسن :۔ کہہ دے کہ اللہ سب سے جلد بنا سکتا ہے حیلے۔

" اعلیٰ حضرت بریلوی :۔ تم فرما دو اللہ کی خفیہ تدبیر سب سے جلد ہو جاتی ہے۔

اللہ تعالیٰ کے لئے حیلہ بازی کی نسبت انتہائی گستاخانہ ہے۔

۱۱۔ وَلَقَدْ هَمَّتْ بِهٖ وَهَمَّ بِهَا ۔ (پارہ ۱۲، رکوع ۱۳)

ترجمہ مولانا اشرف علی تھانوی :۔ اور اُس عورت کے دِل میں تو ان کا خیال جم ہی رہا تھا اور ان کو بھی اس عورت کا کچھ خیال ہو چلا تھا۔

" مولانا محمود حسن :۔ اور البتہ عورت نے فکر کیا اس کا اور اس نے فکر کیا عورت کا۔

" احمد رضا خان بریلوی :۔ اور بے شک عورت نے اس کا ارادہ کیا اور وُہ بھی عورت کا ارادہ کرتا اگر وُہ اپنے رب کی دلیل نہ دیکھ لیتا۔

پہلے دو تراجم میں عصمتِ انبیاء مجرُوح ہوتی ہے۔ اعلیٰ حضرت نے صرف شرط کو متّصل کر کے عصمتِ انبیاء کے تحفّظ کا سامان کیا ہے۔

۱۲۔ كَذٰلِكَ كِدْنَا لِيُوْسُفَ ؕ (پارہ ۱۳، رکوع ۳)

ترجمہ مولانا محمود حسن :۔ یُوں داؤ بتا دیا ہم نے یُوسف کو۔

" اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ :۔ ہم نے یُوسف کو یہی تدبیر بتائی۔

کید کا لفظ عربی زبان میں خفیہ تدبیر کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ اسے داؤ



اور فریب کے معنوں میں بھی لیا جاتا ہے۔ مگر جب اس کی نسبت خدائے قدّوس کی طرف ہو تو اس کا ترجمہ داؤ یا فریب کرنا سراسر توہینِ باری تعالیٰ ہے۔

۱۳۔ قَالُوْا تَاللّٰهِ اِنَّكَ لَفِیْ ضَلٰلِكَ الْقَدِیْمِ ○ (پارہ ۱۳، رکوع ۵)

ترجمہ مولانا محمود حسن :۔ لوگ بولے قسم اللہ کی تو اپنی اسی قدیم غلطی میں ہے۔

" مولانا اشرف علی تھانوی :۔ وُہ (پاس والے) کہنے لگے کہ بخُدا آپ تو اپنے اُسی پُرانے غلط خیال میں مُبتلا ہیں۔

" اعلیٰ حضرت بریلوی :۔ بیٹے بولے خُدا کی قسم آپ اپنی اسی پُرانی خود رفتگی میں ہیں۔

عربی میں لفظ ضلال کئی معنوں میں مستعمل ہے۔ اس کے معنی مغلُوب ہونا اور گمراہ ہونا کے بھی ہیں۔ اور لفظ ضلالت محبّت و وارفتگی کے معنی میں بھی استعمال ہوتا ہے۔

۱۴۔ وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى ۔ (والضحیٰ آیت ۷)

ترجمہ مولانا محمود حسن :۔ اور پایا آپ کو بھٹکتا ہوا اور پھر راہ سجھائی۔

" مولانا اشرف علی تھانوی :۔ اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو (شریعت سے) بے خبر پایا سو آپ کو (شریعت کا راستہ) دکھلایا۔

" مولانا موُدودی :۔ اور تمہیں ناواقفِ راہ پایا اور پھر ہدایت کی۔ حاشیہ میں رقمطراز ہیں کہ (معاذ اللہ) آپ صلی اللہ علیہ وسلم جاہل معاشرہ میں گم ہو کر رہ گئے تھے۔

" احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ :۔ اور تمہیں اپنی محبّت میں خود رفتہ پایا تو اپنی طرف راہ دی۔

خیال رہے کہ وماضل صاحبکم وماغوی کے اعلان کے بعد ناواقفیّت و گمراہی کا وہم و گمان بھی پیدا ہو سکتا ہے؟

۱۵۔ حَتّٰۤى اِذَا اسْتَیْــَٔسَ الرُّسُلُ وَظَنُّوْۤا اَنَّهُمْ قَدْ كُذِبُوْا (پارہ ۱۳، رکوع ۶)

ترجمہ مولانا اشرف علی تھانوی :۔ یہاں تک کہ پیغمبر (اس بات سے) مایُوس ہو گئے اور ان

پیغمبروں کو گمانِ غالب ہو گیا کہ ہمارے فہم نے غلطی کی۔

ترجمہ مولانا محمود حسن: یہاں تک کہ جب نا امید ہونے لگے رسول اور خیال کرنے لگے کہ اُن سے جھوٹ کہا گیا تھا۔

اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ: یہاں تک جب رسولوں کو ظاہری اسباب کی اُمید نہ رہی اور لوگ سمجھے کہ رسولوں نے اُن سے غلط کہا تھا۔

۱۶۔ قَالَ هٰٓؤُلَآءِ بَنٰتِیْٓ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِیْنَ ط (پارہ ۱۴، رکوع ۵)

ترجمہ مولانا محمود حسن: بولا یہ حاضر ہیں میری بیٹیاں اگر تم کو کرنا ہے۔

مولانا اشرف علی تھانوی: لوط نے فرمایا کہ یہ میری (بہو) بیٹیاں موجود ہیں اگر تم (میرا کہنا) کرو۔

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ: کہا یہ قوم کی عورتیں میری بیٹیاں ہیں اگر تمہیں کرنا ہے۔

اس آیت کا پس منظر یہ ہے کہ جب فرشتے حضرت لوط علیہ السلام کے پاس خوبصورت لڑکوں کی شکل میں آتے ہیں اور کفار اپنے شوقِ لواطت میں ان کے پیچھے دوڑے آتے ہیں اور اُن کے حصول کا تقاضا کرتے ہیں تو حضرت لوط علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں۔ هٰٓؤُلَآءِ بَنٰتِیْٓ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِیْنَ ۝

اس آیت کے پہلے ترجمے جو مولانا محمود حسن اور مولانا اشرف علی تھانوی صاحبان نے کئے ہیں اُن سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ جناب لوط علیہ السلام نے اپنے مہمانوں کو بچانے کے لئے اپنی بیٹیاں پیش کر دی تھیں۔ یہ بات ایک اولوالعزم پیغمبرِ خدا کو تو کجا کسی بھی شریف آدمی کو زیب نہیں دیتی۔ اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمہ ملاحظہ فرمائیے کہ آپ نے حسنِ ادا سے تمام اعتراضات ترجمہ ہی میں ختم فرما دیئے۔

۱۷۔ وَعَصٰٓی اٰدَمُ رَبَّهٗ فَغَوٰی ۝ (پارہ ۱۶، رکوع ۱۶)

ترجمہ مولانا عاشق الٰہی میرٹھی: اور آدم نے نافرمانی کی اپنے رب کی پس گمراہ ہوئے۔



نافرمانی اور گمراہی کی نسبت نبی علیہ السلام کی طرف انتہائی گستاخی ہے اور عصمتِ انبیاء پر حملہ کرنے کے مترادف ہے۔

اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمہ ملاحظہ فرمائیں:۔

"اور آدم سے اپنے رب کے حکم میں لغزش واقع ہوئی تو جو مطلب چاہا تھا اس کی راہ نہ پائی۔"

۱۸۔ فَظَنَّ اَنْ لَّنْ نَّقْدِرَ عَلَیْهِ۔ (پارہ ۱۷، رکوع ۶)

ترجمہ مولانا محمود حسن: پھر سمجھا کہ ہم نہ پکڑ سکیں گے اس کو۔

مولانا محمود حسن کے ترجمہ سے یہ گمان پیدا ہوتا ہے کہ غالباً یونس علیہ السلام کا خیال تھا کہ اللہ تعالیٰ ان پر قابو نہ پاسکے گا۔ یہ انتہائی مضحکہ خیز بات ہے اور اس کو ایک پیغمبرِ خدا کی طرف منسوب کرنا دریدہ دہنی ہے۔

اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمہ دیکھئے:۔ تو گمان کیا (یونس علیہ السلام نے) کہ ہم اس پر تنگی نہ کریں۔

۱۹۔ وَاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ط (پارہ ۲۶، رکوع ۶)

ترجمہ مولانا محمود حسن: اور معافی مانگ اپنے گناہ کے واسطے اور ایمان دار مردوں اور عورتوں کے لئے۔

مولانا اشرف علی تھانوی: اور آپ اپنی خطا کی معافی مانگتے رہئے اور سب مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں کے لئے بھی۔

ان تراجم سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم معاذ اللہ خطا کار و گناہ گار تھے۔ (معاذ اللہ)

ترجمہ مولانا احمد رضا بریلوی: اور اے محبوب! اپنے خاصوں اور عام مسلمان مردوں اور عورتوں کے گناہوں کی معافی مانگو۔

۲۰۔ مَاکُنْتَ تَدْرِیْ مَاالْکِتٰبُ وَلَاالْاِیْمَانُ۔ (پارہ ۲۵۔ سُورۃ الشوریٰ آیت نمبر ۵۲)

ترجمہ عبدالماجد دریاآبادی:۔ آپ کو نہ یہ خبر تھی کہ کتاب کیا چیز ہے اور نہ یہ کہ ایمان کیا چیز ہے۔

مولانا اشرف علی تھانوی:۔ تم نہیں جانتے تھے کہ کتاب اللہ کیا چیز ہے اور نہ خبر تھی کہ انتہائی کمال کیا چیز ہے۔

امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ:۔ اس سے پہلے نہ تم کتاب جانتے تھے نہ احکامِ شرع کی تفصیل۔

نوٹ:۔ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم فداہ ابی وامی کو شرفِ نبوت کا تاج تخلیقِ آدم سے قبل ہی عطا کر دیا گیا تھا۔ پھر یہ ترجمہ کرنا کہ تو کتاب جانتا تھا نہ ایمان۔ یہ صاف اور صریح عصمتِ انبیاء پر حملہ ہے۔ کیونکہ نبوت اللہ تعالیٰ نے اپنے منتخب بندوں کو عطا فرمائی ہے۔ اور یہ انتخاب لوح وقلم میں محفوظ ہے۔ پھر یہ کہنا کس قدر گستاخی ہے کہ اس سے قبل آپ مومن نہ تھے۔ جب کہ ایک روایت میں آتا ہے کہ آپ دُنیا میں تشریف لائے تو اللہ رب العزت کو سجدہ کیا اور فرمایا لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔ تو خود ہی فیصلہ کریں کہ حقیقت کیا ہے۔

۲۱۔ اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا ۙ لِّیَغْفِرَ لَکَ اللّٰہُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ۔ (پارہ ۲۶ رکوع ۹)

ترجمہ مولانا اشرف علی تھانوی:۔ بے شک ہم نے آپ کو ایک کھلم کھلا فتح دی تاکہ اللہ تعالیٰ آپ کی سب اگلی پچھلی خطائیں معاف فرما دے۔

مولانا محمود حسن:۔ ہم نے فیصلہ کر دیا تیرے واسطے صریح فیصلہ تاکہ معاف کرے تجھ کو اللہ جو آگے ہو چکے تیرے گناہ اور جو پیچھے رہے۔



اس آیت میں مترجمین نے خطاؤں اور گناہوں کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ پاک معصوم عن الخطاء سے منسوب کر دیا ہے جو صریحاً عصمتِ انبیاء پر حملہ ہے۔

اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمہ ملاحظہ فرمایئے۔

بے شک ہم نے تمہارے لیئے روشن فتح فرما دی تاکہ اللہ تمہارے سبب سے گناہ بخشے تمہارے اگلوں کے اور تمہارے پچھلوں کے۔

۲۲۔ وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَآءَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِیٍّ وَّلَا نَصِیْرٍ ؕ (سورۂ بقرہ آیت نمبر ۱۲۰)

اور اگر آپ بعد اس علم کے جو آپ کو پہنچ چکا ہے ان کی خواہشوں کی پیروی کرنے لگے تو آپ کے لیئے اللہ کی گرفت کے مقابلے میں نہ کوئی یار ہوگا نہ مددگار۔

(عبدالماجد دریا بادی)

اور اے پیغمبر اگر تم اس کے بعد کہ تمہارے پاس علم یعنی قرآن آچکا ہے ان کی خواہشوں پر چلے تو پھر تم کو خدا کے غضب سے بچانے والا نہ کوئی دوست ہوگا نہ کوئی مددگار۔

(ڈپٹی نذیر احمد)

اور اگر آپ اتباع کرنے لگیں ان کے غلط خیالات کا علم قطعی ثابت بالوحی آچکنے کے بعد تو آپ کا کوئی خدا سے بچانے والا نہ یار نکلے گا نہ مددگار۔

(مولانا اشرف علی تھانوی)

اور (اے سُننے والے کسے باشد) اگر تو اُن کی خواہشوں کا پیرو ہُوا بعد اس کے کہ تجھے علم آچکا تو اللہ سے کوئی تیرا بچانے والا نہ ہوگا اور نہ مددگار۔

(اعلیٰ حضرت بریلویؒ)

مندرجہ بالا تراجم میں اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کے ترجمہ کے سوا باقی تمام سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اس بات پر زجر و توبیخ کی جارہی ہے،

کہ تم قرآنی علم آجانے کے بعد ان کی پیروی کروگے (نعوذ باللہ من ذلک، لہٰذا اگر ایسا کیا تو خبردار تم کو ایسی پکڑ کریں گے کہ کوئی چھڑا نہ سکے گا۔

حالاں کہ تفسیرِ خازن میں ہے کہ "اِنَّہٗ خطاب للنّبی صلّی اللہ علیہ وسلّم والمراد بہ اُمّتہ"۔ یہ خطاب تو نبی صلی اللہ علیہ وسلّم سے ہے لیکن اس سے مُراد اُمّتِ محمّدیہ (علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسّلام) ہے۔ اعلیٰ حضرتؒ نے ترجمہ میں کمال کیا کہ ترجمہ وُہ کر دیا جو منشائے مَولا اَور تقاضائے اَدب تھا۔

۲۳۔ فَاِنْ یَّشَاِ اللّٰہُ یَخْتِمْ عَلٰی قَلْبِکَ ۔ (پارہ ۲۵، شوریٰ، آیت ۲۴)

اگر خُدا چاہے تو اَے مُحمّد تمہارے دِل پر مُہر لگادے۔ (فتح محمّد جالندھری)

تو اگر اللہ چاہے تو آپ کے قلب پر مُہر لگادے۔ (عبدالماجد دریا بادی)

سو خُدا اگر چاہے تو آپ کے دِل پر بند لگادے۔ (مولانا اشرف علی تھانوی)

اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں :۔

اَور اگر اللہ چاہے تو تمہارے دِل پر اپنی رحمت وحفاظت کی مُہر لگادے۔

۲۴۔ یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۔ (الرحمٰن۔ پارہ ۲۷، آیت ۳۳)

ترجمہ مولانا اشرف علی تھانوی :۔ اَے گروہ جِنّ اَور اِنسان کے اگر تم کو یہ قدرت ہے کہ آسمان اَور زمین کی حدُود سے کہیں باہر نِکل جاؤ تو (ہم بھی دیکھیں) نِکلو مگر بدُوں زور کے نہیں نِکل سکتے (اَور زور ہے نہیں پس نِکلنے کا وقوع بھی محتمل نہیں)

امام احمد رضا خان بریلوی :۔ اَے جِنّ و اِنسان کے گروہ اگر تم سے ہو سکے کہ آسمانوں اَور زمین کے کناروں سے نِکل جاؤ تو نِکل جاؤ۔ جہاں نِکل کر جاؤگے اسی کی سلطنت ہے۔

اعلیٰ حضرت کے ترجمہ کا مفاد یہ ہے کہ اِنسان زمین کے کناروں سے تو باہر نِکل سکتا ہے لیکن اللہ کی سلطنت سے باہر نہیں نِکل سکتا۔ پس اِنسان چاند سے گزر کر مریخ



پر بھی جا پہنچے تو اِس ترجمہ کی روشنی میں قرآنِ حکیم کے خلاف لازم نہیں آتا۔

آپ کی عدیم الفرصتی کے پیشِ نظر چوبیس ۲۴ آیات کے تراجم پر اکتفا کرتا ہُوں۔ آپ خود اندازہ لگا سکیں گے کہ مولانا محمُود حسن، مولانا اشرف علی تھانوی اَور مولانا ابوالاعلیٰ مودُودی کے مقابلہ میں اعلیٰ حضرت امام اہلسُنّت شاہ احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمۃ کا ترجمہ زیادہ فصیح، بامحاورہ اَور عِصمت وعظمتِ رسالت کا حامل ہے۔

دولتِ خُداداد پاکستان کی زمامِ اقتدار اس وقت آپ کے ہاتھ میں ہے۔ ساری مِلّتِ اسلامیہ پاکستانیہ آپ کی معرفت اپنے عقائد و نظریات کا تحفظ چاہتی ہے۔ اوّل تو آپ کو اِس باوقار ترجمہ وحاشیہ (کنزالایمان وخزائن العرفان) کی کھُلم کھُلا تائید و حمایت کرنی چاہیئے بصُورتِ دیگر ملک کی ۸۵ فی صد آبادی کے جذبات کی خاطر مخالفانہ اَور معاندانہ اقدامات کو مسترد کر کے دُوسرے اِسلامی ممالک کو دین کی اجارہ داری اَور اہلسُنّت کی دِل آزاری سے روکنا چاہیئے۔ فقط والسّلام مع الاکرام

مخلِص محمّد عبدالستّار خان نیازی

اِس خط کے جواب میں صدرِ مملکت جنرل محمد ضیاء الحق چیف مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر کی ...ن سے ۱۲۔ اپریل ۱۹۸۲ء کو CMLA سیکرٹیریٹ راولپنڈی سے مندرجہ ذیل جواب موصُول ہوا۔

نقل خط

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

۵۷/۱۔ سی/۱۳/سی ایم ایل۔ اے سیکرٹریٹ راولپنڈی

۱۲۔ اپریل ۱۹۸۲ء

مکرّمی! السّلام علیکم

آپ کا خط مورخہ ۲۱۔ مارچ ۱۹۸۲ء ملا۔ جس کے ہمراہ آپ نے بسلسلۂ پابندیٔ کنزالایمان آیاتِ قرآنی کا تقابلی موازنہ کیا ہے۔ آپ کا مفصّل خط میں نے فاتی

وزیر امورِ مذہبیہ کو بھیج دیا ہے تاکہ اس بارے میں مناسب اقدامات کریں۔
نیز اسے ہدایت کر دی گئی ہے کہ آپ سے اِس معاملہ کی بابت رابطہ کریں۔

فقط والسّلام

آپ کا خیراندیش

عارؔف (لیفٹیننٹ جنرل کے ایم عارف)
برائے صدرِ مملکت، سی ایم ایل اے سیکرٹریٹ راولپنڈی

جنرل محمد ضیاء الحق

بخدمت جناب
مولانا عبد الستار خان نیازی
۲۲۔ اونکار روڈ
اِسلام پُورہ (کرشن نگر) لاہور

میں نے وفاقی وزیر نواب محمد عباس خان عبّاسی کے جواب کا بہت دیر اِنتظار کیا اور بالآخر ۵ اگست ۱۹۸۲ء کو اُن سے خود جا کر ملاقات کی۔

اُنہوں نے جواب میں تاخیر کی یہ وجہ بتائی کہ وُہ بیرونِ مُلک دَورہ پر گئے ہُوئے تھے اِس مسئلۂ ضبطیٔ کنز الایمان پر توجہ مبذول نہ کر سکے۔ اَب اوّلین فرصت میں اس پر توجہ دیں گے مجھے جواب باصواب سے آگاہ کریں گے۔

اس کے بعد مرکزی مجلسِ شوریٰ کو ان مطالبات پر قلندرانہ موقف اِختیار کرنے کے لئے ایک وفد بہ سرکردگی ملک محمد اکبر ساقی ناظمِ اعلیٰ ورلڈ اسلامک مشن لاہور اِسلام آباد بھیجا گیا، اُس کے ارکان نے تمام سُنّی ارکان مجلس شوریٰ سے ملاقات کی اور مندرجہ ذیل مطبُوعہ یادداشت پیش کی جس کا عکس شامل ہذا ہے۔



# معزز اراکینِ وفاقی کونسل

السلام علیکم۔ جیسا کہ آپ حضرات کے علم میں ہوگا کہ سال رواں کی پہلی سہ ماہی میں متحدہ عرب امارات کی حکومت نے رابطہ [عالم اسلامی کے] سیکرٹری جنرل محمد علی الحرکان کی تحریک (جو بنیادی طور پر پاکستان کے اقلیتی سیاسی و مذہبی گروہ کے ایماء پر تھی) پر کروڑوں [مسلمانوں] کے مسلم مقتداء و رہنما اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلویؒ کے ترجمہ "کنز الایمان" اور مجاہد تحریک پاکستان حضرت [صدر الافاضل] مولانا نعیم الدین مراد آبادیؒ کے تفسیری حاشیہ پر مشتمل قرآن پاک ضبط کرنے کے احکام جاری کئے بلکہ اس کے نسخوں [کو تلف] کرنے کا اعلان کیا گیا۔ اس اطلاع سے پورے عالم اسلام بالخصوص پاکستان کے کروڑوں اہل سنت میں زبردست ہیجان [اور] بےچینی پیدا ہوگئی، مذہبی اور سیاسی پلیٹ فارم پر ملت اسلامیہ میں انتشار و افتراق کی اس سازش کی پرزور مذمت کی گئی [حکومت] پاکستان سے مداخلت کی اپیلیں کی گئیں مگر کوئی نتیجہ برآمد نہیں ہوا! اب اسی فیصلے کی بنیاد پر پاکستان میں بھی بعض عناصر اس ترجمہ و تفسیر پر پابندی کا مطالبہ کر رہے ہیں، اس سلسلے میں کئی جلسوں میں قراردادوں کے علاوہ اشتہار چھاپے [گئے]۔ یہ صورت حال اسلامیان پاکستان کے لئے قطعی طور پر ناقابل برداشت ہے کیونکہ یہ ترجمہ و تفسیر صحابہ کرامؓ اور بزرگان [دین و] سلف عقائد کی ترجمانی کرتے ہیں جن پر پاکستان کی ۹۵ فی صد آبادی عمل پیرا ہے، اس سلسلے میں حیرت اور ستم [ظریفی کی بات] یہ ہے کہ عرب امارات میں جہاں اس ترجمہ و تفسیر پر پابندی عائد کی گئی ہے اردو زبان بھی ٹھیک اور پڑھی جاتی نہیں [اور] اس امر کا واضح ثبوت ہے کہ اس کے پیچھے پاکستان کے مخصوص عناصر کا ہاتھ ہے۔

[ان حالات میں] جماعت آپ سے گزارش کرتی ہے کہ اس سلسلے میں ہر سطح پر اپنا اثر و رسوخ استعمال کریں، [صدر] پاکستان سے ملاقات اور وفاقی کونسل کے رواں اجلاس میں تحریک التواء [اور] حکومت کے ذریعے یہ اہم مسئلہ پیش کر کے حکومت پاکستان سے مطالبہ کریں [کہ اردو] مسلمانوں کی عظیم اکثریت کے جذبات کی ترجمانی کرتے ہوئے رابطہ عالم اسلامی [اور م]تحدہ عرب امارات کو فیصلہ تبدیل کرنے پر مجبور کرے۔

منجانب:-
ورلڈ اسلامک مشن۔ جماعت اہلسنت راولپنڈی
(راولپنڈی ڈویژن)

مورخہ ۱۲؍ اکتوبر ۸۲ء

افسوس ہے کہ وزیرِ موصوف نے باوجود اِس وعدہ کے ابھی تک کوئی اِطلاع نہیں دی۔ اِس دَوران جستجو و تفحّص سے کنز الایمان مع خزائن العرفان پر پابندی کے اسباب معلوم کیے تو علمائے نجدیہ وہابیہ کے وُہی پامال، بودے، نامعقول اَور جاہلانہ اعتراضات سامنے آئے۔ جن کا مسکت، دندان شکن جواب عُلمائے اہلسنّت بدلائلِ قویّہ و براہینِ قاطعہ دے چکے ہیں مگر ہٹ دھرمی اَور بے شرمی نے وہابیہ کو قبولِ حق سے ہمیشہ محروم رکھا ہے۔ ان کے کان بہرے آنکھیں اندھی اَور دِلوں پر مُہریں لگی ہیں۔

افسوس ہے کہ نجدی عُلماء (عبدالعزیز بن باز اَور محمد علی الحرکان) نے بذاتِ خود کنز الایمان اَور خزائن العرفان کی عبارتوں کو سمجھنے کی کوشش ہی نہیں کی۔ اپنے پاکستانی گماشتوں والجنبوط اَور اجیروں کی ترجمانی پر اعتماد کرتے ہُوئے نہ صرف مضحکہ خیز غلطیوں کا اِرتکاب کیا ہے بلکہ عالمِ اسلام میں اِتحاد و استحکامِ ملّت کے بہترین مفادات کو بھی ناقابلِ تلافی پہنچایا ہے۔ افسوس ہے کہ ان لوگوں کو اِس امر کا احساس تک نہیں کہ قدرت نے انہیں حرمین شریفین کی تولیت کا شرف و اعزاز بخشا ہے۔

اُنہیں چاہیے تھا کہ وُہ عالمِ اِسلام میں وحدت و اِستحکام کے پیشِ نظر مذہبی جنُون اَور فرقہ وارانہ تعصّب سے احتراز کرتے اَور جُملہ اہلِ اِسلام کے جذبات کا اِحترام ملحوظ رکھتے ہُوئے معتدل اَور میانہ روی اِختیار کرتے جس سے اِتحادِ ملّی کو تقویت ملتی۔ اِنہوں نے آج تک جس تنگ نظری کا مظاہرہ کیا ہے اَور جس طرح اپنے مخصوص عقائد کو زبردستی مسلط کرنے کی کوشش کی ہے۔ اِس سے اہلِ اِسلام کے سینے فگار ہیں۔

اُنہوں نے سیّد الانبیاء صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے والدِ ماجد رحمۃ اللہ علیہ کا مزارِ اقدس پیوندِ خاک کر کے جسدِ اطہر کو کسی نامعلوم مقام پر منتقل کر دیا ہے۔ یہ ان کی شقاوتِ قلبی اَور سفاکی کی اِنتہا۔ اگر ان میں کچھ شعور ہوتا اَور عصری تقاضوں سے باخبر ہوتے تو حضرت عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کے مزار کو باقی رکھتے اَور دُنیا کو بتاتے کہ ہمارے آقا و مولا محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلّم رحمتِ کائنات ہو



کے باوجود مخلوق تھے۔ اَور ان کی ولادتِ باسعادت حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کے صلب سے ہوئی۔ ہر شخص مزارِ مبارک کی نادر تاریخی یادگار کو دیکھ سکتا۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے والدین کریمین حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا اَور حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کے مزارات کی موجودگی سے عیسائیت کے عقیدہ اقانیمِ ثلاثہ و الوہیّتِ عیسٰی کی تردید کے ساتھ ساتھ اِسلامی توحید کی زبردست تائید ہوتی۔ اَور جس "توحید" کا وُہ بہت چرچا کرتے ہیں اس کی مؤثر علامت مِل جاتی۔

آج دُنیا کی ساری حکومتوں کا یہ دستُور ہے کہ باہر سے آنے والے حکمرانوں کو ایک گمنام سپاہی کی قبر پر لے جاتے ہیں۔ اگر ان کے مقابلہ میں بیرُونی حکمرانوں کو سیّد الانبیاء صلّی اللہ علیہ وسلّم کے والدِ مکرّم کے مزارِ پُرانوار پر لے جاتے تو نہ صرف عقیدۂ توحید کو تقویت ملتی بلکہ دینِ قیّم کی تاریخ ساز حیثیت بھی واضح ہو جاتی۔ اُن کو اِس امر کا بھی خیال نہیں ہے کہ آج کل عالمِ اسلام پر جو قیامتِ صغریٰ قائم ہو چکی ہے۔ سرزمینِ فلسطین کو جس طرح صیہونی اژدہا نے اپنی لپیٹ میں لے رکھا ہے اَور لبنان میں بچوں، بوڑھوں، عورتوں، مردوں حتّٰی کہ بیمار عرب مسلمانوں کو تہِ تیغ کیا گیا ہے یہ حکومتِ نجدیہ کی آنکھیں کھول دینے کے لِئے کافی تھا۔ اَور وُہ اُن کی نجدیت سے نظریاتی و اعتقادی اِختلاف رکھنے والوں کو برداشت کر کے فلپائن، بھارت، کشمیر، افغانستان، قبرص، ارٹیریا، حبش اَور صومالیہ میں

ع ہو گیا مانندِ آب ارزاں مُسلماں کا لہُو

کے مِصداق حالات سے عبرت حاصل کرتے اَور ۸ ؍ ۵ کروڑ سوادِ اعظم اہلسنّت کے جذبات کو مجرُوح نہ کرتے۔

قارئین! آپ اِعتراضات کی نوعیّت کو دیکھنے کے بعد بآسانی فیصلہ کر سکیں گے کہ سوائے ضد، انانیت اَور ہٹ دھرمی کے اَور کوئی شے کنز الایمان پر پابندی کے لِئے قوّتِ محرّکہ نہیں بن سکتی۔ نجدیوں کے عقائد و نظریات کو ملاحظہ فرمائیں۔ ان لوگوں کو اپنے سابقہ مظالم اَور دلآزار تحریروں سے تائب ہو کر تلافیٔ مافات کا اِہتمام کرنا چاہئے تھا۔ چہ جائے کہ وُہ پھر جارحیّت کا اِرتکاب کرتے ہُوئے ہمارے زخموں پر نمک پاشی کرتے۔

ہم اِس موقع پر اِعتراضات کا محاکمہ کرنے کی ضرورت نہیں سمجھتے۔ اِس پر بہت کچھ لکھا جا چکا ہے۔ ؏ چہ دلاور است دُزدے کہ بکف چراغ دارد

نجدی وہابیہ کنز الایمان کی مخالفت میں جو طُوفانِ شر انگیزی برپا کئے ہُوئے ہیں اَور اِلزام تراشیاں کر رہے ہیں۔ ان کے اپنے مقتداؤں کی کتب میں کیسی کیسی کفریات بھری ہُوئی ہیں۔ ان کی ایک جھلک آپ کے سامنے پیش کرتا ہُوں:-

وہابیہ نجدیہ کے اِمام محمد بن عبدالوہاب نجدی اپنی رُسوائے زمانہ تصنیف "کتاب التوحید" میں لکھتے ہیں:

۱۔ "سرورِ کائنات علیہ السّلام کو پکارنا، شفیع المذنبین سمجھنا، ختم پڑھنا، صُورتِ مُبارکہ اَور قبر شریف کا تصوّر کرنا، حاجت روا، صاحبِ تصرّف، مختارِ جُملہ صفات کو بإذنِ اللہ تعالیٰ بعطاءِ الٰہی ماننا شِرک ہے۔ اَور شرک بھی ابوجہل جیسا شرکت۔" (کتاب التّوحید، صفحہ ۱۷۵)

۲۔ شافعِ محشر علیہ التحیۃ والثناء سے اِستغاثہ طلب کرنا شیطانی فِعل ہے اَور شِرک ہے۔ (الدّر النضید، ص ۶۰، ۷۲، وکشف الشبہات، ص ۲۴)

۳۔ رسُولِ معظّم صلّی اللہ علیہ وسلّم کی تعظیم کرنا شِرک ہے۔ (الدّر النضید، ص ۳۶، ۵۱)

۴۔ نورِ مُجسّم صلّی اللہ علیہ وسلّم مر کر مٹی میں مِل گئے۔ (تقویۃ الایمان، ص ۶۱)

۵۔ الصّلوٰۃ والسّلام علیک یا رسُول اللہ پڑھنے والا بدعتی اَور گنہگار ہے۔ (اہلحدیث امرتسر، ۸۔ اکتوبر ۱۹۱۵ء ص ۱۲)

۶۔ نماز میں شیخ یا اس جیسے بزرگوں کی طرف خواہ رسالت مآب ہی ہوں اپنی ہمت یعنی خیال کو لگا دینا اپنے بیل اَور گدھے کی صُورت میں مستغرق ہو جانے سے بُرا ہے۔ صراطِ مستقیم فارسی ص ۸۶)

۷۔ آقائے نامدار صلّی اللہ علیہ وسلّم کے مزار شریف کی تعظیم کرنا کفر و شرک ہے۔ (الدّر النضید، ص ۵۹)

۸۔ صاحبِ لولاک صلی اللہ علیہ وسلّم کی قبرِ مُبارک بُت ہے۔ (الدّر النضید ۱۷، ۵۹، ۶۲)



۹۔ نقشبندی، سُہروردی، قادری اَور چشتی کہلانا بدعاتِ کفریہ ہیں۔ (تذکیر الاخوان، ص ۵)

۱۰۔ اللہ چاہے تو کروڑوں محمد (صلّی اللہ علیہ وسلّم) جیسے پیدا کر سکتا ہے۔ (تقویۃ الایمان، ص ۱۶)

## نجدی اِنقلاب کی خونچکانیاں۔ تاریخی حقائق

۱۔ جس وقت ۱۸۰۳ء میں سعُود ابن عبدالعزیز فاتح کی حیثیت سے مکّہ مکرّمہ میں داخل ہُوا۔ تاآں کہ مکّہ کے تمام مشاہد اَور قبّے زمین کے برابر کر دیئے گئے۔ کعبہ کے جواہر اَور قیمتی ذخیرے نجدیوں میں تقسیم کر دیئے گئے۔ مجاور قتل کر دیئے گئے اَور حرم کے غلاف پھاڑ دیئے گئے۔ (حوالہ سوانحِ سلطان ابنِ سعُود، ص ۴۸ مصنّفہ سردار محمد حسنی) (محمد بن عبدالوہاب نجدی، ص ۷۳)

۲۔ محمد بن عبدالوہاب، نے نبی پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم اَور دیگر انبیاء و مُرسلین و اَولیاء کی شان میں تنقیص کی اَور ان کی قبریں کھود ڈالیں۔ (الدّرر السنیۃ، ص ۵۹، سطر ۱۸، ۱۹)

۳۔ بہت سے عُلماء و صالحین اَور عوام مصلحین کو محمد بن عبدالوہاب نجدی نے اِس بات پر قتل کر دیا کہ اُنہوں نے اس کی بدعت (نجدیت و وہابیت) کی موافقت نہیں کی۔ (ایضاً ص ۵۳)

۴۔ ۱۸۰۳ء کے اِختتام پر مدینہ بھی سعود کے قبضہ میں آگیا۔ مدینہ لے کر اس کے مذہبی جوش میں یہاں تک اُبال آیا کہ اُس نے اَور مقبروں سے گزر کر خود نبی کریم صلّی اللہ علیہ وسلّم کے مزار کو بھی نہ چھوڑا۔ اَور اُس چادر کو اُٹھا دیا جو آپ کی قبرِ مقدّس پر پڑی تھی۔ (حیاتِ طیّبہ، مرزا حیرت دہلوی، ص ۲۵۹)

۵۔ ۱۲۱۶ھ میں سعود ابن عبدالعزیز نجدی تمام نجد جنوب حجاز اَور تہامہ سے ایک لشکرِ جرّار لے کر کربلا کے ارادہ سے چلا اَور بلدۃ الحسین کے باشندوں پر حملہ کیا اُن پر دھاوا بول دیا اِس کی دیواروں پر چڑھ گئے۔ اکثر باشندوں کو گھروں اَور بازاروں میں تہِ تیغ کر دیا۔ اَور اُس قبّہ کو جو اُن کے اِعتقاد کے مطابق حسین رضی اللہ عنہ کی قبر پر بنایا گیا تھا منہدم کر دیا۔ قبّہ اَور اس کے آس پاس اَور چڑھاوے اَور تمام چیزیں لے لیں۔ قبّہ زمرّد یاقوت و جواہر سے مرصّع تھا اَور اس کے علاوہ دو ہزار آدمی قتل کئے گئے۔ (سوانحِ سلطان ابن

سعود، ص ۴۴، ۸۴) (محمد بن عبدالوہاب، ص ۶۹)

## ۶۔ شیخ الاسلام محمد بن عبدالوہاب نجدی

شیخ اپنے ساتھیوں کے ہمراہ جبیلہ پہنچے اور قبۂ زید بن خطاب جس کی لوگ پرستش کرکے گمراہ ہوتے جارہے تھے بذاتِ خود کدال لے کر ڈھا دیا۔ (المحدیث ۲۲ جولائی ۱۹۷۶ء صفحہ ۷)

(نجدی زیارتِ قبور کو پرستش اور ایصالِ ثواب کو شرک کہتے ہیں)

۷۔ وعرفت ان اقرارھو بتوحید الربوبیۃ لو یدخلھو فی الاسلام وان قصد ھم الملائکۃ والانبیاء والاولیاء یریدون شفاعتھو والتقرب الی اللہ بذالک ھو الذی احل دمائھو واموالھو۔

(محمد بن عبدالوہاب نجدی: کشف الشبہات مطبوعہ ریاض، ص ۲۰، ۲۱)

اور تجھے معلوم ہوگیا کہ ربوبیت کی توحید کے اقرار نے انہیں اسلام میں داخل نہیں کیا۔ ان کا فرشتوں، انبیاء اور اولیاء کا قصد کرنا، ان کی شفاعت کا ارادہ کرنا اور اسے اللہ تعالیٰ کے قرب کا ذریعہ جاننا ہی وہ سبب ہے جس نے ان کے قتل کرنے اور ان کے مال لوٹنے کو جائز قرار دیا ہے۔

۸۔ فان قال الکفار یریدون منھو وانا اشھد ان اللہ ھو النافع، الضار، المدبر، لا ارید الا منہ۔ والصالحون لیس لھو من الامر شئی ولکن اقصدھم ارجو من اللہ شفاعتھو۔ فالجواب ان ھذا قول الکفار سواء بسواء۔ (ایضا: ص ۳۳)

اگر کوئی شخص یہ کہے کہ کافر اپنے معبودوں سے طلب کرتے ہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ہی نفع و ضرر دینے والا اور تدبیر فرمانے والا ہے۔ صالحین کا کوئی اختیار نہیں ہے میں صالحین کا اس لئے قصد کرتا ہوں کہ مجھے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کی شفاعت قبول فرمائے گا۔ اس کا جواب یہ ہے کہ بعینہٖ یہی کافر کہتے تھے۔

---



# قرارداد جلسۂ یومِ رضا

مرکزی مجلسِ رضا رجسٹرڈ لاہور کے زیرِ اہتمام ہر سال جامع مسجد نوری میں نہایت شان و شوکت سے جلسۂ یوم رضا انعقاد پذیر ہوتا ہے جس میں اطراف و اکناف پاکستان کے مقتدر علماء و مشائخ اور شیدایانِ مصطفےٰ (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) شرکت فرماتے ہیں۔ اس فقید المثال اور تاریخی اجتماع منعقدہ ۷ دسمبر ۱۹۸۲ء میں حسبِ ذیل قرارداد بالاتفاق منظور کی گئی۔ (محمد زبیر احمد قادری)

اسلامیانِ پاکستان کے دلوں پر یہ خبر بجلی بن کر گری کہ متحدہ عرب امارات میں دنیائے سنیت کے مسلّم پیشوا امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے ترجمۂ قرآنِ پاک اور صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی کے تفسیری حاشیہ کے داخلہ پر پابندی عائد کر دی گئی ہے۔ اور ستم بالائے ستم یہ کہ ان کے مندرجات کو شرک اور خرافات سے تعبیر کیا گیا ہے۔ حالانکہ یہ ترجمہ اور تفسیر صحابہ کرام، تابعین اور دنیائے اسلام کے مسلّم مفسرین کے عین مطابق اور اردو تراجم میں سب سے زیادہ مقبول ہے۔

یہ فیصلہ رابطۂ عالمِ اسلامی کے دعویدارانِ توحید نے کیا ہے۔ اور اپنے اعلان میں کہا ہے کہ جہاں بھی اس ترجمے والا قرآن پاک ملے اُسے جلا دیا جائے۔ فرقہ وارانہ ذہنیت، مذہبی تعصب اور تنگ نظری کے جنون نے انہیں اس احساس سے بھی محروم کر دیا کہ اس طرح قرآنِ پاک کی توہین کا ارتکاب ہو رہا ہے ——— آخر صحابہ کرام، امہات المؤمنین اور بزرگانِ دین کے مزاراتِ مقدسہ کو مسمار کر دینے والے، مجموعۂ صلوات الرسول، دلائل الخیرات شریف اور دیگر ایسی متبرک کتب پر پابندی عائد کرنے والے لوگوں سے کیا بعید ہے کہ وہ قرآنِ پاک کو جلا دیں۔

آج وقت کا تقاضا یہ ہے کہ لبنان میں نہتے مسلمانوں کے خون کی ندیاں بہانے والے اسرائیل اور افغانستان کے مسلمانوں پر زہریلی گیس کے بم برسانے والے روس کے خلاف اعلانِ جہاد کیا جائے لیکن اس قسم کے کسی ٹھوس عملی اقدام کے بجائے یہی ایک کام رہ گیا ہے کہ عالمِ اسلام کی واضح اکثریت پر کفر و شرک کے فتوے لگائے جائیں۔

عالمِ عرب کو خوب علم ہے کہ پوری دنیا میں صرف پاکستان ہی واحد ملک ہے جو ان کا مخلص

دوست اَور ہر آڑے وقت میں کام آنے والا ہے اَور پاکستان کی غالب اکثریت اِسی مسلک کی پیروکار ہے جس کا ترجمان یہی اِمام احمد رضا بریلوی کا ترجمۂ قرآن پاک ہے۔ اِس ترجمہ وتفسیر پر پابندی عائد کرکے اَور اس کے مندرجات کو شِرک اَور خرافات قرار دے کر پاکستان کی اکثریت کے دِلوں کو مجرُوح کیا گیا ہے اَور دانستہ یا نادانستہ دُشمنی کے بیج بونے کی کوشش کی گئی ہے۔ اس وقت جب کہ اِسلامی ممالک کے اِتحاد کی شدید ترین ضرورت ہے۔ ایسے فیصلے اِسلامی وحدت کو پارہ پارہ کرنے کے مُترادف ہیں۔

ہم حکومتِ پاکستان سے مطالبہ کرتے ہیں کہ وُہ اپنے اثر و رسُوخ کو برُوئے کار لا کر رابطۂ عالم اِسلامی اَور متحدہ عرب امارات کے اربابِ اِقتدار کو مجبور کرے کہ وُہ اِس غلط فیصلے کو واپس لیں اَور اگر حکومت کسی مصلحت کے پیشِ نظر ایسا نہیں کر سکتی یا اسے دُوسرے ممالک کے اندرُونی معاملات میں مداخلت تصوّر کرتی ہے تو ہم یہ مطالبہ کرنے میں حق بجانب ہوں گے کہ پاکستان میں سعُودی حکومت کی اِمداد سے جو وہابی لٹریچر دھڑا دھڑ تقسیم ہو رہا ہے اس پر فوری پابندی لگائی جائے۔ ورنہ پُورا ملک ایک ایسے اِنتشار سے دوچار ہو جائے گا جس پر قابُو پانا کسی کے بس میں نہ ہو گا۔

---



جشن صد سالہ منظر اسلام بریلی شریف مبارک

# کنز الایمان پر اعتراضات

کا

# علمی محاسبہ

حضرت خواجہ غلام حمید الدین سیالوی مدظلہ
سجادہ نشین آستانہ عالیہ سیال شریف
ضلع سرگودھا

رضا اکیڈمی ، لاہور

سلسلہ اشاعت نمبر 184

کتاب ............ کنز الایمان پر اعتراضات کا علمی محاسبہ
............ (شاہ فہد کے نام کھلا مکتوب)

مکتوب ............ حضرت خواجہ غلام حمید الدین سیالوی مدظلہ العالی

اشاعت باراول ............ ماہنامہ ضیائے حرم شمارہ جنوری ۱۹۸۳ء

اشاعت باردوم ............ ۱۴۲۲ھ/۲۰۰۱ء

کمپوزنگ ............ النظامیہ کمپوزنگ سنٹر لوہاری دروازہ لاہور

ناشر ............ رضا اکیڈمی لاہور

ہدیہ ............ دعائے بحق معاونین رضا اکیڈمی رجسٹرڈ، لاہور

مطبع ............ احمد سجاد آرٹ پریس، لاہور

## عطیات بھیجنے کے لئے

رضا اکیڈمی اکاؤنٹ نمبر ۹۳۸/۳۸ حبیب بنک وسن پورہ برانچ، لاہور
بذریعہ ڈاک طلب کرنے والے حضرات 10 روپے کے ڈاک ٹکٹ ارسال کریں

## ملنے کا پتا

رضا اکیڈمی (رجسٹرڈ)
مسجد رضا محبوب روڈ، چاہ میراں، لاہور، پاکستان کوڈ نمبر ۵۴۹۰۰
فون نمبر 7650440



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مقدمہ

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے جس نے تمام انسانیت کی ہدایت کے لئے قرآن کریم نازل کیا، صلوٰۃ وسلام ہو تمام انبیاء و مرسلین سے افضل واعلیٰ سیدنا محمد مصطفیٰ ﷺ پر، آپ کی آل، صحابہ کرام اور قیامت تک ان کی پیروی کرنے والوں پر۔

حمد وثنا کے بعد! قرآن کریم وہ سرچشمہ ہدایت ہے جس سے مسلمانوں نے ماضی میں ہدایت حاصل کی، اس وقت بھی ہدایت حاصل کر رہے ہیں اور قیامت تک نور اور ہدایت حاصل کرتے رہیں گے۔ عربی زبان کو قرآن کریم اور اللہ تعالیٰ کے حبیب محمد مصطفیٰ ﷺ کی بدولت فضیلت وشرافت حاصل ہے۔ وہ مسلمان کتنے خوش قسمت ہیں جو اس شیریں زبان کے سمجھنے کی سعادت سے بہرہ ور ہیں، کیونکہ وہ قرآن کریم کے معانی آسانی سے سمجھ سکتے ہیں اور دوسرے لوگوں کی نسبت قرآن پاک کے اعجاز کے جمال سے زیادہ اور براہ راست مستفید ہو سکتے ہیں۔ اگرچہ کروڑوں افراد ایسے ہیں جو قرآن پاک کی تلاوت تو کرتے ہیں مگر اس کے معانی کے سمجھنے سے قاصر ہیں۔

یاد رہے کہ عجم کے بہت سے علماء نے اپنی تمام توانائی قرآن کریم کے معانی کی گہرائی تک پہنچنے کے لئے صرف کردی، انہوں نے بڑے قیمتی اور علمی کام سرانجام دئے گو کہ عربی ان کی مادری زبان نہ تھی تاہم انہوں نے اللہ تعالیٰ کی توفیق سے قرآن پاک کی تعلیمات کے عام کرنے میں پوری ذمہ داری سے حصہ ڈالا، ان کی یہ حصہ داری ان کی تصانیف، ان کے خطابات اور لوگوں کیساتھ گفتگوؤں میں دیکھی جاسکتی

امر ہے کہ یہ تقسیم محشی نے خود اختراع نہیں کی بلکہ جید علماء اسلام سے نقل کی ہے مثلاً امام نووی علامہ ملا علی قاری، علامہ ابن عابدین اور ان کے علاوہ بے شمار محققین۔

پہلے آپ کی خدمت میں ردالمحتار کی عبارت پیش کرتا ہوں:

إِنَّهَا قَدْ تَكُوْنُ مُحَرَّمَةً وَّقَدْ تَكُوْنُ وَاجِبَةً كَنَصْبِ الْأَدِلَّةِ لِلرَّدِّ عَلٰى أَهْلِ الْفِرَقِ الضَّالَّةِ وَتَعَلُّمِ النَّحْوِ لِفَهْمِ الْكِتَابِ وَالسُّنَّةِ وَمَنْدُوْبَةً كَإِحْدَاثِ نَحْوِ رِبَاطٍ وَمَدْرَسَةٍ وَكُلِّ إِحْسَانٍ لَّمْ يَكُنْ فِي الصَّدْرِ الْأَوَّلِ وَمَكْرُوْهَةً كَزَخْرَفَةِ الْمَسَاجِدِ وَمُبَاحَةً كَالتَّوَسُّعِ بِلَذِيْذِ الْمَآكِلِ وَالْمَشَارِبِ وَالثِّيَابِ كَمَا فِيْ شَرْحِ الْجَامِعِ الصَّغِيْرِ لِلْمُنَاوِيِّ عَنْ تَهْذِيْبِ النُّوَوِيِّ وَمِثْلُهُ فِي الطَّرِيْقَةِ الْمُحَمَّدِيَّةِ لِلْبِرْكِلِيِّ.

ترجمہ: علامہ ابن عابدین فرماتے ہیں کہ بدعت کبھی حرام ہوتی ہے کبھی واجب، جس طرح گمراہ فرقوں کے پیدا کیے ہوئے شبہات کو دور کرنے کے لئے دلائل پیش کرنا یا کتاب وسنت کے سمجھنے کے لئے نحو کا پڑھنا اور کبھی مستحب ہوتی ہے جیسے کوئی سرائے یا مدرسہ تعمیر کرنا یا ہر وہ نیک کام جو صدر اول میں نہیں کیا گیا اور کبھی مکروہ ہوتی ہے جس طرح مساجد کو بمبالغہ آراستہ کرنا اور کبھی مباح ہوتی ہے جس طرح لذیذ کھانوں اور مشروبات میں توسیع اور خوبصورت لباس، جس طرح امام مناوی نے شرح جامع صغیر میں نقل کیا ہے اور اسی طرح برکلی نے طریقہ محمدیہ میں بیان کیا ہے۔

امام نووی نے اپنی مشہور کتاب تہذیب الاسماء واللغات میں کلمہ بدعت کی یوں توضیح کی ہے:



اَلْبِدْعَةُ بِكَسْرِ الْبَاءِ فِي الشَّرْعِ هِيَ إِحْدَاثُ مَا لَمْ يَكُنْ فِيْ عَهْدِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ وَهِيَ مُنْقَسِمَةٌ إِلٰى حَسَنَةٍ وَقَبِيْحَةٍ وَقَالَ الشَّيْخُ الْإِمَامُ الْمُجْمَعُ عَلٰى إِمَامَتِهٖ وَجَلَالَتِهٖ وَتَمَكُّنِهٖ فِيْ أَنْوَاعِ الْعُلُوْمِ وَبَرَاعَتِهٖ أَبُوْ مُحَمَّدٍ عَبْدُ الْعَزِيْزِ بْنُ عَبْدِ السَّلَامِ رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْهِ وَرَضِيَ اللهُ عَنْهُ فِيْ آخِرِ كِتَابِ الْقَوَاعِدِ الْبِدْعَةُ مُنْقَسِمَةٌ إِلٰى وَاجِبَةٍ وَمُحَرَّمَةٍ وَمَنْدُوْبَةٍ وَمَكْرُوْهَةٍ وَمُبَاحَةٍ.

ترجمہ: بدعت بکسر با، شریعت میں ایسی چیز کو پیدا کرنا جو حضور ﷺ کے عہد ہمایوں میں نہ تھی، اس کی دو قسمیں ہیں حسنہ اور سیئہ۔ الشیخ الامام جن کی امامت، جلالت شان اور ہر قسم کے علوم میں مہارت و پختگی پر سب علماء کا اجماع ہے یعنی ابو محمد عبدالعزیز بن عبدالسلام رحمۃ اللہ علیہ کتاب القواعد کے آخر میں تحریر فرماتے ہیں کہ بدعت کو ان اقسام کی طرف تقسیم کیا گیا ہے۔

وہ بدعت جو واجب ہے وہ بدعت جو حرام ہے وہ بدعت جو مکروہ ہے وہ بدعت جو مباح ہے۔

فاضل محشی نے علماء اعلام کی تحقیق کی پیروی کرتے ہوئے لکھا ہے کہ بدعت سیئہ وہ ہے جس سے کوئی سنت نبوی مٹتی ہو اور اس کے روشن آثار ختم ہوتے ہوں۔

صدقات مالیہ اور اعمال حسنہ کا ایصال ثواب فوت شدہ مسلمانوں کے لئے ہرگز بدعت نہیں، بلکہ یہ سنت ہے جس کا حکم حضور ﷺ نے اپنے صحابہ کو دیا امام بخاری، مسلم نے اپنی صحیحین میں صحیح اسناد کے ساتھ متعدد حدیثیں روایت کی

ہیں، ان میں سے ایک سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث ہے کہ انہوں نے ایک کنواں اپنی والدہ کے لئے کھدوایا جن کا انتقال بغیر وصیت کے ہو گیا اور اس کنوئیں کا نام "بئر ام سعد" رکھا گیا، اس حاشیہ میں جن امور کا ذکر ہے مثلاً تیجہ، چالیسواں، گیارہویں وغیرہ سے، مراد ایصال ثواب کی مختلف صورتیں ہیں، کیوں کہ صدقہ کرنے والوں کو مختلف اوقات میں ایصال ثواب کے لئے فرصت ملتی ہے، بعض وہ ہیں جن کو تیسرے دن فرصت ملتی ہے، بعض کو ساتویں دن، بعض ایسے ہیں جن کو چالیسویں دن اور کسی کو کسی اور دن یہ فرصت مہیا ہوتی ہے اور ہر شخص اپنی سہولت کے مطابق اپنے فرصت کے اوقات میں اس امر مسنون پر عمل پیرا ہوتا ہے بایں اہل سنت میں سے کسی کا یہ عقیدہ نہیں ہے کہ موتیٰ کے لئے ایصال ثواب صرف فلاں فلاں مخصوص دن میں ہوتا ہے نہ اس سے پہلے ایصال جائز ہے اور نہ اس دن کے بعد، آپ حضرات پر ہمارے رسول کریم ﷺ کی یہ حدیث مخفی نہیں ہے جسے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے روایت کیا:

قال قال رسول اللہ ﷺ ما المیت فی القبر الا کالغریق المتغوث ینتظر دعوة تلحقه من اب او ام او اخ او صدیق فاذا لحقته کان احب الیه من الدنیا وما فیها (الحدیث) رواه البیهقی فی شعب الایمان

حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا کہ قبر میں میت کی حالت ایسی ہوتی ہے جیسے ڈوبنے والے فریاد کرنے والے کی ہوتی ہے وہ کسی دعا کا شدت سے انتظار کرتا ہے جو اسے اپنے باپ، ماں یا بھائی یا دوست کی طرف سے پہنچتی ہے پس



جب اسے یہ دعا پہنچتی ہے تو دنیا و مافیہا سے یہ دعا اسے محبوب ہوتی ہے، اس حدیث کو امام بیہقی نے شعب الایمان میں روایت کیا ہے، امام مسلم نے اپنی صحیح میں ایک خاص باب رقم کیا ہے جس کا عنوان ہے "باب وصول ثواب الصدقات الی المیت" یعنی وہ باب جس میں میت کی طرف صدقات کے ثواب کے پہنچنے کا ذکر ہے اس عنوان کے نیچے انہوں نے متعدد احادیث درج کی ہیں ان میں سے ایک یہ ہے۔

ما روته ام المؤمنین عائشة رضی الله عنها ان رجلا قال للنبی ﷺ ان امی افتلتت نفسها انی اظنها لو تکلمت تصدقت افلها اجر ان تصدقت عنها قال نعم.

ترجمہ: ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے بارگاہ رسالت میں عرض کی یا رسول اللہ! میری ماں اچانک فوت ہو گئی اور میرا گمان ہے اگر وہ بات کرتی تو ضرور صدقہ کرتی۔ اگر میں اس کی طرف سے صدقہ کروں تو کیا اسے اجر ملے گا؟ حضور نے فرمایا: ہاں

امام نووی اس حدیث کی شرح کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

فی هذا الحدیث جواز الصدقة عن المیت واستحبابها وان ثوابها یصله وینفعه وینفع المتصدق ایضا وهذا کله اجمع علیه المسلمون.

ترجمہ: اس حدیث سے میت کی طرف سے صدقہ کرنے کا جواز اور اس کا مستحب ہونا ثابت ہوا نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ صدقہ کا ثواب جس کو پہنچایا اس کو نفع

دیتا ہے، صدقہ کرنے والے کو بھی نفع پہنچتا ہے اور یہ ساری بات وہ ہے جس پر تمام مسلمانوں کا اجماع ہے۔

اسی صفحہ پر چند سطریں اور امام نووی لکھتے ہیں:

وَفِيْهِ اَنَّ الدُّعَاءَ يَصِلُ ثَوَابُهُ اِلَى الْمَيِّتِ وَكَذٰلِكَ الصَّدَقَةُ وَهُمَا مُجْمَعٌ عَلَيْهِمَا .

اس سے ثابت ہوا کہ دعا کا ثواب میت کو پہنچتا ہے اسی طرح صدقہ کا ثواب بھی میت کو پہنچتا ہے اور یہ دونوں ایسی چیزیں ہیں جن پر سب کا اجماع ہے۔

البتہ اس حاشیہ کی چند آخری سطروں میں تحریک وہابیہ کے بارے میں کچھ سختی و درشتی پائی جاتی ہے، لیکن اس کی ایک خاص وجہ ہے یہ حواشی ساٹھ سال سے زیادہ عرصہ ہوا لکھے گئے، اس وقت تحریک وہابیہ میں بڑا تشدد پایا جاتا تھا ان کا دعوی یہ تھا کہ عقیدہ توحید پر صرف وہی قائم ہیں، باقی ساری امت اسلامیہ سیدھے، راستے سے بھٹک گئی ہے اور اس نے شرک اور بدعت کو اختیار کر لیا، العیاذ باللہ

اور یہ ایک طبعی امر ہے کہ اس کا رد عمل بھی شدید ہوا، حتی کہ دار العلوم دیوبند کے کبار علماء نے بھی ایسی کتابیں اور رسائل تالیف کئے جن میں انہوں نے حرکت وہابیہ پر شدت اور سختی سے تنقید کی، اگر آپ چاہیں مولانا سید حسین احمد مدنی شیخ الحدیث دار العلوم دیوبند کی تالیف الشہاب الثاقب کا مطالعہ فرمائیں۔ لیکن آج حالات اچھے ہو رہے ہیں، الحمد للہ سختی کی جگہ اب فراخدلی اور سوء ظن کی جگہ حسن ظن نے لے لی ہے اور اس تبدیلی کے پھل بڑے شیریں ہوں گے، اس کے نتائج اسلام اور اہل اسلام کے لئے نفع بخش ہوں گے۔



مرحوم مغفور الملک الفیصل پہلے اسلامی راہنما تھے جنہوں نے مسلمانوں کے درمیان اتحاد اور ان کی بکھری ہوئی صفوں کو منظم کرنے کی ضرورت کا احساس کیا انہوں نے عالم اسلام کے گوشہ گوشہ میں بسنے والے تمام مسلمانوں کو اسلام کے پرچم کے نیچے جمع ہونے کی دعوت دی۔ انہوں نے بڑی بلند آواز سے یہ فریاد کی اور یہ فریاد ان کے شفیق اور کریم دل کی گہرائیوں سے بلند ہوئی تھی، اس لئے تمام مسلمان عوام اور اسلامی حکومتیں ان کی اس دعوت پر لبیک کہتے ہوئے اٹھ کھڑے ہوئے مملکت سعودیہ کے اس فرمانروا کے اس مبارک اقدام سے اختلاف و انشقاق کی شدت میں کمی آنی شروع ہوئی اور حسد اور بغض کے انگارے ٹھنڈے ہونے لگے۔

صد حیف! کہ اس فرمانروا کو اپنی زندگی کا عزیز مقصد پورا کرنے سے پہلے موت کا پیغام آ گیا، لیکن انہوں نے اپنے پیچھے ایسے روشن اور چمکدار آثار چھوڑے کہ ان کے بعد تخت شاہی پر جو بھی متمکن ہوا وہ ان آثار کی پیروی کرتا رہا، اس عزیز اور قیمتی آرزو کو عملی جامہ پہنانے کے لئے وہ آج بھی اپنی امکانی کوششیں صرف کر رہے ہیں، حالات کی اس رفتار کے ساتھ ہمارے دل مطمئن ہو گئے تھے اور حالات بہتر سے بہتر صورت اختیار کرنے لگے تھے، یہاں تک کہ یہ دھماکہ ہوا اس کی شدید کڑک سے ہم گھبرا گئے اور طرح طرح کے اندیشوں نے از سر نو ہمیں اپنے گھیرے میں لے لیا اور ہم از راہ حیرت و حسرت اپنے آپ سے یہ سوال کرنے لگے کہ کیا امت اپنے بلند مقصد کو حاصل کرنے میں ناکام ہو جائے گی؟ اور ان کا باہمی اتحاد عملی صورت اختیار نہیں کر سکے گا اور وہ جانکاہ اور بابرکت کوششیں جو ملک

فیصل اور انکے دارفنا سے دار بقا کی طرف رحلت کرنے والے بھائی نے کیس اور جواب ان کے خلف الرشید جلالۃ الملک فہد بن عبدالعزیز اطال اللہ بقائه و ایام سلطنته بڑی گرمجوشی سے کر رہے ہیں کیا یہ سب ضائع ہو جائے گی؟

خبردار! یہ ایک خطرناک سازش ہے۔ جس کے تار و پود کو گنہگار ہاتھوں نے بنا ہے۔ اے عالم اسلام کے قائدین! ہوشیار ہو جاؤ۔ اے امت مسلمہ کے عوام بیدار ہو جاؤ۔ اسلام کے دشمن اور تمہارے دشمن کمین گاہ میں بیٹھے تاڑ رہے ہیں اور تم پر یکبارگی ہلہ بول دینے کے لئے مناسب وقت کا انتظار کر رہے ہیں۔

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ

مجلس الدعوۃ الاسلامیہ۔ سیال شریف





مجدد اسلام

اعلیٰحضرت

الشاہ امام احمد رضا خان

قادری قدس سرہٗ کے

# ترجمہ قرآن

# کنزالایمان کا

# مختصر تعارف

پاسبان مسلک رضا

حضرت علامہ

الحاج ابوداؤد محمد صادق رضوی مدظلہ

بزم انوار رضا ضلع خوشاب

# حرفِ آغاز

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِی الْمَجْدُ وَالْاِحْسَانُ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ الَّذِیْ اُنْزِلَ عَلَیْہِ الْقُرْاٰنُ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اِلٰی یَوْمِ الْمِیْزَانِ۔

آں کتابِ زندہ قرآنِ حکیم
حکمتِ اُو لایزال است و قدیم

قرآن مقدس خدائے لم یزل لم یزال کا وہ آخری پیغام ہے جو رحمتِ عالم و عالمیان نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر جبرائیل امین کے ذریعے نازل ہوا اور پھر بوسیلۂ مصطفوی سے ہی ہم تک پہنچا۔ یہ حضور رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا لازوال اور کامل معجزہ ہے جس میں قیامت تک کسی قسم کے رد و بدل یا تغیر و تبدل کا قطعاً کوئی امکان و جواز نہیں اس لیے کہ سورۃ نحل میں خود خداوندِ عالم نے ارشاد فرمایا

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوْنَ۔

"بے شک ہم ہی نے اس ذکر کو نازل کیا اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں"۔

اور عظمتِ قرآن بیان کرتے ہوئے ربِ کریم نے ارشاد فرمایا کہ ——" —— بے شک یہ قرآن ایک کرم کرنے والے رسول سے باتیں ہیں اور کسی شاعر کی بات نہیں ——"۔ —— اب یہ خدا کی باتیں ہیں اپنے کرم کرنے والے رسول سے۔ لیکن رسولؐ کا بولنا بھی تو مرضیٔ رب کے مطابق ہی ہے۔ جب رسولؐ بولتا ہے اپنے مقدس لب کھولتا ہے اور ارشاد فرماتا ہے کہ یہ خدا کی وحی ہے تو قرآن بنتا ہے اور اگر فرما دے کہ یہ ہمارا نطق ہے تو حدیث بنتی ہے اور نطقِ رسولؐ کی کیفیت یہ ہے سورۂ نجم میں ارشاد ہوا

وَمَا یَنْطِقُ عَنِ الْہَوٰی اِنْ ہُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی۔

یعنی "وہ اپنی خواہش سے نہیں بولتے وہ جو کچھ کہتے ہیں وحیٔ الٰہی سے کہتے ہیں جو ان پر کی جاتی ہے" تو پھر قلندر لاہوری نے سچ ہی تو کہا تھا کہ ؎

ایمان ہے قالِ مصطفائی
قرآن ہے حالِ مصطفائی



قرآن حکیم علوم اولین و آخرین کا سرچشمہ ہے —— ہدایت و عرفان کا سفینہ ہے —— اور صراطِ مستقیم کا پاسبان ہے۔ ——

لیکن اس سے صحیح استفادہ کے لیے آستانۂ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے نسبتِ غلامی کا مستحکم ہونا شرطِ اوّل ہے۔ کیونکہ یہ قرآن متقی اور پرہیزگار طبقہ کے لیے ہی ہدایت کا چراغ ہے اور تقویٰ و پرہیزگاری، حبِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے جدا نہیں

یہ تو قانونِ قدرت ہے کہ ہر نبی کی مادری زبان میں ہی اس کی طرف وحی کیجاتی رہی اور یہ بھی ایک حسین اتفاق ہے کہ حضور سیدِ کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مادری زبان مشیتِ ایزدی کے مطابق عربی تھی اور قرآن بھی عربی زبان میں نازل ہوا۔ اب اہلِ زبان کے لیے تو قرآن کے ظاہری مطالب و معانی کو سمجھنا آسان ہو گیا مگر عجمیوں کے لیے مفہومِ قرآنی کو سمجھنے کے لیے عربی زبان سے آشنائی لازمی ٹھہری۔ اب غیر عربی اہلِ علم نے اپنی اپنی زبان میں قرآنی تراجم پیش کرنا شروع کیے اور مختلف زبانوں کیطرح اردو زبان میں بھی ترجمے شروع ہوئے اور ایک ترجمہ امام اہلِ سنت، مجددِ ملت، اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت، دانائے حکمت، تاجدارِ بریلی، نائبِ غوثِ اعظم، حسان الہند، کشتۂ عشقِ رسول امام احمد رضا خان رضا فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بھی کیا جس کا نام اس کی شان کے مطابق "کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن" رکھا۔ یہ مقدس ترجمہ یقیناً ایمان کا انمول خزانہ ہے۔ جس سے عشق و محبتِ رسولؐ کے سوتے پھوٹتے ہیں۔ ایمان تازہ ہوتا ہے —— خدا کا قرب ملتا ہے —— اور دین کی سمجھ نصیب ہوتی ہے۔ ——

حضرات! جس طرح قرآن مجید کی ادبی، لسانی اور معنوی بے شمار خوبیوں سے انکار نہیں کیا جا سکتا بالکل اسی طرح قرآن حکیم کے حسین و جمیل ترجمہ کنز الایمان شریف کی بے مثال خصوصیات سے بھی ایمان دار اور باشعور قارئین سے انکار ناممکن ہے۔ علامہ شیخ الحدیث محمد عبد الحکیم اختر شاہجہان پوری رحمۃ اللہ علیہ نے خوب کہا کہ ؎

ترجمہ قرآن کا لکھا کنز الایمان کر دیا
اے معزز واقفِ رمزِ خدا پائندہ باد

بزمِ انوارِ رضا ضلع خوشاب کی نئی پیشکش اسی خوبصورت "ترجمہ قرآن" کنز الایمان کا مختصر تعارف بنام "قوم" پاسبانِ مسلکِ رضا امیر مرکزی جماعت رضائے مصطفےٰ حضرت علامہ الحاج ابو داؤد محمد صادق صاحب قادری رضوی دامت برکاتہم العالیہ خطیب زینت المساجد جوک دارالسلام گوجرانوالہ کے تقدس مآب قلم کا

کا عظیم شاہکار ہے۔ اس کی اشاعت سے اہل ایمان کے قلوب و اذہان منور ہوں گے اور حق کی جستجو رکھنے والے حضرات کو ہدایت و عرفان کا نور نصیب ہوگا۔

رب کریم کے حضور میری دعا ہے کہ اے بار الہا۔ اپنے فضل و احسان اور صاحب قرآن علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عظمت و رفعت کا صدقہ امت مسلمہ کو قرآن فہمی کا نور عطا کر۔ گمراہی بدعقیدگی اور ذلت و ظلمت سے حفظ و امان نصیب فرما۔ حضرت مفتف، بزم انوار رضا، اس کے جملہ اراکین و معاونین اور عہدیداران کو حضور رحمت دوجہان علیہ الصلوٰۃ والسلام کی محبت اور خدمت دین مصطفےٰ ﷺ کی توفیق بخش۔ آمین

——— یارب مصطفےٰ ———

ہمیں کنز الایمان کے عرفان اور امام احمد رضا قادری نور اللہ مرقدہٗ کے فیضان سے مستفید و متفیض فرما۔ آمین

والسلام علیکم و رحمۃ اللہ

گدائے کوچۂ رضا

**محمد محبوب الرسول قادری**

صدر

بزم انوار رضا جوہر آباد

نوٹ:
بیرونی حضرات دو روپے کے ڈاک ٹکٹ بھیج کر درج ذیل پتہ سے طلب فرمائیں۔

بزم انوار رضا
4/198۔ جوہر آباد (ضلع خوشاب)



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

کوئی بھی ترجمہ قرآن پڑھ کر دیکھ لیں مترجمین نے تھوڑے بہت فرق کیساتھ اس کا ترجمہ کیا ہے۔ "شروع کرتا ہوں ساتھ نام اللہ کے" ان تراجم میں کہنے کو تو اللہ کے نام کے ساتھ شروع کیا گیا ہے لیکن فی الحقیقت جس کے نام سے شروع کیا گیا ہے اس (اللہ) کا نام بعد میں ہے۔ اور شروع۔ کرتا۔ ہوں ساتھ۔ نام" کے پانچ الفاظ پہلے ہیں۔ اور دراصل شروع ان الفاظ سے کیا گیا ہے نہ کہ اللہ کے نام سے۔ یہ راز اگر منکشف ہوا ہے تو صرف اعلیٰحضرت عظیم البرکت امام اہل سنت مولانا الشاہ احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی عظیم علمی، روحانی شخصیت پر منکشف ہوا ہے۔ جنہوں نے حقیقت ترجمہ اصل معنویت اور اسم جلالت پر نظر رکھتے ہوئے اس کا ترجمہ کیا ہے۔

---

"اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان رحم والا"۔ دیکھئے یہ ہے ترجمہ کہ لفظی معنوی حقیقی و واقعی طور پر ہر لحاظ سے اللہ کے نام سے اس طرح شروع کیا ہے کہ اور تو اور لفظ "شروع" بھی شروع میں نہیں آسکا۔ اللہ اکبر! حفظ مراتب و ترجمہ و معنی کا کیسا حق ادا کیا ہے۔ یہ اعلیٰحضرت کے اعلیٰ ترجمہ کی پہلی فتح و خوبی۔ بہتری و برتری باقی تمام تراجم پر جس کی بنا پر ہم نے اسے اردو کے بہترین ترجمہ کا عنوان دیا ہے۔ سُبْحَانَ اللہ! جس کی مبارک بِسْمِ اللہِ (ابتدا و شروع) ہی اتنی خوبصورت و نرودار ہے۔ اس کی رفتار و پرواز عروج و ترقی اور کامیاب اختتام و انتہا کا کیا بیان ہو سکتا ہے۔ ذَالِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ۔

**ترجمہ کا نام**

ترجمۂ اعلیٰ حضرت کی بہتری و برتری عمدگی و خوبی وسعت نظری اور علمی و روحانی گہرائی کے دیگر پہلوؤں کے علاوہ ایک بہت اعلیٰ پہلو۔ اس ترجمہ کا نام بھی ہے جو اعلیٰحضرت کے بلند ترین علمی مقام و جلالت شان اور ترجمہ کی اعلیٰ صلاحیت و اہلیت کا منہ بولتا ثبوت ہے اور وہ ہے "کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن" یعنی ترجمۂ قرآن خزانۂ ایمان۔ جو اسم بامسمّٰی ہے اور اس کے پڑھنے سے واقعی خزانۂ ایمان حاصل اور زائد ہوتا ہے۔ برخلاف دیگر عام تراجم کے جن کے بے خبری میں پڑھنے سے خزانۂ ایمان حاصل ہونا تو درکنار۔ اگر خزانہ ہو بھی تو کم ہو جاتا۔ بلکہ لٹ جاتا ہے۔ علاوہ ازیں کنز الایمان اسم مسمّٰی ہی نہیں بلکہ مستی بانام تاریخی بھی ہے۔ جو اس کے عظیم نام کے ساتھ اس کے عظیم الشان کام کی تاریخ کا بھی حامل ہے۔ یعنی ۱۳۳۰ھ جو قرآن پاک

پر اِس طرح لکھا ہوتا ہے "کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن" ۱۳۳۰ھ۔

اِس کے مقابلے میں باقی تراجم بھی دیکھ لیجیے۔ جن پر بالعموم یہی لکھا ہوتا ہے کہ فلاں صاحب کا ترجمہ ہے۔ بس ترجمہ کا اِس طرح پورے عربی جملہ میں نام اور پھر اِس کا اسم بامسمّٰی اور مسمّٰی باسم تاریخی ہونا تو بہت دور کی بات ہے۔ ترجمۂ قرآن کی یہ بلندیٔ شان اسی کا کام ہے۔ جس کا اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی نام ہے۔ ؎

مُلکِ سخن کی شاہی تم کو رضا مسلّم ٭ جس سمت آگئے ہو سکے بٹھا دیئے ہیں

## ترجمہ کا کام

"کنز الایمان" کے نام کی طرح اِس کا کام بھی فی البدیہہ ایسے تاریخی والہامی انداز میں ہوا۔ کہ جس کی مثال نایاب ہے۔ سُنیئے! ترجمہ کا طریقہ یہ تھا کہ اعلیٰحضرت زبانی طور پر آیات کریمہ کا ترجمہ بولتے جاتے اور صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی مصنف "بہارِ شریعت" (رحمۃ اللہ علیہما) اس کو لکھتے رہتے۔ لیکن یہ ترجمہ اِس طرح پر نہیں تھا کہ آپ پہلے کُتبِ تفسیر و لُغت کو ملاحظہ فرماتے۔ بعدہٗ آیت کے معنیٰ کو سمجھتے سوچتے پھر ترجمہ بیان کرتے بلکہ آپ قرآن مجید کا فی البدیہہ برجستہ ترجمہ زبانی طور پر اِس طرح بولتے جاتے جیسے کوئی پختہ یادداشت کا حافظ اپنی قوتِ حافظہ پر بغیر زور ڈالے قرآن شریف روانی سے پڑھتا جاتا ہے۔ پھر جب حضرت صدر الشریعہ نے اعلیٰحضرت سے قرآن مجید کا مکمل ترجمہ کرا لیا۔ اور آپ کی کوششِ بلیغ کی بدولت دنیائے سُنیت کو "کنز الایمان" کی دولتِ عظمیٰ نصیب ہوئی۔
(جَزَاھُمَا اللّٰہُ تَعَالٰی خَیْرَ الْجَزَاء)

(سوانح اعلیٰحضرت امام احمد رضا ص ۲۷۵)

## اوّلیتِ ترجمہ

قارئینِ کرام کو یہ سُن کر خوشگوار حیرت ہوگی کہ "کنز الایمان" کو دیگر خصوصیات کے علاوہ عام تراجم پر اوّلیت کی فوقیت بھی ہے۔ اور وہ اِس طرح کہ "کنز الایمان" ۱۳۳۰ھ مطابق ۱۹۱۱ء میں منظرِ عام پر آیا۔ اور جبکہ محمود حسن دیوبندی کا ترجمہ ۱۳۳۶ھ مطابق ۱۹۱۹ء میں منظرِ عام پر آیا۔ باقی اشرف علی تھانوی، ابو الکلام آزاد، عبد الماجد دریا آبادی اور مودودی وغیرہ کے تراجم تو بہت بعد کی چیزیں ہیں۔ (محاسن کنز الایمان ص ۱۱)

## مقامِ مترجم

ہم نے تمہیدی طور پر "کنز الایمان" کے جن امتیازات کی طرف اشارہ کیا ہے اور آئندہ ان شاء اللہ تعالیٰ جن کی کچھ تفصیل آرہی ہے اگر ہم اِس ترجمہ کے مترجم کا مقام سمجھ لیں۔ تو پھر اِن کے ترجمۂ قرآن کے ایسے مشکل کام کو اتنے بہترین انداز میں پیش کرنے پر کچھ بھی اچنبھا نہیں ہوتا کیونکہ مترجم کے مقام رفیع



و رفعت کا یہ حال ہے کہ عالمِ اسلام میں اِن کو "اعلیٰحضرت امام احمد رضا کہا جاتا ہے ٭ علمائے عرب و عجم نے اِن کو اپنا عظیم پیشوا اور مجدّدِ دین تسلیم کیا ہے ٭ دُنیا کے ہر حصّہ میں اِن کی بریلوی نسبت صحتِ عقیدہ اور عشقِ رسالت کی علامت ہے ٭ کم و بیش ایک ہزار تصانیف میں کنز الایمان" فتاویٰ رضویہ کی بارہ ۱۲ ضخیم مجلدات اور "حدائق بخشش" اِن کے ایمان و عرفان، علم و فضل اور عشق و محبت کا عظیم شاہکار اور زندہ و پائندہ یادگار ہیں ٭ پچاس علوم و فنون میں انہیں صرف مہارت ہی نہیں بلکہ ہر علم و فن اور فارسی اردو عربی میں اِن کی باقاعدہ تصانیف و فتاویٰ بھی موجود ہیں ٭ انہوں نے صرف تیرہ برس کی عمر میں تمام علوم عقلیہ و نقلیہ کی تکمیل کر کے خدمتِ دین و فتاویٰ نویسی کا کام شروع کر دیا ٭ انہوں نے اپنی معروفیات کے باوجود صرف ایک ماہ میں مکمل قرآن پاک حفظ کر لیا۔ ٭ انہوں نے حالتِ بیداری میں سرورِ دو جہان صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت کا شرف حاصل کیا۔ ٭ اِن کے وصال کے موقع پر عالمِ رؤیا میں اِن کے آقا و مولا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا "احمد رضا کا انتظار ہے" پھر ایسی عظیم و جلیل علمی و روحانی اور برگزیدہ و مقبول شخصیت مجمع البحرین اور منبع حسنات و برکات کیوں نہ ہو۔ اور کنز الایمان بہترین ترجمہ کیوں نہ ہو۔ اِس عظیم شخصیت کے تفصیلی تعارف کے خواہشمند حضرات مرکزی مجلسِ رضا نوری مسجد ریلوے اسٹیشن لاہور سے لٹریچر کے حصول کے لیئے رجوع فرمائیں۔ بالخصوص "محاسن کنز الایمان" اور ضیاء کنز الایمان کے حصول کے لئے ضرور رابطہ قائم کریں۔ تاکہ اِس ہمہ گیر شخصیت کے متعلق معلومات میں مزید اضافہ ہو۔

## خزائن العرفان

(فی تفسیر القرآن "(کنز الایمان) کے حاشیہ پر طبع شدہ تفسیر ہے جو ہر طرح "کنز الایمان" کے شایانِ شان ہے اور بہترین ترجمہ کے لیے بہترین تفسیر ہے۔ ترجمہ ایمان کا خزانہ ہے اور تفسیر اپنی تفصیل کے لحاظ سے علم و عرفان کے خزانوں کا مجموعہ ہے۔ یہ تفسیر صدر الافاضل حضرت مولانا محمد نعیم الدین صاحب مُراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ کی تحریر ہے جو اعلیٰحضرت کے عظیم المرتبت خلیفہ و تربیت یافتہ ہیں۔ اور بہت بلند پایہ عالم ہیں۔

## مقبولیت

"کنز الایمان" و خزائن العرفان" کی مقبولیت و شہرت دِن بدن عروج پر ہے۔ شاہ فرید الحق صاحب (کراچی) نے اِن کا انگریزی زبان میں بھی ترجمہ کیا ہے اور ان شاء اللہ تعالیٰ عنقریب بھارت سے چھپ رہے ہیں۔ اور بھارت کے علاوہ پاکستان میں اِس وقت کئی اشاعتی ادارے اِسکی طباعت و اشاعت میں

سرگرم ہیں۔ تاج کمپنی کراچی۔ لاہور۔ ڈھاکہ نے اس ترجمہ وتفسیر کو مختلف سائزوں میں بہت خوبصورت ودلکش انداز میں "سترہ" اقسام پر شائع کیا ہے۔ جن کا ہدیہ اِس وقت پچاس روپے سے لے کر ساڑھے سات سو روپے تک ہے۔ علاوہ ازیں چاند کمپنی لاہور نے پانچ اقسام پر اور قرآن کمپنی لاہور نے اسے بارہ اقسام پر شائع کیا ہے۔ اور مکتبہ رضویہ کراچی دو قسم کی اشاعت کر رہا ہے۔ "کنز الایمان" و"خزائن العرفان" کے تمام ناشرین اِس بات پر متفق ہیں کہ اس ترجمہ وتفسیر کی مانگ باقی تمام تراجم سے کہیں بڑھ کر ہے اور اِس کی مقبولیت نے تمام تراجم کی اشاعت کے ریکارڈ توڑ دیئے ہیں؟ یہ رُتبہ بلند ملا جس کو مل گیا۔

## تفسیر نور العرفان

"کنز الایمان"، "تفسیر خزائن العرفان" کے علاوہ کافی عرصہ سے تفسیر نور العرفان کے حاشیہ کے ساتھ بھی شائع ہو رہا ہے۔

تفسیر نور العرفان مفسر قرآن حضرت مولانا مفتی احمد یار خان صاحب گجراتی رحمۃ اللہ علیہ کے قلم سے ہے۔ جو حضرت صدر الافاضل رحمۃ اللہ علیہ کے نہایت نامور اور ہونہار بزرگ شاگرد تھے۔ نور العرفان میں خزائن العرفان کی بہ نسبت کچھ تفصیل ہے اور کنز الایمان۔ تفسیر نور العرفان کے ساتھ بھی بہت مقبول ہے اور نوری کتب خانہ لاہور کے بعد مکتبہ اسلامیہ گجرات، کامیاب بکڈپو لاہور اور پیر بھائی کمپنی لاہور کی مختلف اقسام کی اشاعت کے علاوہ مکتبہ اسلامیہ لاہور نے اسے پانچ اقسام پر شائع کیا ہے۔ اس مختصر تفصیل سے "کنز الایمان" کی مقبولیت واہمیت اور آفاقی شہرت وعظمت کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ لہٰذا اگر کہا جائے کہ باقی تراجم کی مجموعی تعداد سے تنہا "کنز الایمان" کی تعداد اشاعت زیادہ ہے تو مبالغہ نہیں ہوگا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰی ذٰلِكَ

## مخالفین کی ناکام کوشش

بہرحال "کنز الایمان" اور "خزائن العرفان" کی یہی وہ مقبولیت ہے جس سے بوکھلا کر مخالفین اہل سنت و منکرین شان رسالت نے بیرون ملک بعض غیر "اردو دان" عرب لیڈروں کو اس کے خلاف غلط رپورٹیں دے کر ان کو بدظن کیا اور بعض مقامات پر اس بہترین ترجمہ وتفسیر پر پابندی لگوانے کی سازش کی اور اس طرح اپنے غلط ملط تراجم پر پردہ ڈالنے اور کنز الایمان کے بالمقابل ان کی اشاعت کی ناکام کوشش کی۔ کاش یہ مخالفین تعصب کی عینک اُتار کر "کنز الایمان" کا صحیح مطالعہ کرتے اور سیکرٹری رابطہ عالم اسلامی اہلسنت کو تحقیق وصفائی کا موقع دینے کے بعد کوئی اقدام کرتے[1]۔ بہرحال بیرون ملک اس محدود کارروائی سے اس بہترین ترجمہ وتفسیر کی مقبولیت میں کمی کیا آئے گی؟ ان شاء اللہ اس کی مقبولیت وشہرت

[1] اس سلسلہ میں جانشین محدث اعظم شیخ الاسلام امیر شریعت پیر خواجہ حمید الدین سیالوی مدظلہ العالی سجادہ نشین سیال شریف نے خادم الحرمین شریفین کے نام ایک خصوصی عربی مکتوب ارسال فرمایا جس کا سعودی حکومت کی طرف سے تا حال کوئی جواب موصول نہ ہوا۔ محبوب قادری



میں مزید اضافہ ہوگا (اسلام کے پودے کو قدرت نے لچک دی ہے۔ اتنا ہی یہ ابھرے گا جتنا کہ دبا دو گے)

## شانِ الوہیت کا دفاع

بسم اللہ کی برکت میں "کنز الایمان" کے ترجمہ کی خوبی تو پہلے بیان ہو چکی ہے۔ اب آیئے دیگر تراجم کے مقابلہ میں شانِ الوہیت کے دفاع و تحفظ ناموس رسالت کے سلسلہ میں "کنز الایمان" کی چند جھلکیاں ملاحظہ فرمایئے۔ شان الوہیت کو دل و دماغ میں ملحوظ رکھ کر آیات قرآنی کے مختلف تراجم اور "کنز الایمان" کے ترجمہ کا فرق دیکھیے۔ اور حق و انصاف کا ساتھ دیجئے۔

**پہلی آیت** :۔ اَللّٰهُ یَسْتَهْزِئُ بِهِمْ (پ ۱ رکوع ۲) ★ "اللہ ان سے مذاق کر رہا ہے۔" (مودودی ترجمہ) ★ "اللہ ہنسی کرتا ہے اُن سے" (محمود الحسن) ★ "اللہ ان سے دل لگی کرتا ہے" (وحید الزمان غیر مقلد) ★ اللہ تعالیٰ ان سے استہزاء فرماتا ہے جیسا کہ اس کی شان کے لائق ہے (کنز الایمان)

**دوسری آیت** :۔ وَلَمَّا یَعْلَمِ اللّٰهُ الَّذِیْنَ جٰهَدُوْا مِنْكُمْ وَیَعْلَمَ الصّٰبِرِیْنَ۔ (پ ۴ رکوع ۵) ★ "اور ابھی تک معلوم نہیں کیا اللہ نے جو لڑنے والے ہیں تم میں اور معلوم نہیں کیا ثابت رہنے والوں کو" (محمود الحسن)

★ "ہنوز اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کو تو دیکھا ہی نہیں جنہوں نے تم میں سے جہاد کیا ہو۔ اور نہ ان کو دیکھا جو ثابت قدم رہنے والے ہوں" (تھانوی)

★ "ابھی اللہ نے تم میں سے ان لوگوں کو جانا ہی نہیں جنہوں نے جہاد کیا۔ اور نہ صبر کرنے والوں کو جانا" (عبد الماجد دریا آبادی) ★ "اور ابھی اللہ نے تمہارے غازیوں کا امتحان نہ لیا اور نہ صبر کرنے والوں کی آزمائش کی (کنز الایمان)

**تیسری آیت** :۔ اِنَّ الْمُنٰفِقِیْنَ یُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَهُوَ خَادِعُهُمْ (پ ۵ رکوع ۱۷)

★ "البتہ منافق دغابازی کرتے ہیں اللہ سے اور وہی ان کو دغا دے گا۔ (محمود الحسن)

★ "وہ اللہ تعالیٰ کو فریب دیتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اُن کو فریب دے رہا ہے" (وحید الزمان)

★ "بے شک منافق لوگ اپنے گمان میں اللہ کو فریب دیا چاہتے ہیں اور وہی انہیں غافل کرکے مارے گا" (کنز الایمان)

**چوتھی آیت** :۔ وَیَمْكُرُوْنَ وَیَمْكُرُ اللّٰهُ (پ ۹ رکوع ۱۸)

★ "اور وہ اپنی چال چل رہے ہیں اور اللہ اپنی چال چل رہا ہے" (مودودی)

★ "اور وہ بھی داؤ کرتے تھے اور اللہ بھی داؤ کرتا تھا" (ترجمہ محمود الحسن)

وحید الزمان غیر مقلد) ٭ "اور مکر کرتے تھے وہ اور مکر کرتا تھا اللہ" (ترجمہ جوناگڑھی اہلحدیث کراچی)
٭ اور وہ اپنا سا مکر کرتے تھے اور اللہ اپنی خفیہ تدبیر فرماتا تھا (کنز الایمان)

**پانچویں آیت:** نَسُوا اللّٰهَ فَنَسِيَهُمْ (پ ۱۰ رکوع ۱۵) ٭ "یہ اللہ کو بھول گئے تو اللہ نے بھی انہیں بھلا دیا۔" (مودودی) ٭ "بھول گئے اللہ کو سو وہ بھول گیا ان کو (محمود الحسن)
٭ "وہ اللہ کو چھوڑ بیٹھے تو اللہ نے انہیں چھوڑ دیا" (کنز الایمان)

**چھٹی آیت:** ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ۔ (پ ۸ رکوع ۱۴) ٭ "پھر تخت پر بیٹھا" (ثناء اللہ امرتسری غیر مقلد) ٭ "پھر قرار پکڑا عرش پر" (محمود الحسن)
٭ "پھر عرش پر قائم ہوا" (اشرف علی تھانوی) ٭ "پھر تخت پر چڑھا" (وحید الزمان)
٭ پھر عرش پر استوا فرمایا جیسا کہ اس کی شان کے لائق ہے" (کنز الایمان)

## موازنہ

مذکورہ بالا آیات کے تراجم پر غور فرمائیں کہ "کنز الایمان" نے کس طرح ان آیاتِ متشابہات و مشکل مقامات میں شانِ الوہیت کا دفاع کیا ہے۔ اور ترجمہ کو شانِ الوہیت کے خلاف ہر قسم کے نامناسب الفاظ سے محفوظ رکھا ہے۔ پہلی اور چھٹی آیت میں "يَسْتَهْزِئُ اور اسْتَوٰى" کے ترجمہ میں شایانِ شان مفہوم جب کسی اردو لفظ میں نہیں آسکا۔ تو وہی قرآنی کلام نقل کرکے ترجمہ پڑھنے والوں کو شانِ الوہیت کے متعلق بے ادبی اور غلط فہمی سے بچالیا اور دونوں جگہ اس کے آگے "جیسا اس کی شان کے لائق ہے" لکھ کر شانِ الوہیت کو اور دلنشین کر دیا۔ اس کے برعکس باقی تراجم میں اردو عربی کے اندازِ کلام، حفظِ مراتب و شانِ الوہیت سب کچھ نظر انداز کرکے کیسے عامیانہ طریقہ اور بازاری قسم کے الفاظ میں۔ اللہ جل شانہٗ کا چال چلنا۔ داؤ کرنا۔ مکر کرنا۔ دغا دینا۔ فریب دینا۔ ہنسی مذاق اور دل لگی کرنا بلاجھجک اور بے دھڑک لکھ دیا گیا ہے۔ بلکہ مکتبی حمائل شریف مترجم (مطبوعہ شیخ غلام علی اینڈ سنز لاہور) میں پہلی آیت کے تحت مولوی محمود الحسن کے مذکورہ ترجمہ کے حاشیہ پر معاذ اللہ خدا تعالیٰ کے ہنسی کرنے پر مزید لکھا ہے۔ کہ "ہنسی اور تمسخر کا انتساب ذاتِ باری کی طرف بائبل (انجیل) میں بھی ہے۔ "میں تمہاری پریشانیوں پر ہنسوں گا۔" اور جب تم پر دہشت غالب ہوگی تو میں ٹھٹھے ماروں گا" بلفظہ۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا ۔۔۔ یہ نہ شد دو شد ایک تو پہلے ترجمہ غلط۔ دوسرا تحریف شدہ بائبل کے کلماتِ بازاری و عامیانہ ترجمہ سے تائید۔ خیر اللہ تعالیٰ کا اپنی مخلوق کی پریشانی پر ہنسنا اور ان کے دہشت زدہ ہونے پر ٹھٹھے مارنا۔ یہ کلام خداوندی کا ترجمہ ہے۔ یا کوئی ناول نویسی و افسانہ نگاری۔ ایسی باتیں تو ایک عام



متقی و شریف آدمی کے اخلاق سے بھی بعید ہیں۔ چہ جائیکہ خدا تعالیٰ ہی کی طرف ان کو منسوب کر دیا جائے اور وہ بھی ترجمہ قرآن کے نام پر۔ علاوہ ازیں مذکورہ تراجم میں یہ تاثر دینا کہ خدا تعالیٰ بھول جاتا ہے بھلا دیتا ہے۔ اور واقع کے وقوع سے پہلے نہ اسے معلوم ہے۔ نہ وہ جانتا ہے۔ نہ دیکھتا ہے کس قدر شانِ الوہیت کی تنقیص و بے ادبی ہے اور چھٹی آیت کے ترجمہ میں خدا تعالیٰ کا عرش و تخت پر قرار پکڑنا۔ تخت پر بیٹھنا۔ قائم ہونا اور چڑھنا بھی شانِ الوہیت کے کتنا مخالف ہے۔ ہر مسلمان و اہلِ علم جانتا ہے کہ ایسی حرکات جسم سے متعلق ہوتی ہیں اور ذاتِ باری تعالیٰ جسم سے پاک ہے۔

**الغرض!** یہ ہے "کنز الایمان" و دیگر تراجم میں فرق و موازنہ کا مختصر نمونہ جس کی اور متعدد مثالیں پیش کی جاسکتی ہیں۔ ہم نے اختصار کی بنا پر "کنز الایمان" کے بالمقابل دو چار مشہور تراجم و مکاتبِ فکر کا ذکر کیا ہے۔ ورنہ "کنز الایمان" کے علاوہ اردو کے بعض تراجم میں اسی طرح شانِ الوہیت سے لاپرواہی و بے احتیاطی کی گئی ہے۔ اور انہی غیر ذمہ دارانہ تراجم کی آڑ میں دشمنانِ اسلام نے "ستیارتھ پرکاش" وغیرہ کتب میں خدا تعالیٰ اور اسلام و پیغمبرِ اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی شان کے خلاف ہرزہ سرائی کی ہے۔ مگر تعجب ہے کہ تراجم کی آڑ میں شانِ الوہیت کے خلاف یہ سب کچھ لکھنے چھاپنے اور دشمنانِ اسلام کو غلط مواد مہیا کرنے کے باوجود یہ لوگ پھر بھی اہلِ توحید اور موحد کہلائیں اور شانِ الوہیت کے دفاع کا ضامن "کنز الایمان" قابلِ ضبطی قرار پائے۔ اور "خاک بدہن ناپاک" "کنز الایمان" والوں کو بدعتی و مشرکین سمجھا جائے۔ تیسری آیت کے تحت "کنز الایمان" میں شانِ الوہیت کے دفاع کا یہ پہلو بھی ملاحظہ ہو۔ کہ "بے شک منافق لوگ اپنے گمان میں اللہ کو فریب دینا چاہتے ہیں۔ یعنی اللہ کی شان تو یہ ہے کہ نہ اسے کوئی دھوکہ فریب دے سکتا ہے نہ وہ کسی کے دھوکہ فریب میں آسکتا ہے۔ یہ تو منافقین کا اپنا ناپاک گمان تھا۔ کہ" وہ اللہ کو فریب دینا چاہتے ہیں" سبحان اللہ! کیا کسی موحد کے ترجمہ میں بھی اتنی احتیاط و باریک بینی اور عقیدہ توحید کی ایسی رعایت پائی جاتی ہے؟ نہیں۔ ہرگز نہیں۔ یہ شرف و اعزاز اور بہتری و خوبی اور لفظ و معنیٰ کے موقع محل کی پہچان "کنز الایمان" کا ہی حصہ ہے۔

## ناموسِ رسالت و عصمتِ نبوّت

**پہلی آیت:** وَعَصٰٓى اٰدَمُ رَبَّهٗ فَغَوٰى (پ ۱۶ رکوع ۱۶) ٭ "آدم نے اپنے رب کی نافرمانی کی اور راہِ راست سے بھٹک گیا" (مودودی، ثناء اللہ امرتسری)
٭ اور حکم ٹالا آدم نے اپنے رب کا پھر راہ سے بہکا۔" (محمود الحسن) ٭ اور نافرمانی کی آدم نے اپنے رب کی پس گمراہ ہوگیا۔" (ترجمہ مطبوعہ صحیفۂ اہلحدیث کراچی) اور آدم نے اپنے رب کے حکم میں لغزش واقع ہوئی

تو جو مطلب چاہتا تھا اس کی راہ نہ پائی۔(کنز الایمان)۔

دوسری آیت۔ لِیَغْفِرَ لَکَ اللّٰہُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ (پ ۲۶۔رکوع ۹) "تا معاف کرے تجھ کو اللہ جو آگے ہو چکے تیرے گناہ اور جو پیچھے رہے"۔(محمود الحسن۔ثناء اللہ۔وحید الزمان) "تاکہ اللہ تعالیٰ آپ کی سب اگلی پچھلی خطائیں معاف کر دے" (تھانوی) "تاکہ تمہارے سبب سے گناہ بخشے۔ تمہارے (امت کے) اگلوں کے اور تمہارے پچھلوں کے۔"(کنز الایمان)"

تیسری آیت۔ وَوَجَدَکَ ضَآلًّا فَھَدٰی (پ ۳۰ رکوع ۱۸) "اور تمہیں ناواقف راہ پایا اور پھر ہدایت بخشی۔(مودودی) "اور پایا تجھ کو بھٹکتا۔ پھر راہ سمجھائی۔(محمود الحسن) پہلے آپ دین حق سے بے خبر تھے۔(حاشیہ مطبوعہ غلام علی) "اور تمہیں گم کردہ راہ پایا تو تمہیں ہدایت کی۔"(مرزا حیرت عزیز مقتدر) اور اس نے تجھ کو بھولا بھٹکا پایا پھر راہ پر لگایا۔"(وحید الزمان) "اور تمہیں اپنی محبت میں خود رفتہ پایا تو اپنی طرف راہ دی"(کنز الایمان)

**موازنہ** پہلی آیت کے تحت حضرت آدم خلیفۃ اللہ صفی اللہ اور دوسری تیسری آیت کے تحت خود حضرت محمد رسول اللہ۔ حبیب اللہ (علیہما الصلوٰۃ والسلام) کی معصوم و مقدس ذات پر نام نہاد تراجم میں معاذ اللہ بہکا۔ بھولا بھٹکا۔ نافرمان۔ بے خبر و ناواقف اور گمراہ و اگلے پچھلے گناہوں اور خطاؤں کے الفاظ کا کس بے دردی و بے باکی کے ساتھ اطلاق کیا گیا ہے اور یہی نہیں جہاں جہاں بھی اس قسم کے مواقع آئے ہیں۔ نام نہاد تراجم نے موقع (محل) حفظ مراتب اور شان الوہیت و ناموس رسالت کو نظر انداز کر کے اسی طرح بے احتیاطی و لاپرواہی برتی ہے۔ سوال یہ ہے کہ کیا مذکورہ تراجم شان الوہیت و منصب رسالت و نبوت کے منافی نہیں ہیں؟ کیا اس سے بہتر اور متبادل الفاظ نہیں مل سکتے! کیا مفسرین نے ان نازک مقامات پر بہتر پہلو استعمال اور پیش نہیں کئے؟ پھر اس قدر عامیانہ و گھٹیا الفاظ کے استعمال کا کیا جواز ہے؟ اس مقام پر ہم شان الوہیت و ناموس رسالت کا لحاظ کریں۔ یا غلط کار مترجمین کی شخصیت کو ترجیح دے کر شان الوہیت و ناموس رسالت سے آنکھیں بند کر دیں! ظاہر ہے کہ غلط تراجم و مترجمین کو نظر انداز کیا جا سکتا ہے نہ کہ شان الوہیت و ناموس رسالت کو قابل ضبط و لائق مذمت غلط تراجم ہیں نہ کہ "کنز الایمان" جس نے ہر موقع پر شان الوہیت و ناموس رسالت کا تحفظ و دفاع کیا ہے۔

الغرض ہم نے بالاختصار دو عنوانات کے تحت تراجم کا جو موازنہ پیش کیا ہے۔ اس سے پورے قرآن کے ترجمہ کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ دیکھئے غلط تراجم کے بالمقابل ان آیات میں "کنز الایمان" نے قلم کو حد ادب میں رکھ کر کس طرح عصمت نبوت کا تحفظ کر کے ثابت کر دیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے انبیاء خلفاء (علیہم السلام) اعلان نبوت سے قبل و بعد صغیرہ و کبیرہ گناہوں سے معصوم ہوتے ہیں۔

# ''کنز الایمان'' قرآن مجید کا شاہکار ترجمہ

تحریر......پیر سید محمد فاروق القادری

ساری دنیا کے فصحاء کے کلام اور گفتگو کے میدان مخصوص ہوتے ہیں وہ جونہی اپنے موضوع سے باہر نکلتے ہیں ان کی مہارت لڑکھڑانے لگتی ہے قرآن مجید اپنے اسلوب اور طرز انشاء کا خود موجد ہے کلام الملوک ملوک الکلام (بادشاہوں کا کلام، کلام کا بادشاہ ہوتا ہے) کے مطابق وہ نہ کسی کا مقلد ہے اور نہ آج تک کوئی اس کی تقلید کر سکا ہے، وہ ہنساتا ہے رُلاتا ہے موعظت و عبرت کے نقشے دکھاتا ہے، اقوام و افراد کے عروج و زوال کے فلسفے سے بحث کرتا ہے انفرادی زندگی کی بے ثباتی اور ناپائیداری کا مرقع کھینچ کر اس سے عدل و انصاف، مساوات، ہمدردی، محبت اور ترقی کا جذبہ ابھارتا ہے۔

ان ساری تفاصیل میں نہ اس کا اسلوب بیان متاثر ہوتا ہے اور نہ اس کے اعجاز بیان میں کمی آتی ہے وہ غافل روحوں کو جھنجھوڑتا اور دلوں کے مضراب چھیڑتا ہے۔

تراجم، تفسیر، تشریح اور علوم قرآن کے بارے میں جس طرح انسانیت نے قرآن کو مرکز توجہ بنایا ہے غالباً دنیا کی کوئی اور کتاب اس کے عشر عشیر کو بھی نہیں پہنچ سکتی مسلمان، نو مسلمان، غیر مسلموں نے بھی اس توجہ میں پیچھے نہیں رہے۔ چاہے بعض نے ان میں سے معاندانہ روش ہی کیوں نہیں اپنائی، دیگر کلام الٰہی کی جامعیت، ندرت اور شان کی کیفیت یہ ہے کہ اس سمندر کی تہ سے ہر روز نت نئے جواہرات نکل رہے ہیں مگر اس کے موتی و جواہرات کا سمندر ہے کہ پہلے سے بھی زیادہ ٹھاٹھیں مار رہا ہے۔

اردو زبان میں بے شمار ترجمے ہوئے ہیں لیکن کنز الایمان کی صورت میں جو ترجمہ سامنے آیا نہ صرف یہ کہ یہ ترجمہ اردو زبان کے اولین تراجم میں سے ہے بلکہ مترجم یعنی فاضل بریلوی نے توحید، رسالت، ولایت، عقائد اور ایمانیات کے بارے میں تلوار کی دھار پر چلتے ہوئے مختلف زبانوں پر اپنی حاکمیت اور نابغۂ روزگار علمی تبحر کے ذریعے کوثر و تسنیم میں دھلی ہوئی ایسی پاکیزہ زبان استعمال کی ہے جس سے قرآن مجید کی لطافت، حسن اور پاکیزگی کا

عکس آگیا ہے۔

اللہ واسطے کی دشمنی رکھنے والے لاکھ اعتراض کرتے پھریں مگر فاضل بریلوی کے ترجمے میں کسی ایک لفظ کا ایسا ترجمہ نہیں دکھا سکتے جس کی گنجائش اور اصل، عربی زبان کی لغت، محاورے، قرآن مجید کے اسلوب اور سلف کے اخذ کردہ مفہوم سے یکسر مخالف اور بیگانہ ہو۔

"کنز الایمان" کی خصوصیات اور تراجم میں اس کی اہمیت کا اندازہ صرف وہی لوگ لگا سکتے ہیں جنہیں صرف، نحو، عربی ادب، بلاغت اور چودہ سو سال کے تفسیری لٹریچر پر ماہرانہ بصیرت حاصل ہو اور مختلف تراجم کے تقابلی مطالعے کا غیر جانبدارانہ تجزیہ کرنے کی اہلیت اور اس علمی کام کا والہانہ شوق بھی ہو۔ اگر "کنز الایمان" کے محاسن، اس کے علمی مرتبے، تمام اردو تراجم میں اس کی انفرادیت اور فضیلت کا جائزہ لینا ہو تو فاضل یگانہ استاذ العلما فرید العصر مولانا پیر محمد چشتی مدظلہ العالی کے علمی و تحقیقی سلسلہ مضامین "مدارج العرفان فی مناہج کنز الایمان" کا مطالعہ کرنا چاہیے یہ سلسلہ ان کے ماہنامے "آوازِ حق" پشاور میں قسط وار شائع ہو رہا ہے اسے پڑھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ کنز الایمان قرآن مجید کا ایسا ترجمہ ہے کہ اس میں غواصی کرنے سے موتی و جواہرات کی نہ ختم ہونے والی مالا کھلتی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔

ہمارے فاضل دوست ملک محبوب الرسول قادری دردمند دل اور راست فکر کے مالک ہیں وہ ہر اچھے نظریے، عمدہ کتاب، صحیح فکر اور قیمتی باتوں کو زیادہ سے زیادہ پھیلانے کی فکر اور جدوجہد میں ہمیشہ معروف رہتے ہیں۔

انوار رضا کا کنز الایمان نمبر ان کے اسی جذبے اور ان کی سعی و کاوش کا بہترین ثمرہ ہے وہ دنیائے سنیت کی طرف سے تبریک کے مستحق ہیں۔ فجزاھم اللہ عنہ الجزا۔



# کنز الایمان پر پابندی کیوں؟

پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد رحمہ اللہ تعالیٰ

جب احمد رضا کا ملک و بیرون ملک چرچا ہونے لگا اور محققین و دانشوروں کی تیرہ سالہ جدوجہد رنگ لائی تو یہ بات احمد رضا کے مخالفین کو نہ بھائی۔ وہ فکر میں پڑ گئے کریں تو کیا کریں۔ ایک فاضل نے یہاں تک فرمایا کہ احمد رضا کو ہم تو دفن کر چکے تھے۔ فلاں پروفیسر نے قبر سے نکالا ہے آپ دوبارہ دفن کرنے میں نصف صدی لگے گی۔

ان جملوں سے فکر و تشویش کے عالم کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

چار و ناچار ہی پرانا حربہ یاد آیا اور جس طرح مکروہ پروپیگنڈے سے ساٹھ ستر سال پہلے کردار کشی کی مہم چلائی تھی، اب پھر وہی مہم چلائی اور ایک دور کی کوڑی نکال کر لائے۔ انکشاف یہ فرمایا کہ احمد رضا نے قرآن کے اردو ترجمے میں بہت سی فاحش غلطیاں کی ہیں۔ اہل عرب جن کو اردو نہیں آتی ان کو باور کرایا گیا کہ ایسا ہی ہے۔ انکشاف کرنے والے بھلے مانس مسلمان معلوم ہوتے تھے۔ ان کو یقین آگیا اور بعض عرب ممالک میں اس ترجمے پر پابندی لگا دی گئی پابندی لگتے ہی اس کی تشہیر شروع کر دی اور احمد رضا کے خلاف طرح طرح کے مطالبے ہونے لگے۔

سوچنے اور غور کرنے کی بات ہے ستر برس ہوئے کہ احمد رضا نے یہ ترجمہ مکمل کیا اور پھر مراد آباد سے شائع ہوا۔ یہ وہ دور تھا کہ جب جانبین کے مکاتیب و فکر میں ایسے ایسے علماء موجود تھے آج کل کا کوئی عالم ان کا پاسنگ نہیں۔ ان میں سے کسی کو ترجمے میں غلطی نظر نہ آئی۔ مخالفین کو بھی خردہ گیری کی جرأت نہ ہوئی۔ یہاں تک کہ ستر سال کا طویل عرصہ گزر گیا۔ پھر پاکستان میں گزشتہ تیس سال سے لاکھوں کی تعداد میں یہ ترجمہ چھپ کر شائع ہو رہا ہے آج تک کسی عالم نے غلطیوں کی نشاندہی نہ کی۔ لیکن آخر یہ شور و غوغا کیوں ہے؟ اس شور و غوغا سے ایک فائدہ تو یہ ہے کہ گذشتہ تیرہ چودہ برسوں میں احمد رضا کا جو نام روشن ہوا ہے اس پر خاک پڑ جائے گی۔ یہ تحقیق بعد میں ہوتی رہے گی، غلطیاں ہیں یا نہیں۔ پھر یہ مسئلہ اہل علم کا ہے، عوام کو اس سے کوئی سروکار نہیں۔ وہ قرآن سے والہانہ عشق رکھتے ہیں یقیناً اس سے کرنے لگیں گے جس کے متعلق یہ سنیں گے کہ اس نے قرآن کے ترجمے میں غلطیاں کی ہیں۔ مخالفین نے

پروپیگنڈے کے لئے یہ حساس پہلو تلاش کیا ہے اور یہ کام سیاسی سوجھ بوجھ رکھنے والوں کا ہو سکتا ہے۔

اگر احمد رضا کی شخصیت پہلے کی طرح پوشیدہ ہوتی تو شائد اس حربے سے زیادہ کامیابی ہو سکتی لیکن جب کہ ان کی شخصیت کا ہر پہلو سامنے آ گیا ہے اور لوگوں کو معلوم ہو گیا ہے کہ علم و فضل میں وہ یکتائے روزگار تھے تو یہ حربہ وہیں کامیاب ہو سکتا ہے جہاں احمد رضا کا تعارف نہیں۔ سوچنے کی بات ہے جو قرآن کا ماہر اور عربی زبان کا ایسا ماہر ہو جس کی عربی زبان میں وہ کمال پیدا کیا ہو کہ اردو کے بڑے بڑے شعراء و ادباء اس کو تحسین و آفریں کہتے ہوں کیا وہ قرآن کے ترجمے میں غلطی کر سکتا ہے؟ اگر وہ غلطی کر سکتا ہے تو پھر کسی بھی اردو ترجمے کے متعلق نہیں کہا جا سکتا کہ وہ غلطیوں سے مبرا ہے کیونکہ علم و فضل میں اردو کے سارے مترجمین سے وہ بلند و بالا ہے۔

اس پروپیگنڈے سے ایک مقصد تو احمد رضا کو بدنام کرنا ہے۔ دوسرا بڑا مقصد یہ ہے کہ تجارتی سطح پر احمد رضا کے ترجمے کی نکاسی روکی جائے۔ گذشتہ چند برسوں میں احمد رضا کے ماننے والے ایشیاء، افریقہ، امریکہ اور یورپ کے مختلف ملکوں میں پھیلے ہیں۔ سب کے سب مالی طور پر مستحکم ہیں اور اردو لکھتے پڑھتے ہیں، احمد رضا کے ترجمے کو پسند کرتے ہیں اور لاکھوں کی تعداد میں منگاتے ہیں اس سے مخالفین کے تراجم کی نکاسی متاثر ہوئی، ظاہر ہے ایک تاجر یہ کیسے پسند کرے گا کہ دوسرے کی گرم بازاری اس کی سرد بازاری کا باعث ہو۔ اس لئے ترکیب یہ سوجھی کہ ممالک اسلامیہ میں اس ترجمے پر پابندی لگواؤ تاکہ یہ ترجمہ وہاں نہ جا سکے، لامحالہ لوگ مخالفین کے ترجمے پڑھیں گے، اس کے علاوہ ایک یہ بھی فائدہ ہو گا جب لوگ پروپیگنڈے سے متاثر ہو کر بدگمان ہوں گے تو نہ صرف عرب بلکہ دوسرے ملکوں اور پاک و ہند میں بھی اس ترجمے کی نکاسی متاثر ہو گی اور رفتہ رفتہ اس کو منظر سے ہٹا دیا جائے گا۔ لیکن سنا یہ ہے کہ جب سے پابندی لگی ہے یہ ترجمہ لاکھوں کی تعداد میں بک رہا ہے، گویا ؎

ہے ابتدا ہماری تیری انتہا کے بعد

بہر حال راقم کی نظر میں مخالفت کی وجہ علمی اور مذہبی نہیں بلکہ سراسر فرقہ وارانہ اور تاجرانہ ہے۔ رقابت و عصبیت اچھے اچھوں کو بے بصر کر دیتی ہے اور اس پست سطح پر لے آتی ہے جہاں خود متعصب و عنید اپنے آپ کو پا کر اپنے ضمیر کے سامنے نادم و شرمسار ہوتا ہے۔



# کنز الایمان ...... اہل حدیث کی نظر میں

استاذ سعید بن عزیز یوسف زئی: امیر، جمعیت برادران اہل حدیث پاکستان

بہت دنوں سے اخبارات و رسائل میں یہ مطالبہ پڑھنے میں آ رہا ہے کہ مولانا احمد رضا خاں صاحب بریلوی کے ترجمہ قرآن مجید المعروف بہ کنز الایمان پر پابندی لگائی جائے۔ یہ مطالبہ کرنے والے علمائے دیوبند ہیں جو اپنی تنظیم نظام العلماء اور سواد اعظم اہل سنت کے بینر تلے یہ مہم چلا رہے ہیں اپنے مطالبے کے درست ہونے کے جواز میں یہ حضرات سعودی عرب، کویت، متحدہ عرب امارات اور ایران وغیرہ میں اس پر پابندی کے احکامات کی سرکاری نقول اور اخباری اقتباسات وغیرہ پیش کرتے ہیں اور حکومتِ وقت پر مسلسل زور ڈال رہے ہیں کہ یہ شرق الاوسط کی حکومتوں کی مانند حکومت پاکستان کو بھی کنز الایمان پر پابندی لگا دینی چاہیئے اس لئے کہ اس ترجمۂ قرآن میں بقول ان کے تحریف کی گئی ہے اور اکثر آیات کا غلط ترجمہ کیا گیا ہے ساتھ ہی ان کا یہ بھی کہنا ہے کہ اس ترجمہ میں مترجم نے سلف صالحین کی پیروی نہیں کی ہے بلکہ اپنی رائے سے کام لیا ہے۔ یہ بات بھی مشاہدے میں آئی کہ اکثر جلسوں میں اس سلسلے میں قراردادیں بھی پاس کی گئیں کہ حکومت فوری طور پر کنز الایمان پر پابندی عائد کرے اور اس کے نسخوں کو ضبط کر کے تلف کر دے چند علماء نے اس سے بھی زیادہ تیزی دکھائی اور باقاعدہ پریس کانفرنس منعقد کی اور یہاں بھی وہی مطالبہ کیا گیا۔ ساتھ ہی صحافیوں کو شرق الاوسط کی حکومتوں کے احکام بندش پر کنز الایمان کی نقول دکھائیں۔ الغرض کہ اپنی جانب سے ان حضرات نے کنز الایمان پر پابندی لگوانے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگایا اور آج بھی مختلف رسالوں، پمفلٹ وغیرہ اور پوسٹروں کے ذریعے ان کی مہم جاری ہے اور ملک کی اکثریت کو یہ اپنا ہمنوا بنانے کی کوشش کر رہے ہیں۔

ہو سکتا ہے کہ کچھ لوگ یہ گمان کرتے ہوں کہ شاید اہل حدیث حضرات بھی کنز الایمان پر پابندی لگوانے کے مطالبے میں دیوبندی حضرات کے ہمنوا ہوں گے۔ اس لئے کہ اہل حدیث کی مانند دیوبندی حضرات بھی توحید کے علمبردار بنے خود کو موحدین کہلاتے ہیں (جبکہ حقیقت اس کے برعکس ہے) اہل حدیث کی مانند یہ لوگ بھی شرک و بدعات کے خلاف بڑی دھواں دھار تقاریر

کرتے ہیں (جبکہ ان سے بڑا مشرک اور بدعتی روئے زمین پر کوئی اور نہیں) اہل حدیث کی مانند یہ حضرات بھی شرق الاوسط کی وہابی حکومتوں کے بہت زیادہ خیر خواہ نظر آتے ہیں (بسبب الریال) چنانچہ عوام الناس پر یہ شائبہ اکثر گزرتا ہے کہ شاید دیوبندی اور اہل حدیث ایک ہی ہیں مگر ہم وضاحت کر دینا چاہتے ہیں کہ ہمارے اور ان کے عقائد میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ ان کی توحید خالص توحید نہیں بلکہ ملاوٹ والی ہے اور یہ اصلی موحد نہیں بلکہ ہمارے نزدیک گلابی موحد ہیں۔ ہم اور یہ ایک نہیں ہیں اور نہ ہی پاکستان میں بسنے والے ڈیڑھ کروڑ سے زائد اہل حدیث عوام اور ہزاروں علماء اہل حدیث ان کے اس مطالبے میں شامل ہیں بلکہ ہم اس قسم کے بیہودہ اور جاہلانہ مطالبوں کی سخت ترین مخالفت کرتے ہیں اور ان لوگوں کی مذمت کرتے ہیں جو کنز الایمان پر پابندی لگانے کا مطالبہ کرتے ہیں۔

آج سے پہلے بھی صدیوں سے علماء کے درمیان علمی اور فروعی اختلافات ہوتے چلے آرہے ہیں جن کی روداد تاریخ کے صفحات پر ہمیں جا بجا پھیلی ہوئی ملتی ہے۔ امام مالک، امام ابوحنیفہ اور امام سفیان ثوری کے درمیان کیا علمی اور فروعی اختلافات نہ ہوا کرتے تھے؟ امام شافعی اور امام ابو یوسف، امام محمد وغیرہ کے درمیان ہونے والے علمی اور فروعی اختلافات کس سے پوشیدہ ہیں؟ ایسی ایک نہیں ہزارہا مثالیں ہمیں تاریخ اسلام سے ملتی ہیں مگر ایسی مثال کہیں نہ ملے گی کہ کسی عالم دین نے حکومتِ وقت سے یہ مطالبہ کیا ہو کہ فلاں عالم کی فلاں کتاب پر پابندی لگائی جائے اس لئے کہ وہ علماء تھے جہلاء نہ تھے۔ علماء میں جب کسی مسئلے پر اختلاف ہوتا ہے تو وہ احسن طریقے سے فریق ثانی پر تنقید کرتے ہیں اور اسے اس کی اغلاط سے آگاہ کرتے ہیں یہی طریقہ بھی ہے کہ اگر کسی کتاب کے مندرجات پر کسی کو اعتراض ہو تو اُسے چاہیئے کہ وہ اس کتاب کا جواب تنقید برائے تعمیر کے اصول کے تحت لکھے اور قابل اعتراض کلمات کے جوابات لکھ کر فریق ثانی کو دلائل و براہین کے ذریعے اپنے نقطۂ نظر سے آگاہ کرے اور دلائل و براہین شرعیہ ہی سے اس کے قابل اعتراض کلمات کا ابطال کرے۔ ہم چاہتے ہیں کہ اپنے اس مضمون میں اس بات کی وضاحت و صراحت کر دیں کہ کنز الایمان اہل حدیث کی نظر میں کیا ہے؟ اور اس پر عائد کئے جانے والے الزامات پر ہمارا کیا نقطۂ نظر ہے؟

جہاں تک عقیدے کی بات ہے حضرات اہل حدیث اور اہل سنت کے درمیان بظاہر



بڑا فرق نظر آتا ہے اور یہ دونوں کتب فکر اکثر مقامات پر ایک دوسرے کے مدمقابل نظر آتے ہیں مگر ہم اپنا دامن اس وقت اس بحث کے کانٹوں میں الجھانا نہیں چاہتے کہ دونوں فریقوں میں کون حق پر ہے اور کون باطل پر ہے مگر پھر بھی ایک بات کہیں گے کہ باوجود اختلافات کثیرہ کے ہمیں اہل حدیث اور اہل سنت کے ہاں ایک مقام پر خصوصاً قدر مشترک ملتی ہے وہ مقام ہے جناب محمد مصطفٰے محبوب خدا ﷺ کا کہ یہاں اطاعت و تابعداری کرنے کے لئے ان کے سوا کسی اور کی اطاعت دلوں کو نہیں بھاتی ہے اور وہاں عشق و محبت کے سلسلے میں جمالِ مصطفٰے ﷺ سے بڑھ کر نگاہوں میں کوئی اور نہیں سماتا ہے اور یہی ایک بات ایسی ہے کہ باوجود اختلافات کثیرہ کے حضرات اہل سنت سے محبت کرنے پر مجبور کر دیتی ہے۔

تقریباً یہی معاملہ جناب مولانا احمد رضا خاں صاحب کا ہے اکثر علماء حضرات ہمیں ان سے ناخوش نظر آتے ہیں۔ اس کی اولین وجہ ان کے وہ فتاویٰ ہیں جو انہوں نے ان کے اکابرین کے حق میں دیئے تھے مگر ہم سمجھتے ہیں کہ فاضل بریلوی نے اگر کسی کی تکفیر کی ہے تو وہ بے جا نہیں کی ہے بلکہ اس کی وجوہات بھی ہیں کہ انہوں نے اپنی کتابوں میں تحریر بھی کی ہیں اور جن سے ہم بھی اتفاق کرتے ہیں۔ تحریر ملاحظہ ہو۔

"ہزار ہزار بار حاشا اللہ میں ہرگز ان کی تکفیر پسند نہیں کرتا جب کیا اُن سے ملاپ تھا اب رنجش ہو گئی! جب ان سے جائیداد کی کوئی شرکت نہ تھی، اب پیدا ہو گئی! حاش للہ! مسلمانوں کا علاقہ محبت و عداوت صرف محبت و عداوت خدا اور رسول ہے، جب تک ان دشنام دہوں سے دشنام صادر نہ ہوئی یا اللہ و رسول کی جناب میں ان کی دشنام نہ دیکھی سنی تھی اس وقت تک کلمہ گوئی کا پاس لازم تھا نہایت احتیاط سے کام لیا۔ حتیٰ کہ فقہائے کرام کے حکم سے طرح طرح ان پر کفر لازم تھا مگر احتیاطاً ان کا ساتھ نہ دیا اور متکلمین عظام کا مسلک اختیار کیا جب صاف صریح انکار ضروریات دین و دشنام دہی رب العالمین و سید المرسلین آنکھ سے دیکھی تو اب بے تکفیر چارہ نہ تھا کہ اکابر ائمہ دین کی تصریحات سن چکے۔" (فاضل بریلوی اور امور بدعت) (از۔ پیر سید محمد فاروق القادری مدظلہٗ)

اس تحریر کو مدنظر رکھتے ہوئے ہمیں اس بات کے کہنے میں کوئی باک نہیں کہ اگر انہوں نے جناب علماء کی گستاخانہ عبارتوں اور نظریات کی بنیاد پر تکفیری فتاوے دیئے تھے تو وہ بالکل درست تھے اور ہم خود بھی ان گستاخانہ نظریات و عبارات کی تکفیر کرتے ہیں۔

اب آیئے اصل مضمون کی طرف جو کہ کنزالایمان کے بارے میں ہے کہ ہمارا اس کے بارے میں کیا نظریہ ہے جہاں تک حضرات علمائے دیوبند کا تعلق ہے وہ تو نہایت شدومد سے اس کی مخالفت بلکہ تکفیر تک کرتے ہیں مگر میں نہایت وضاحت کے ساتھ یہ کہوں گا کہ الــمٓ سے لے کر والنــاس تک ہم نے کنزالایمان میں نہ تو کوئی تحریف پائی ہے اور نہ ہی ترجمہ میں کسی قسم کی غلط بیانی کو پایا ہے۔ نہ ہی کسی بدعت اور شرک کرنے کا جواز پایا ہے بلکہ یہ ایک ایسا ترجمۂ قرآن مجید ہے کہ جس میں پہلی بار اس بات کا خاص خیال رکھا گیا ہے کہ جب ذات باری تعالیٰ کے لئے بیان کی جانے والی آیتوں کا ترجمہ کیا گیا ہے تو بوقت ترجمہ اس کی جلالت، علوت، تقدس و عظمت و کبریائی کو بھی ملحوظ خاطر رکھا گیا ہے جبکہ دیگر تراجم خواہ وہ اہل حدیث سمیت کسی بھی مکتب فکر کے علماء کے ہوں ان میں یہ بات نظر نہیں آتی اسی طرح وہ آیتیں جن کا تعلق محبوبِ خدا، شفیع روز جزاء، سید الاولین والآخرین، امام الانبیاء حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ سے ہے یا جن میں آپ سے خطاب کیا ہے تو بوقت ترجمہ جناب مولانا احمد رضا خان صاحب نے یہاں پر بھی اوروں کی طرح صرف لفظی اور لغوی ترجمہ سے کام نہیں چلایا ہے بلکہ صاحبِ مایَنطق عن الهوىٰ اور ورفعنا لك ذكرك ﷺ کے مقامِ عالیشان کو ہر جگہ ملحوظ خاطر رکھا ہے یہ ایک ایسی خوبی ہے جو کہ دیگر تراجم میں بالکل ہی ناپید ہے۔

ذرا سوچئے اس وقت ایک عام اور سیدھے سادے مسلمان کے دل پر کیا گزرتی ہوگی جب وہ واستغفر لذنبك کا ترجمہ پڑھتا ہوگا کہ "اے نبی! اپنے گناہوں کی مغفرت مانگ" کیا اس قسم کے تراجم سے عقیدۂ عصمتِ انبیاء ﷺ پر کوئی گزند نہیں پڑتی ہوگی؟ یہود و انصاریٰ مشرک و کافر ہندو اور سکھ ان آیتوں کے تراجم پڑھ کر مسلمانوں کے نبی اور رسول کا استہزاء نہ کرتے ہوں گے کہ بمطابق ان تراجم کے ان سے کہا جارہا ہے کہ اپنے گناہوں کی مغفرت مانگ۔ کیا ایک بے دین آدمی ایسے تراجم کو پڑھ کر یہ نہیں کہہ سکتا کہ جو نبی (نعوذ باللہ) جو خود گنہگار ہو وہ اپنی امت کی مغفرت کیونکر کرا سکتا ہے؟ کیا یہ تراجم دل میں اس احساس اور ایسے جذبوں کو جنم نہیں دیتے کہ (نعوذ باللہ) نبی ﷺ گنہگار تھے تو آپ کو نبوت کے لئے کیوں چنا گیا؟ پھر جس امت کا نبی ہی (نعوذ باللہ) گنہگار ہو تو پھر اس کی امت کیوں نہ گناہوں کی کیچڑ میں لت پت پھرے؟ نہ اس معاملے میں نبی ﷺ کا (نعوذ باللہ) کوئی قصور ہے اور نہ ہی اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے نبی سے



یوں خطاب کیا ہے کہ اپنے گناہ کی معافی مانگ بلکہ درحقیقت یہاں مراد یہ ہے کہ اے نبی ﷺ اپنی قوم کے گناہوں کے لئے اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کر۔ جناب احمد رضا خانصاحب بریلوی نے بھی تقریباً ایسا ہی ترجمہ کرکے نبی ﷺ کی شان کو مزید اجاگر کیا ہے جبکہ دیگر مترجمین تو اپنے لغوی اور لفظی ترجمے کرکے آپ ﷺ کو (نعوذ باللہ) بڑی بے حسی، سنگ دلی اور قساوت قلبی سے گنہگار بناتے چلے آرہے ہیں۔ ہمیں حیرت ہوتی ہے وہ عقل کے اندھے جو کہ آج کنزالایمان پر پابندی کے مطالبے کی بات کر رہے ہیں یا انہیں خود اپنی آنکھ کا شہتیر نظر کیوں نہیں آتا؟ کیا یہ مقام مصطفےٰ ﷺ کی توہین نہیں ہے کہ ان کو بلا سوچے سمجھے (نعوذ باللہ) گناہوں سے استغفار کا حکم دیا جائے۔ حیرت ہے اور افسوس ہے ان اصحاب بصیرت پر جن کی علمیت پر کسی قسم کا اعتراض نہیں کیا جاسکتا مگر وہ کردار ابوجہل بنے نظر آتے ہیں میں ان حضرات سے سوال کرنے کی گستاخی ضرور کروں گا کہ بتایئے نبی ﷺ کی شانِ اقدس میں گستاخی کرنا کفر ہے یا ایمان کی مضبوطی کی علامت ہے؟! اگر کفر ہے تو پھر ان مترجمین پر کفر کا فتویٰ لگا دیں جو کہ ایسے الفاظ اپنے تراجم میں لکھ آئے ہیں جو کہ نبی ﷺ کی شانِ اقدس میں سراسر کفریہ کلمات ہیں اور ساتھ ہی مولانا احمد رضا خانصاحب بریلوی کی اس تکفیر کی بھی تائید کریں جو کہ انہوں نے ایسی ہی دل برداشتہ اور کافرانہ گستاخانہ کلمات کے اخراج وصدور پر کی تھی۔

بسم اللہ شریف کا ترجمہ دیکھئے ہر مترجم نے ترجمہ تقریباً یوں کیا ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ کا نام کہیں بھی ان کے تراجم میں مبتداء کی حیثیت سے نہیں آتا ہے جبکہ اردو زبان میں یہ ہوسکتا تھا بلکہ اس سے جملہ نہایت بامعنی اور خوبصورت بن جاتا ہے۔ مگر ہم دیکھتے ہیں کہ صرف اکیلے احمد رضا خانصاحب بریلوی ہیں جو کہ اس بات کا اعلان کر رہے ہیں کہ اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان نہایت رحم والا۔ آخر کو یہ بھی تو اس آیت کا ترجمہ ہے کہ جس کے لئے ہر مترجم کو اللہ تبارک و تعالیٰ کے نام نامی سے پہلے شروع لانے کی ضرورت پیش آئی مگر آفرین ہے مولانا احمد رضا پر کہ بغیر شروع کے لئے مقام خداوندی کو مدنظر رکھتے ہوئے کہ هو الاول والاخر ﴿۳﴾ کہ جب کائنات کی ابتداء اس سے ہوئی، مادہ کی ابتداء اس سے ہوئی روح کی، جنس کی، غرضیکہ ہر شے کی ابتداء اس سے ہوئی تو یہ کیونکر ناممکن ہے کہ بسم اللہ شریف کے ترجمے کے ابتداء اس کے مقدس ومکرم ترین نام سے نہ ہو مگر اب بھی داد وتحسین نہیں دی جاتی بلکہ وہی مطالبہ ہے کہ کنزالایمان پر پابندی لگائی جائے۔

قرآن مجید کے جتنے بھی تراجم آج تک اردو زبان میں ہوئے ہیں ان سب کو پڑھ ڈالیں سوائے کنز الایمان کے ہر ترجمہ میں یہ بات نظر آئے گی الفاظ گو کہ مختلف ہوں گے مگر مفہوم ایک ہی ہوگا کہ وَوَجَدَكَ ضَالًّا فَهَدٰى۔ اور تمہیں گمراہ پایا تو ہدایت دی۔

افسوس ان مترجمین پر بھی ہوتا ہے جو کہ بوقت ترجمہ اپنا ذہن اتنا سا بھی استعمال نہ کر سکے کہ یہ ترجمہ ہم کس کے لئے کر رہے ہیں؟ کیا وہ نعوذ باللہ گمراہ تھے؟ اگر گمراہ تھے تو پھر نبی کیونکر بنے؟ کیا اللہ تعالیٰ گمراہوں کو نبوت سے سرفراز فرماتے ہیں؟ کیا گمراہی بذاتِ خود ایک عیب اور برائی نہیں؟ کیا اللہ تعالیٰ گمراہوں کو اپنا محبوب اور دوست بناتا ہے؟ کیا محمد ﷺ نعوذ باللہ گمراہ تھے کیا قرآن مجید ان کے بارے میں اعلان نہیں کر رہا ہے کہ مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ ...... تمہارے ساتھی محمد مصطفےٰ ﷺ گمراہ نہیں ہیں؟ پھر اس کے باوجود یہ بات کہنا کیا معنی رکھتا ہے؟ ہم سمجھتے ہیں کہ اس بات کو وہی لوگ زیادہ بہتر جانتے ہوں گے جو کنز الایمان پر پابندی لگانے کا مطالبہ کر رہے ہیں۔ اس لئے کہ یہ ان کے اسلاف کے تراجم میں جو کہ بقول ان کے بڑے پکے سچے مسلمان تھے مگر پھر بھی رسول اللہ ﷺ کو گناہ گار وہ گمراہ کہا کرتے تھے۔ (نعوذ باللہ)

مگر دیکھئے کہ یہاں بھی مولانا احمد رضا خانصاحب بریلوی ہی ہیں کہ ان کا ترجمہ ہی مقام محمد مصطفےٰ ﷺ کی روشنی میں کیا گیا ہے اور حاملِ مقام محمود ﷺ کی عظمت و رفعت کے مطابق ہے کہ لکھتے ہیں کہ تمہیں اپنی محبت میں خود رفتہ پایا تو راہ دی۔ دیکھئے احادیث شریف میں کثرت سے آیا ہے کہ قبل از نبوت سرکار دو عالم ﷺ پہروں استغراق میں محو رہتے تھے۔ غار حرا میں جا کر تشریف فرمایا کرتے تھے اور کئی کئی دن تک رموزِ کائنات و تخلیقِ کائنات وغیرہ پر غور فرمایا کرتے تھے۔ یہ سب کچھ کیا تھا؟ یہ خود رفتگی تھی ذات باری تعالیٰ سے کہ پہروں اسی کے خیالوں میں مگن اور دھن میں رہتے تھے اگر اسے گمراہی کہہ دیا جائے تو یہ خود گمراہی ہوگی بلکہ اشد دیوانگی ہوگی کہ محبت و خود رفتگی کا نام گمراہی رکھ دیا جائے۔ اللہ عقلِ سلیم عطا فرمائے۔

ایک مقام کنز الایمان میں ایسا بھی ہے کہ قاری اسے پڑھ کر جھوم جاتا ہے اور علیہ احمد رضا خانصاحب پر انگشت بدنداں رہ جاتا ہے۔ لکھتے ہیں۔ وَالنَّجْمِ إِذَا هَوٰى ط اس پیارے چمکتے دمکتے ستارے (محمد مصطفےٰ ﷺ) کی قسم جب یہ معراج سے اُترے۔ تمام تفاسیر و تراجم میں یہی بات ذرا سی تبدیلی کے ساتھ ملتی ہے کہ ستارے کی قسم جب وہ گرے یہ ترجمہ لکھتے وقت نہ تو وہ



اس کی کوئی وجہ لکھتے ہیں نہ شان نزول بتاتے ہیں جبکہ مولانا احمد رضا خانصاحب نے بوقت ترجمہ یہ بات ملحوظ خاطر رکھی ہے کہ سورۃ النجم میں ابتدائی آیتوں میں معراج کا تذکرہ ہے چنانچہ یہ بات اللہ رب العزت کے علم میں ہے کہ جب میرا محبوب معراج سے ہو کر اپنے لوگوں میں جائے گا تو مشرکین و کفار اس بات کو سچ نہ مانیں گے بلکہ انکار کریں گے چنانچہ یہ آیات نازل فرمائیں کہ اس چمکتے دمکتے ستارے (محمد ﷺ) کی قسم جب یہ معراج سے اُترے جان لو کہ تمہارے ساتھی نہ تو بھٹکے ہیں اور نہ ہی بہکے ہیں اور نہ ہی اپنی خواہشِ نفسانی سے کچھ کلام کرتے ہیں۔

پھر ان سب سے بڑھ کر ایک اور آیت کا ترجمہ ہے جسے پڑھ کر سر فخر سے بلند ہو جاتا ہے اور صاحب کنز الایمان کے لئے دل سے ہزاروں دُعائیں نکلتی ہیں کہ حقیقت میں وہ ایک ایسے عالم دین ہیں کہ جنہوں نے اوروں کے مقابلے میں اللہ اور اس کے رسول حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ کے مقامِ عالی شان کی پاسداری کرتے رہے ورنہ دیگر مترجمین نے تو ہم مسلمانوں کو نہ تو کسی کافر و مشرک نہ ہی مستشرقین کو منہ دکھانے کے قابل رکھا تھا۔ آج بھی ان ہی تراجم سے دشمنانِ اسلام اور مستشرقین حضرات اسلام جناب رسالت مآب ﷺ پر طعن کرتے ہیں اور اسلام کے خلاف اپنا پروپیگنڈہ بھرپور طریقے سے کرتے۔ چنانچہ دیکھئے والضحیٰ ہی کی آیت ہے ووجدك عائلا فاغنٰی ؕ اس کا لفظی ترجمہ ہوتا ہے کہ "اور آپ کو تہی دست پایا تو غنی کر دیا" اس آیت مبارکہ کی تفسیر میں صاحب کنز الایمان کو چھوڑ کر ہر ایک مترجم و مفسر نے یہی لکھا ہے کہ کیونکہ حضور ﷺ یتیم تھے مفلس و نادار تھے لہٰذا اللہ تعالیٰ نے حضرت خدیجہ الکبریٰ ﷞ سے آپ کی شادی کرا دی اور یوں آپ حضرت خدیجہ کے مال کے ذریعہ غنی ہو گئے۔ (نعوذ باللہ)

تفہیم القرآن میں جناب ابوالاعلیٰ مودودی صاحب نے اس آیت مبارکہ کی تفسیر میں لکھا ہے کہ قبل شادی نبی ﷺ نادار تھے۔ ایک تو یہ کہ آپ یتیم تھے دوم یہ کہ ترکہ میں آپ کو سوائے ایک اونٹنی اور ایک خادمہ کے کچھ نہ ملا تھا۔ پھر جب عرب کی ایک مالدار خاتون خدیجہ بنت خویلد آپ کے نکاح میں آئیں تو پھر اللہ تعالیٰ نے آپ کو غنی کر دیا۔ دیگر مترجمین بھی اسی بات کو اُلٹ پھیر کر بیان کرتے ہیں حالانکہ یہ سب جھوٹ بکواس اور نبی ﷺ کی ذات مبارکہ پر دروغ و افتراء ہے۔ آپ ﷺ مفلس نہیں تھے اگر مفلس ہوتے تو تجارت کیونکر کر رہے تھے؟ ہمیں آج اس دور میں کوئی بھی تاجر مفلس نظر نہیں آتا۔ نہ ہی آپ کو تجارت میں کبھی ایسا خسارہ ہوا جو کہ آپ کو

مفلس بنا دیا بلکہ آپ تو تجارت اور امورِ تجارت میں نہایت کامیاب تاجر سمجھے جاتے تھے اسی لئے حضرت خدیجہ نے جب آپ کی دیانت داری اور تجارتی کامیابی کے چرچے سنے تو آپ کو اپنا سامانِ تجارت بھی اپنے غلام میسرہ کے ساتھ دیا اور یہ بات تاریخ میں موجود ہے کہ آپ نے اپنا اور حضرت خدیجہ کا تمام مال چند ہی دنوں میں بہت بڑے منافع پر فروخت فرما دیا تھا۔ پھر ایسی بات کہنے کے کیا معنی کہ آپ مفلس و نادار تھے؟

دیوبندی کے ایک مشہور عالم دین مولانا محمد میاں نے اپنی تاریخ اسلام میں لکھا ہے کہ عرب کے معاشرے میں یہ بات نہایت ہی معیوب سمجھی جاتی تھی کہ کوئی آدمی اپنی بیوی کا مال خرچ کرے اگر خدانخواستہ آپ بھی اپنی بیوی کا مال اپنے اوپر خرچ کرتے تو مشرکین مکہ آسمان سر پر اٹھا لیتے اور یوں آپ کو بدنام کرتے مگر افسوس کہ ہمارے ان علماء نے اپنے تراجم میں ذرا برابر بھی ناموسِ رسول ﷺ کا خیال نہیں رکھا۔ پھر یہ کہنا بھی غلط ہے کہ آپ مفلس و نادار تھے بلکہ آپ مولانا محمد میاں صاحب کی تاریخ اسلام کے مطابق غنی تھے۔ آپ کے والد ماجد نے اپنے ترکہ میں پانچ اونٹ اور ایک باندی اُم ایمن چھوڑیں تھیں جو کہ آپ کو ملیں۔ عرب میں جس گھر میں لونڈی غلام ہوتے تھے وہ صاحبِ حیثیت سمجھے جاتے تھے چنانچہ یہ کہنا بالکل درست نہیں کہ آپ مفلس تھے اور یہ کہنا بھی غلط ہے کہ آپ اپنی زوجہ محترم حضرت خدیجۃ الکبریٰ کے مال کو خرچ کرتے تھے یا ان کے مال کی وجہ سے آپ غنی ہو گئے تھے دراصل اس آیتِ کریمہ کے معنی ہیں کہ اے مصطفےٰ! تمہارے پروردگار نے جب تمہیں علم میں تہی دست پایا تو پھر بے پناہ علم عطا فرما کر علم میں غنی کر دیا چنانچہ ایک اور مقام پر بھی ارشاد فرمایا کہ "سنقرئک فلا تنسی" "ہم تمہیں یوں پڑھائیں گے کہ تم کبھی نہ بھولو گے۔ ایک اور جگہ فرمایا کہ "وعلمنه من لدنا علما" "اور ہم نے اسے آپ ﷺ خود اپنے پاس سے علم دیا ہے۔

یہاں بھی صرف صاحب کنز الایمان مولانا احمد رضا خاں صاحب بریلوی ہی ہمیں اس آیت کا صحیح ترجمہ کرتے ہوئے نظر آتے ہیں چنانچہ باوجود ان کے حنفی ہونے کے ہم اس بات کو تسلیم کرتے ہیں کہ انہوں نے اپنے ترجمے میں وہ چیزیں پیش کی ہے جس کی نظیر علمائے اہل حدیث کے ہاں بھی نہیں ملتی ہے کنز الایمان واقعی ایک ایسا ترجمہ قرآن مجید ہے جو کہ ہر ایک متبع رسول ﷺ کو پڑھنا چاہئے میں یہ بات برملا کہوں گا کہ کنز الایمان کا مطالعہ ہر اس شخص کے حق میں مفید ہے جو کہ جناب رسالت مآب ﷺ کا صحیح معنوں میں اطاعت گزار ہے۔



# کنز الایمان کی اشاعت کا ایک منفرد انداز

## علم دین پبلشرز لاہور کی دینی خدمت پر ایک نظر

تحریر...... صوفی محمد طفیل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ وحدہٗ لاشریک کے لیے جس نے اپنے پیارے محبوب حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کو آخری نبی بنا کر بھیجا اور آپ ﷺ پر قرآن کریم جیسی عظیم کتاب نازل فرمائی اور اللہ تعالیٰ رحمتوں کا نزول فرمائے امام احمد رضا خان فاضل بریلوی قدس سرہٗ پر کہ انہوں نے قرآن پاک کا ترجمہ عین قرآن وحدیث کی روح کے مطابق تقدیس الٰہی اور عظمت مصطفیٰ ﷺ کا خصوصی خیال کرتے ہوئے کیا۔

اہل علم حضرات پر واضح ہے کہ کسی بھی زبان کا کسی دوسری زبان میں ترجمہ کرنا کتنا دقیق اور مشکل کام ہے اور پھر اللہ تعالیٰ کی آخری کتاب کو کسی دوسری زبان میں بیان کرنا، یہ تو انتہائی مشکل اور جان جوکھوں میں ڈالنے والا وظیفہ ہے۔ اسی طرح کسی بھی کتاب کی طباعت نہایت مشکل کام ہے چہ جائیکہ قرآن پاک کی طباعت، یہ ایک عظیم کام ہونے کے ساتھ ساتھ انتہائی مشکل کام ہے کہ کتابت سے لے کر پروف ریڈنگ، چھپائی اور جلد سازی تک ایسے مرحلے ہیں کہ بغیر تائیدِ الٰہی ان مراحل سے صحیح سلامت گزرا ہی نہیں جاسکتا کیونکہ ان مراحل میں کام کرنے والے حضرات کی اکثریت اَن پڑھ اور کتاب کی اہمیت سے ناواقف ہوتی ہے، پھر اس پر مستزاد یہ کہ جب ہر شخص (اِلَّا مَاشَاءَ اللّٰہ) پیسے کی دوڑ میں شامل ہو جائے اور پیسہ کمانا ہی اپنی زندگی کا اوّلین مقصد بنا لے تو کسی کتاب کی اہمیت اور معیار کا اللہ ہی حافظ ہے۔ ان حالات میں قرآن پاک جیسی کتاب کا درست حالت میں چھپ جانا ایک معجزے سے کم نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن مع خزائن العرفان فی تفسیر القرآن جیسا عظیم کارنامہ بھی درجنوں ناشرین کے ذریعے زیورِ طباعت سے آراستہ ہوتا رہا مگر مذکورہ بالا وجوہ یا کسی بھی اور وجہ سے کچھ نہ کچھ لاپرواہی کا مظاہرہ ضرور ہوتا رہا۔ بعض اوقات تو انتہائی ناقابل برداشت حد تک معاملہ جاتا رہا۔ اس صورت حال کو دیکھتے ہوئے حضرت مولانا محمد عبدالمبین نعمانی قادری دامت برکاتہم العالیہ صدر المدرسین دارالعلوم قادریہ چریاکوٹ ضلع مئو یو۔پی (انڈیا) نے کنز الایمان مع خزائن العرفان کو اصلی نسخوں کے مطابق درست کرنے کا بیڑہ اٹھایا اور اپنے ساتھ بیسیوں علمائے کرام کی خدمات حاصل کرنے کے علاوہ محقق عصر حضرت مولانا خواجہ مظفر حسین رضوی پورنوی شیخ الحدیث دارالعلوم نورالحق چرہ محمد پور ضلع فیض آباد (انڈیا) فاضل جلیل حضرت مولانا محمد احمد مصباحی استاذ الجامعۃ الاشرفیہ مبارک پور

(انڈیا) اور فقیہ جلیل حضرت مولانا مفتی محمد مطیع الرحمٰن رضوی پورنوی استاذ دارالعلوم نورالحق چرہ محمد پور فیض آباد (انڈیا) جیسی شخصیات سے مشاورت فرماتے رہے اور ان حضرات کی قیمتی آراء کو نشان راہ بناتے رہے۔ اس عظیم کام کے لیے محترم المقام حضرت مولانا محمد عبدالمبین نعمانی قادری دامت برکاتہم العالیہ کو کتنی جدوجہد کرنی پڑی، بیان ہی کے الفاظ میں ملاحظہ فرمائیں:

''تصحیح کے معاملے میں سب سے اہم مسئلہ اصل سے مطابقت کا ہوتا ہے، یہاں اصل مفقود، لہٰذا قدیم مطبوعہ نسخوں پر ہی بھروسہ کرنا پڑا، حضرت صدرالافاضل علیہ الرحمۃ نے تفسیر کے ساتھ پہلی بار جو نسخہ چھپوایا تھا وہ بھی پیش نظر رہا جسے حافظ بشیر احمد صاحب، سلیم پورہ بنارس نے عنایت فرمایا لیکن بالاستعاب اس سے مطابقت دو وجہ سے نہ کی ایک تو یہ کہ یہ نسخہ نہایت درجہ خستہ تھا، دوسرے چونکہ یہ نقشِ اوّل تھا۔ دوسرا نسخہ وہ تھا جسے حضرت صدرالافاضل نے اس کے بعد اس سے بڑے سائز پر اور نئی کتابت کرا کے اہل سنت برقی پریس مراد آباد سے جہازی سائز پر چھپوایا تھا۔ میرا خیال ہوا کہ یہ زیادہ صحیح ہے اس لیے کہ، ؎

نقاش نقشِ ثانی بہتر کشد ز اوّل

لہٰذا میں نے اسی دوسرے نسخہ سے مطابقت کی، البتہ جہاں ضرورت پڑتی اور اشتباہ ہوتا دوسرے نسخوں کو بھی دیکھتا مگر ترجیح اسی مذکورہ نسخہ کو دیتا، البتہ جہاں غلطی بالکل واضح ہوتی تو جس نسخہ میں بھی صحیح لفظ ملتا اُسی کو اختیار کرتا اور جہاں تمام نسخے جواب دے جاتے وہاں تفسیر و دیگر تراجم اور کتب لغات نیز علمائے کرام کے مشوروں سے تصحیح و ترجیح ہوتی...... جو علماء و تلامذہ مطابقت کے وقت میرے رفیق رہے ہیں وہ گواہ ہیں کہ بسا اوقات ایک ہی لفظ کی تحقیق میں دن دن بھر گزر جاتے اور بیسویں کتابیں، تفاسیر و تراجم اور لغات دیکھنی پڑتیں تب کہیں جا کر مشکل حل ہوتی، ان مراحل سے گزرتے ہوئے ایک بار جب مطابقت ہو گئی تو اچانک محبّ گرامی مولانا قاری احمد جمال عزیزی اعظمی مصباحی شیخ التجوید جامعہ نعیمیہ مراد آباد کے توسط سے حضرت صدرالشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی مصنف بہارِ شریعت رحمۃ اللہ علیہ کے دست مبارک کا مخطوطہ کنز الایمان مل گیا جو کہیں ردّیوں میں ضائع ہونے کے قریب تھا جو صفحہ سات سے شروع ہے، اور آخری صفحے پر حضرت صدرالشریعہ رحمۃ اللہ علیہ کے قلم کا دستخط بھی اس طرح موجود ہے:

(شب ۲۸، جمادی الآخرہ ۱۳۳۰ھ)

(کاتب فقیر بارگاہِ رضوی، ابوالعلا امجد علی اعظمی عفی عنہ)



لیکن شروع اور درمیان کے کئی مقامات سے ۸۴ صفحات غائب ہیں۔ باقی جو صفحات محفوظ ہیں ان سے دوبارہ پورے ترجمے کو ملایا اس بار بھی کثیر کتابتی اغلاط سامنے آئیں۔ الحمدللہ اب یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ نسخہ سابقہ تمام نسخوں سے صحیح تر ہے۔ پھر بھی نظر کی خطا کا امکان ہے، جس سے کوئی انسان بَری نہیں، لہٰذا صاحب نظر حضرات کسی جگہ کوئی غلطی محسوس کریں تو ضرور مطلع کریں تاکہ آئندہ ناشرین سے مزید تصحیح کرائی جاسکے۔

البتہ تفسیر صدرالافاضل کا مخطوطہ نہ مل سکا، لہٰذا اس کی مطابقت صرف مطبوعہ نسخوں سے ہی ہو سکی...... تصحیح میں ایک معاملہ رسم الخط کا آتا ہے، آج سے بچاسی سال پہلے کی اُردو میں کنز الایمان اعلیٰ حضرت نے املا کرایا اور حضرت صدرالشریعہ رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا، اس وقت سے آج تک رسم الخط میں گونا گوں فرق پیدا ہوا ہے اور یہ حقیقت بھی ہے کہ زبانوں میں عہد بہ عہد تغیر و تبدل کا عمل ہوتا رہتا ہے، اردو بھی اس کلیہ سے مستثنیٰ نہیں، لہٰذا اس سلسلے میں جدید اور مروّجہ رسم الخط کو ہی ترجیح دی گئی جیسا کہ خود جدید مطبوعہ نسخوں اور بعض قدیم نسخوں میں بھی رسم الخط بدلا ہوا ملا۔ لہٰذا اسے میں نے مخطوطہ کے مطابق نہ کرنا ہی مناسب سمجھا، مثال کے طور پر چند الفاظ ملاحظہ ہوں، اوس، اون، اونھیں، اوترا، طیار، مونھ (منہ)، بدلا بمعنی بدل، گانوں (گاؤں) وغیرہ۔ اہل علم بخوبی واقف ہیں کہ ان کا رسم الخط اب بدل چکا ہے۔'' (قرآن کریم مع کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن و خزائن العرفان فی تفسیر القرآن، مطبوعہ فرید بکڈپو (پرائیویٹ) لمیٹڈ ۴۲۲ مٹیا محل اردو مارکیٹ جامع مسجد دہلی، انڈیا)

حضرت کی مذکورہ بالا عبارت سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ کنز الایمان مع خزائن العرفان میں جو کتابتی اغلاط موجود تھیں اب اُن کو درست کر دیا گیا ہے، لہٰذا اب غلطی کا امکان حتی الوسع ختم ہے۔

قارئین کرام! ہم نے مذکورہ بالا قرآن کریم کے نسخے کے مطابق یہ نسخہ شائع کیا ہے لہٰذا اب کہا جاسکتا ہے کہ یہ نسخہ کنز الایمان و خزائن العرفان صحیح ترین ہے۔ پھر بھی انسان سے خطا کا امکان موجود ہے، اس سے کہیں بھی نادانستہ طور پر خطا سرزد ہو سکتی ہے اس لیے صاحب علم و صاحب نظر حضرات سے گزارش ہے کہ وہ اگر کسی جگہ پر غلطی محسوس کریں تو ضرور مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اشاعت میں درست کی جاسکے۔ ہمارا ایڈریس یہ ہے۔

**علم دین پبلشرز۔** علم دین سنٹر (ماتھر سٹریٹ) لوئر مال اُردو بازار لاہور
0300-4043954/042-37029415-37248624

صاحب کنز الایمان

# امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ ایک فاضل اہلحدیث کی نظر میں

ڈاکٹر پروفیسر محی الدین الوائی (مصر)..........ترتیب و..........:محمد صدیق فانی

ڈاکٹر محی الدین الوائی ازہر یونیورسٹی میں تقریباً بیس سال سے دینی وعلمی خدمات میں مصروف ہیں۔ الوائی صاحب کی شخصیت علماء ازہر اور ہندوستانی علماء میں تعارف کی محتاج نہیں۔ پروفیسر موصوف بیک وقت اردو، ہندی، ملیالم، عربی اور انگریزی جیسی زبانوں پر پوری قدرت رکھتے ہیں حسن ادا اور شوکت الفاظ کی خوبیاں ان کی زبان میں بدرجۂ اتم موجود ہیں۔ موصوف مسلکاً اہل حدیث ہیں لیکن ان کی وسیع القلبی اور وسعت نظری کا اعتراف کرنا پڑے گا کہ اہل حدیث ہونے کے باوجود امام احمد رضا کی تبحر علمی کا برملا اظہار کیا۔ ڈاکٹر الوائی کا یہ عربی مقالہ قاہرہ سے شائع ہونے والے مشہور جریدہ "صوت الشرق ۱۶، ۱۷ شمارہ فروری ۱۹۷۰ء میں اشاعت پذیر ہو چکا ہے۔ قارئین کے سامنے مکری محب الحق اعظمی بی۔ یو۔ ایم۔ ایم۔ ایس طبیہ کالج مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے تفصیلی اُردو ترجمہ کے ساتھ پیش کیا جا رہا ہے..........(فانی)

جن علمائے ہند نے مروجہ علوم عربیہ ودینیہ کی خدمات میں اعلیٰ قسم کا حصہ لیا ہے ان میں مولانا احمد رضا خاں صاحب کا نام سرفہرست نظر آتا ہے علوم عربیہ اسلامیہ کو آراستہ کرنے میں آپ کا بہترین ریکارڈ ہے آپ نے جس طرح علم فقہ، تفسیر، حدیث وکلام، تصوف وغیرہ علوم فروعات میں تصنیفات فرمائی ہیں اسی طرح آپ کی بہت سی تصانیف ادب مثلاً صرف، بلاغت، شعروانشاء میں بھی ہیں۔ نیز علوم عقلیہ مثلاً منطق، ہیئت، حساب، فلسفہ وغیرہ علوم پر بھی آپ نے قلم اٹھایا۔

پیدائش احمد رضا خاں ۱۰ شوال ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۴ جون ۱۸۵۶ء کو ہوئی آپ کا نام ولادت کے بعد محمد رکھا گیا پھر آپ اعلیٰ حضرت شاہ احمد رضا کے لقب سے مشہور ہوئے۔

آپ کے اسلاف افغانستان کے مشہور شہر قندھار سے دور مغلیہ میں ہندوستان آئے تھے آپ کے والد عالم جلیل اور صاحب زہد وتقویٰ تھے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ مولانا احمد رضا خاں نے صرف ایک ماہ کی قلیل مدت میں پورا قرآن کریم حفظ کر لیا تھا۔ آپ نے چودہ سال کی عمر میں بنیادی علوم اسلامیہ عربیہ تاریخ حساب وغیرہ اپنے والد سے حاصل کئے آپ کے مشہور اساتذہ یہ ہیں۔

مولانا عبدالعلی رامپوری (المتوفی ۱۳۰۳ھ)۔ شیخ ابوالحسن نوری مارہروی (المتوفی ۱۳۲۴ھ)۔ سید مرزا غلام قادر بیگ (رحمہم اللہ)



## تصوف کی جانب رجحان:۔

احمد رضا بچپن ہی سے دنیاوی آرائشوں کی طرف ملتفت نہ تھے لوگوں سے معاملات میں حلم تواضع بلند اخلاق کے ساتھ پیش آتے تھے۔ ۱۲۹۴ھ میں آپ قطب زماں حضرت مولانا سید شاہ آل رسول رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت ہوئے۔ آپ کی علمی سرگرمیوں میں تصوف، اتقاء پرہیزگاری کے بہترین نمونے ہیں جس کی بنا پر آپ بہت جلد سارے ہندوستان میں مشہور ہو گئے اور آپ کے پاس نور ومعرفت کے پروانے ہر طرف سے آنے لگے۔

## سفرِ حرمین:۔

شیخ احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ دو مرتبہ حج بیت اللہ وزیارت روضۂ نبوی کے لئے تشریف لے گئے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے دونوں سفروں میں عرب کے اسلامی وعلمی مرکزوں کو بھی دیکھا وہاں کے علماء سے ملاقات کی علوم اور معاملات دینیہ میں مشورے بھی کئے حجاز کے مشہور علماء حدیث کی مخصوص اسانید سے حدیث روایت کرنے کی اجازتیں بھی حاصل کیں اور خود بھی اپنی مخصوص اسناد سے وہاں کے علماء کو حدیث روایت کرنے کی اجازت دی۔

## ریاضیات میں مہارتِ تامہ:۔

یہ مسلمہ حقیقت قابل ذکر ہے کہ مولانا احمد رضا خاں علوم نظریہ وعلمیہ کے جامع ہونے میں اپنے ہم عصروں اور ہم چشموں میں امتیازی شان کے حامل تھے۔ ریاضی حساب اور الجبرا جیسے علوم میں ان کی مہارت تامہ کا یہ جیتا جاگتا ثبوت ہے کہ ڈاکٹر ضیاء الدین وائس چانسلر مسلم یونیورسٹی علی گڑھ جیسے شہرت یافتہ ریاضی دان جیومیٹری اور حساب کی دشوار ترین الجھنوں کو سلجھانے کے لئے ان کی خدمات حاصل کیا کرتے تھے۔ روئیداد یوں بیان کی جاتی ہے کہ ایک مرتبہ ڈاکٹر ضیاء الدین کو حساب کے ایک مسئلہ میں سخت الجھن در پیش ہوئی انہوں نے جرمنی جا کر اپنے شہرت یافتہ اساتذہ کے ساتھ اس مسئلہ پر مذاکرات کا تہیہ کیا۔

بمبئی سفر کرنے کے دوران مولانا احمد رضا خاں سے ملاقات کی اس وقت تک ڈاکٹر انہیں جید عالم دین متین اور بلند پایہ شیخ کی حیثیت سے جانتے تھے ڈاکٹر موصوف نے اپنا مدعائے سفر بیان کیا اور اپنا عقدہ پیش کیا تو آپ نے بڑی آسانی اور وضاحت سے مسئلہ کو حل کر کے ڈاکٹر

صاحب کو حیرت میں ڈال دیا۔ ¹ بعد ازاں جب بھی ڈاکٹر صاحب کو علومِ نظریہ علیہ میں کوئی الجھن درپیش ہوتی تو وہ آپ ہی سے استفادہ کرتے۔

## شاعری وعلوم:۔

پرانا مشہور مقولہ ہے کہ شخص واحد میں دو چیزیں تحقیقات علیہ نازک خیالی نہیں پائی جاتی، لیکن مولانا احمد رضا کی ذاتِ گرامی اس تقلیدی نظریہ کے عکس پر بہترین دلیل ہے آپ عالم محقق ہونے کے ساتھ بہترین نازک خیال شاعر بھی تھے۔ جس پر آپ کے دیوان "حدائق بخشش" حدائق العطیات و مداح رسول بہترین شاہد ہیں اس کے علاوہ فلسفہ علم فلکیات ریاضی اور دین و ادب میں آپ ہندوستان میں صف اوّل کے ممتاز علماء اور شعراء میں تھے۔

## تصنیفات:۔

آپ کی تصنیفات مطبوعہ و قلمی عربی، فارسی، اُردو زبان میں ایک ہزار سے زائد ہیں جن میں سے ہم چند کا تذکرہ کرتے ہیں۔ الزلال انقی عن بحر سفینۃ اتقی فی علم التفسیر...... حاشیہ تفسیر بیضاوی...... حاشیہ تفسیر خازن...... حاشیہ تفسیر الدر المنثور...... حاشیہ معالم التنزیل...... مدارج طبقات الحدیث...... حاشیہ بخاری علیہ الرحمہ...... حاشیہ مسلم علیہ الرحمہ...... حاشیہ ترمذی علیہ الرحمہ...... الروضۃ البہیج فی آداب التخریج...... مولانا احمد رضا کی تصنیفات تقریباً پچاس فنون میں ہیں جن فنون پر آپ نے تصنیفات کی ہیں ان میں سب سے زیادہ نادر علم زیجات و جبر و مقابلہ و علم طبقات الارض ہے۔ مولانا احمد رضا علیہ الرحمہ نے اپنی زندگی میں جن فتاوٰی شرعیہ کو صادر فرمایا انہیں کتابی شکل میں جمع کر لیا گیا ہے۔ تقریباً ۱۱ جلدوں پر مشتمل ہے جس کا نام "فتاوٰی رضویہ" ہے۔ حضرت مولانا کی یادگار میں ۲ علمی مرکزی ادارے قائم کردیئے گئے ہیں۔ (۱) جامعہ رضویہ منظرِ اسلام بریلی (۲) دار العلوم امجدیہ کراچی۔ جس میں سے ہر ایک علوم عربیہ اسلامیہ کی شعاعوں کا مرکز ہے۔

## وفات:۔

مولانا احمد رضا خاں نے آنے والی نسلوں کے لئے اپنی تصنیفات کے قیمتی ذخائر و علمی و فکری سرگرمیوں سے بھرے خزانے چھوڑ کر ۱۳۴۰ھ میں اس دار فانی سے دار البقا کی طرف رحلت فرمائی۔ آپ کا مزار بریلی میں مریدین و محبین کے لئے ہمیشہ زیارت گاہ رہے گا۔ (بشکریہ "صوت الشرق" قاہرہ)

---

۱۔ تفصیلی واقعہ کے لئے "حیات اعلیٰ حضرت" از مولانا ظفر الدین بہاری علیہ الرحمہ کا مطالعہ کریں۔



# کنزِ ایمانِ رضا

**کلام: صاحبزادہ سید وجاہت رسول تاباںؔ قادری**

ہم زباں شہزاد کی ہے بزمِ فیضانِ رضا — "آج ہے عنواں سخن کا کنزِ ایمانِ رضا"
مژدہ ہے خلدِ بریں کا کنزِ ایمانِ رضا — پا لیا جس نے رموزِ علم و عرفانِ رضا
آں کے گیرد خطا در علم و عرفانِ رضا — آئینہ او را بکف ایں کنزِ ایمانِ رضا
مغزِ آیاتِ الٰہی کنزِ ایمانِ رضا — موج زن در سطرِ لوحش روحِ ایقانِ رضا
منزلِ ایقاں کا رہبر کنزِ ایمانِ رضا — قلبِ عاشق کی ہے راحت کنزِ ایمانِ رضا
"مغزِ قرآں، روحِ ایماں در زبانِ اُردوی" — عکسِ تفسیرِ مبیں است کنزِ ایمانِ رضا
اے فروغِ حسنِ اردو از روی رخشاں شما — آبروئے حرف و نکتہ کنزِ ایمانِ رضا
آیۂ "فتحِ مبیں" کو خوب روشن کر دیا — بخششِ عاصی کا ضامن کنزِ ایمانِ رضا
غیر ممکن ہے نبی سے اِک گنہ کا بھی صدور — دیکھ لے پڑھ کر یہودی! کنزِ ایمانِ رضا
عقل سے کورے ہیں وہ اور ہیں زباں سے نابلد — جو سمجھ پاتے نہیں ہیں کنزِ ایمانِ رضا
تو بھٹکتا ہی پھرے گا اے غلامِ بے حضور — تھام لے ہاتھوں سے بڑھ کر کنزِ ایمانِ رضا
غیر کو بھی ہے مسلّم حسنِ تحریرِ رضا — آئینہ ہے خوبیوں کا کنزِ ایمانِ رضا
اِک فقیہِ شہر نے صرف اس لیے تکفیر کی — لوگ کیوں پڑھنے لگے ہیں کنزِ ایمانِ رضا
آیۂ "تبیان" کی ارزاں فروشی کے لیے — شور و غوغا ہے خلافِ کنزِ ایمانِ رضا
دل میں رکھتے ہیں امامِ اہلِ سنت سے جو کد — ہیں یہی محرومِ حق، محرومِ عرفانِ رضا
وائے ناکامی! یہ صدمہ دیں فروشوں کے لیے — روز افزوں ہے فروغِ کنزِ ایمانِ رضا
تھانوؔی، ذہبی، سعودؔی اور مودودؔی نواز — کیا سمجھ پائیں رموزِ کنزِ ایمانِ رضا
"خاک ہو جائیں عدو جل کر مگر ہم" اہلِ عشق — رات دن پڑھتے رہیں گے کنزِ ایمانِ رضا
کون ہے مدِ مقابل لاؤ اس کو بزم میں — "آج ہے عنواں سخن کا کنزِ ایمانِ رضا"
ایک عبدِ مصطفیٰ کی امتیازی شان ہے — یہ حدیقہ ہائے بخشش، کنزِ ایمانِ رضا

عاشقِ صادق رضؔا کا اک جہاں میں نام ہے ۔۔۔ العطایا المنبوی، کنزِ ایمانِ رضا
دولتِ کی مدنی غیب سے اس کو ملی ۔۔۔ عطیۂ علمِ لدنی، کنزِ ایمانِ رضا
ترجمہ ہے ایک لیکن صد کتب توصیف میں ۔۔۔ ہے یہ عز و آن و شانِ کنزِ ایمانِ رضا
ہم ہوئے کہ تم ہوئے کہ صدر بزمِ علم ہوں ۔۔۔ رہنما ہر اہلِ فن کا کنزِ ایمانِ رضا
یہ رضائے ''احمدِ نوری کا فیضِ نور ہے'' ۔۔۔ بن گیا آنکھوں کا تارا کنزِ ایمانِ رضا
قادری، چشتی، سہروردی، تمامی سلسلے ۔۔۔ پا رہے ہیں فیضِ جود از کنزِ ایمانِ رضا
آفتاب اس کا ہی چمکے گا بفیضِ مہرِ علم ۔۔۔ حشر تک بٹتا رہے گا نورِ عرفانِ رضا
ترجمہ کس نے کیا ہے آج تک یوں فی البدیہہ ۔۔۔ جامع و راجح، مؤثر، کنزِ ایمانِ رضا
ناخدایانِ ادب ہیں ششدر و حیراں کھڑے ۔۔۔ کیسے ہیروں سے سجا ہے کنزِ ایمانِ رضا
''مسکند تاباں دعاگی بشنو آمنی بگو'' ۔۔۔ سایہ گسترباد ما را کنزِ ایمانِ رضا

☆☆☆

# کنزِ ایمانِ رضا

کلام: مولانا محمد شہزاد مجددی

گل تراجم کے چمن کا کنزِ ایمانِ رضا ۔۔۔ آئینہ دل کی لگن کا کنزِ ایمانِ رضا
وقف تھا بہرِ ثنائے مصطفیٰ جو ہر گھڑی ۔۔۔ فیض ہے ایسے دہن کا کنزِ ایمانِ رضا
ڈھل گیا اردو زباں میں عکسِ قرآنِ حکیم ۔۔۔ معجزہ ہے علم و فن کا کنزِ ایمانِ رضا
ماحیِ رفض و خروج و ردِّ امکانِ نظیر ۔۔۔ کھوجتا ہے کھوٹ من کا کنزِ ایمانِ رضا
ضامنِ حفظِ عقائد، حامیِ دینِ متین ۔۔۔ راستہ خلدِ عدن کا کنزِ ایمانِ رضا
غیر ممکن ہے کہ کوئی اور ہو اس کا مثیل ۔۔۔ ہے نشاں اہلِ سنن کا کنزِ ایمانِ رضا
فیضیاب اس سے ہوئے ہیں اپنے بیگانے بھی ۔۔۔ رہنما ہر مرد و زن کا کنزِ ایمانِ رضا
خالقِ یکتا و واحد کی محبت کا نقیب ۔۔۔ فیض، سلطانِ زمن کا کنزِ ایمانِ رضا
دیکھئے شہزاد خوش بختی ہماری دیکھئے ۔۔۔ آج ہے عنواں سخن کا کنزِ ایمانِ رضا



انوارِ کنز الایمان

۲۰۱۰ء - ۱۴۳۱ھ

انوارِ رضا کا خصوصی شمارہ ''انوارِ کنز الایمان نمبر''......سالِ اشاعت: ۲۰۱۰ء - ۱۴۳۱ھ

''اساسِ علم و فراستِ رضا''

۲۰۱۰ء

حبیبِ حق محمد ﷺ کا ثنا خواں ۔۔۔ فدائے مصطفےٰ احمد رضا خاں
خدا کا مصطفےٰ ﷺ کا تھا ولادار ۔۔۔ محدث، حافظِ آیاتِ قرآں
کئی پہلو ہیں اس کی شخصیت کے ۔۔۔ ہر اک پہلو ہے ممتاز و نمایاں
کیا ہے ترجمہ بے مثل اس نے ۔۔۔ کلامِ حق کا بااخلاص و ایقاں
ادب کا معرفت کا ہے خزینہ ۔۔۔ یہ نام ایمان پرور، کنزِ ایماں
عبارت اس کی، ہر تحریر اس کی ۔۔۔ ہے جس میں انعکاسِ روحِ قرآں
ادبِ حق کا رکھا ملحوظ اس نے ۔۔۔ بیاں کی عظمتِ محبوبِ یزداں
وہ لایا عظمتِ حق میں وہ الفاظ ۔۔۔ جو اس کی شانِ عالی کے ہیں شایاں
بہ الفاظ اُس نے کی تعظیم غایت ۔۔۔ کیا جب ذکرِ سلطانِ رسولاں
نہ افراط اس نے کی، ظاہر نہ تفریط ۔۔۔ وہ لکھا جو ہے مقصودِ قرآں
نہ تاویلات سے گہنایا اس کو ۔۔۔ جو ہے قرآن کا اسلوبِ تبیاں
عزیزِ عاشقانِ مصطفےٰ ﷺ ہے ۔۔۔ یہ ہے نورِ نگاہِ حق نگاہاں
محبانِ محمد ﷺ ہیں جو خوش بخت ۔۔۔ وہ ہیں اس ترجمے کے مرتبہ داں
صدی سے ہو گیا ہے وقت زائد ۔۔۔ یہ ہے مقبولِ اہلِ عشق و ایماں
اسے دل میں بسا رکھا ہے اس نے ۔۔۔ محمد ﷺ کا جو شیدا ہے مسلماں
وہ اس کی شان میں رطب اللساں ہے ۔۔۔ سعید، اخترِ ازل کا ہے جو انساں
جو بدطینت ہیں کج فطرت ہیں جو لوگ ۔۔۔ حقیقت سے جو رہتے ہیں گریزاں
جو ہیں بدبختی سے اس کے نقاد ۔۔۔ حقیقت میں وہ ہیں اشرارِ دوراں
سراہا جائے گا اہلِ ادب میں ۔۔۔ یہ نمبر ''نور ہائے کنزِ ایماں''

جو "انوار رضا" ہے وہ ہے لاریب
یہ انوار رضا کا ہے جمیل عکس
ملک محبوب صاحب قادری کا
نکالے خاص نمبر پیش تر بھی
کیئے پہلے بھی اُس نے معرکے سر
تساہل سے تن آسانی سے ہے دُور
بجے گی دھوم اس نمبر کی ہر سو
معانی کا بہارستاں دل آویز
کئی لوگوں کی آنکھیں کھول دے گا
بجاو "بِاد" طارق اس کی تاریخ
۲۱

صحافت کے افق کا ماہِ تاباں
رضا مدحت گرِ سلطانِ خوباں
عیاں اس سے ہے ذوق و شوق و عرفاں
قلم اس کا دائم نور افشاں
وہ ہے مشکل پسند و مردِ میداں
کیے ہمت سے مشکل کام آساں
مبرھن اس سے ہے تنویر قرآں
معارف کا نظر پرور گلستاں
مگر وہ شپرا چشم ہیں جو انساں
"مثالی ، احترام کنز ایماں"
۲۱ + ۱۴۱۰ = ۱۴۳۱ھ

(محمد عبدالقیوم طارق سلطانپوری)



الصلوٰۃ والسلام علیک یا سیدی یا رسول اللہ
وعلیٰ آلک واصحابک یا سیدی یا حبیب اللہ
لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم



# تاریخی مادے، قطعات تاریخ ہائے طباعت

(انوار کنز الایمان نمبر...... انوار رضا...... جوہر آباد)

"اکرام فاضل بریلوی"
۱۴۳۱ھ

"سحرِ عشق کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن"
۲۰۱۰ء

"گوہر بے بہا کنزِ ایمانِ رضا"
۱۴۳۱ھ

"خورشید فلک انوار کنز الایمان نمبر"
۲۰۱۰ء

①

زادِ راہِ آخرت ہے، زینتِ آفاق ہے
اس کی عظمت کا نہیں مجورؔ کوئی بھی بدل
یہ تراجم کا شہنشاہ علی الاطلاق ہے
"کنزِ ایمانِ رضا اک کاوشِ اشفاق" ہے
۲۰۱۰ء

②

فصاحت ہی فصاحت' کنزِ ایمانِ رضا کہیے
مٹی ہے تیرگی مجورؔ اس سے ہر ضلالت کی
بلاغت ہی بلاغت، کنز ایمانِ رضا کہیے
بجا "شمعِ ہدایت کنز ایمان رضا" کہیے
۲۰۱۰ء

③

بدل جس کا کوئی نہ ثانی کہیں
جہاں جس سے مجورؔ ہے فیض یاب
ملا حق سے وہ حق نما رہ نما
وہ ہے "لطفِ انوار احمد رضا"
۱۴۳۱ھ

④

تحقیق کا گلستاں، انوار کنز الایماں
مجورؔ رُوئے بخت سے کہہ سن طباعت
تدقیق کا دبستاں، انوار کنز الایمان
"آغاز صحِ فرقاں، انوار کنز الایماں"
+ ۲ = ۲۰۱۰ء

نتیجہ فکر: سید عارف محمود مجور رضوی (گجرات)

## جشنِ صد سالہ کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن کے حوالے سے

(انوار کنز الایمان نمبر......انوار رضا......جوہر آباد)

(۲۰۰۹ء/۱۴۳۰ھ)

"مرأتِ جمالِ قادریت"
۱۴۳۰ھ

"ادب کدۂ امام احمد رضا بریلوی"
۱۴۳۰ھ

"صبحِ کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن"
۱۴۳۰ھ

"مخزنِ تانِ اُلفت، کنز الایمان"
۱۴۳۰ھ

①

کنز الایمان رضا، چاہت کا نام — کنز الایمان رضا، مدحت کا جام
جشنِ صد سالہ پہ کہہ مجبورؔ تو — "کنز الایمان رضا، والا مقام"

۱۴۳۰ھ

②

لاریب بالیقیں یہ تراجم کے باب میں — جب تک رہے جہان، سدا لاجواب ہے
مجبورؔ اس کی رفعت ہو کیوں نہ مسلّمہ — "ایمان کا خزانہ، فلکِ انتساب" ہے

۱۴۳۰ھ

③

کنز الایمان رضا، ترجمانِ وحدت ہے — کنز الایمان رضا، نغمۂ رسالت ہے
تاریخ جشنِ صد سالہ کہو مجبورؔ تم — "کنز الایمان رضا، چشمۂ محبت" ہے

۲۰۰۹ء

نتیجۂ فکر: سید عارف محمود مجبورؔ رضوی (گجرات)



صاحب کنز الایمان سیدی امام احمد رضا بریلوی قدس سرہٗ کا قطعہ تاریخ وصال

## قطعۂ تاریخِ وصال

"نکتہ داں محدث بریلوی"
۱۳۴۰ھ

"معجزِ زماں الشاہ احمد رضا قادری"
۱۹۲۱ء

عشقِ رسولِ حق ﷺ ہے عنوانِ اعلیٰ حضرت — عشقِ رسولِ حق ﷺ ہے پہچانِ اعلیٰ حضرت
کیوں کر نہ ضو فشاں ہوں عشقِ نبی ﷺ کی شمعیں — عشقِ رسولِ حق ﷺ ہے فیضانِ اعلیٰ حضرت
گاتی ہے ساری دنیا عشقِ نبی ﷺ کے نغمے — عشقِ رسولِ حق ﷺ ہے احسانِ اعلیٰ حضرت
تفسیر اور فقہ میں، تجدیدِ فکرِ دیں میں — لاریب ہے امامت شایانِ اعلیٰ حضرت
اک ایک شعر کیوں کر اس کا نہ خوش نما ہو — بخشش کا گلستاں ہے، دیوانِ اعلیٰ حضرت
لکھے گئے ہزاروں قرآن کے تراجم — سب سے جدا ہے "کنز الایمان" اعلیٰ حضرت
دامانِ مصطفےٰ ﷺ کے سائے میں عافیت ہے — اب بھی یہ گونجتا ہے اعلانِ اعلیٰ حضرت
ٹکڑوں پہ پل رہے ہیں ہم سب درِ نبی ﷺ کے — مبنی ہے برحقیقت فرمانِ اعلیٰ حضرت
مشرک گروں کا کوئی خطرہ رہے نہ باقی — پیشِ نظر رہے جو وجدانِ اعلیٰ حضرت
گستاخِ مصطفےٰ ﷺ کا بند ناطقہ رہے گا — ازبر رہے گا جب تک پیمانِ اعلیٰ حضرت
مجبورؔ برملا تو از روئے آہ کہہ دے — سالِ وصالِ برحق "عرفانِ اعلیٰ حضرت"

۱ — ۱۹۲۰ + ۱ = ۱۹۲۱ء

سپاس گزار......سید عارف محمود مجبورؔ رضوی (گجرات)

# قطعۂ تاریخ اشاعت

"انوار کنز الایمان تاثیر فرقان"

۲۰۱۰ء

نتیجۂ فکر: صاجزادہ پیر فیض الامین فاروقی سیالوی۔ ایم اے موہنیاں شریف ضلع گجرات

اعلیٰ حضرتؒ نے کیا جو ترجمہ قرآن کا　　نام اس کا کنز الایماں خوب ہے ایماں فزا
شستہ و نادر انوکھا اس کا انداز بیاں　　اہلِ ایماں کے دماغوں کو معطر کر گیا
اس کی تابش سے فروزاں بزمِ فکر و آگہی　　روح نے پائی طراوت قلب بھی روشن ہوا
لفظ ہے اس کا ہر اک قرآن کا عکسِ جمیل　　اہلِ باطل کے تراجم کا بھرم سب کھل گیا
مشتمل اس کے محاسن پر ہے نمبر یہ ضخیم　　کہکشاں کی ہے ڈھلی ہر ایک فقرے میں ضیاء
ہے بلاشک کاوشِ محبوب یہ محبوب تر　　اجر اس کا خود کرے گا خالقِ اکبر عطا
تازگی آئے گی اس سے گلشنِ اسلام میں　　شانِ شادویں سے مہکے گی ہر اک گھر کی فضا
ہے نرالا ہر مقالہ جلد بھی ہے دیدہ زیب　　مستفیض اس سے یقیناً ہوگا ہر شیخ و فنا
بہر تاریخ رسا فیض الامین نے برملا　　"مخزنِ عرفانِ حق ہے کنز الایماں" کہہ دیا

۱۴۳۱ھ

عیسوی سالِ اشاعت کی جسے ہو جستجو　　وہ کہے یوں "مرحبا عقدہ کشا انوارِ رضا"

۲۰۱۰ء



# قطعہ تاریخ

(براشاعتِ خاص "رضائیک ریویو" (کنز الایمان نمبر)

■ ڈاکٹر سید شاہ محمد طلحہ رضوی برقؔ

مسرور شدند اہلِ سنت بر ترجمۂ خوبِ قرآں　　چوں کرد فروزاں کلکِ رضا "شمعِ سخن کنز الایماں"

۱۳۳۰ھ

توصیفِ جمالِ ختمِ رُسُل، توکیدِ جلالِ مالکِ کل　　تمجید پئے دانائے سُبُل، تحمیدِ حمیدِ کون و مکاں
ہر مجد و شرف آں نورِ ہدیٰ را داد خدائے عز و جل　　نامید محمد سورہ را چوں آمدہ سورۃ الرّحماں
صد مرحبا کارے کرد امام احمد کہ نظیر ندید کسے　　ہر ترجمۂ ماقبل کہ بود اکثر گنجلک در اردو زباں
کاکوروی و مودودی ہم محمود حسن یا تھانہ بھون　　نفسِ مطلب را ادا کردن بر ہر کس و ناکس نیست آساں
توہینِ رسالت و گستاخی در شانِ احدیت ظاہر　　زاں اہلِ قلم کردُرست آمد خَتَمَ اللّٰہ بر آں گمراہاں
چہ عرض کنم بہ ستائشِ "کنز" اعجازِ مجدّدِ وقت است ایں　　باحفظ مراتب و عظمت و شانِ انداز بیاں سہل است و رواں
صد سال گذشت، حالا امجدؔ مفتیِ ادارۂ شرعیہ　　دربارۂ کنز الایمان جمع آوُرد بے زحمات گراں

اُو گفت مرا تاریخ بدہ بہ اشاعتِ خاص "ریویو" اے برقؔ
ہر صفحہ "صفحۂ مرغوب" است ایں کلمۂ خوش آمد بزباں

۱۴۳۱ھ

# قطعہ تاریخ انطباع کنز الایمان نمبر (رضا بک ریویو)

■ ڈاکٹر واحد نظیر

عالم باعمل صوفی باصفا
حق زباں حق بیاں حق نگر حق نما
وہ مجدد، محدث، مفکر فقیہ
یعنی احمد رضا عاشق مصطفےٰ
شمع روشن کیے عشق و ایمان کے
جب کلام خدا کا کیا ترجمہ
مل گیا اہل دیں اہل عرفان کو
کنزالایمان کی شکل میں آئینہ
اے خدا اس میں سجنے سنورنے کا یہ
تاقیام قیامت رہے سلسلہ
کنزالایمان نمبر رضا بک ریویو
لے کے آیا ہے اب مرحبا مرحبا
ہو یہ مقبول و معروف ہر دانگ میں
ہر نظر تک نظیر اس کی پہنچے ضیا
مفتی امجد رضا جو ہیں اس کے مدیر
ان کو اللہ دے حوصلہ اور جزا
بہر تاریخ گویا طلب کی زباں
کنزایمان نمبر ہے فضلِ خدا

۲۰۰۱ + ۹ = ۲۰۱۰



"غَفُورُ الْجَامِعُ"
۳۱ ہجری ۱۴

"کارسازِ صنائع توشیح و ترصیع"
۱۰ عیسوی ۲۰

(ک ن ز ا ل ا ی م ا ن — کنز الایمان)

"کنزُ الایمان کتابِ فرمانِ تنزیل"
۳۱ ہجری ۱۴

"نام ور، پسندیدہ ترجمۂ قرآن"
۳۱ ہجری ۱۴

"زندۂ جاوید، محبوبُ الرسول، پاک تحریرِ لعزیز"
۳۱ ہجری ۱۴

"ابتدا قرآن ہے اور قرآن ہی راہِ انتہا"
۱۰ عیسوی ۲۰

"نے قرآن، سرِ قرآن، قرآن ہی مصفا تا لے"
۱۰ عیسوی ۲۰

"اللہ کا کلام کمالاتِ اردو کی زینت بنا"
۳۱ ہجری ۱۴

"یکتائے سماعت، آوازِ والا شان ہے"
۳۱ ہجری ۱۴

"منزلت ایں یگانۂ دہر کی نہ ہو قیامت تک کم"
۱۰ عیسوی ۲۰

"انوارِ محمد (ﷺ) سے سعادت مآب منور سینہ ہوا"
۱۴

"نمایاں، گلزارِ معنی ہے یہ سب ہی تراجم میں"
۳۱ ہجری ۱۴

کنز الایمان

"از فکرِ فہید سید انتخاب علی کمال۔ کراچی"
۱۰ عیسوی ۲۰

"بنگاہ روزِ ہفتہ، بہ تاریخ چھبیس جون دو ہزار دس"
۱۰ عیسوی ۲۰

...... پیغام ......

# پیرزادہ علامہ اقبال احمد فاروقی

مدیر ............ "جہانِ رضا" ............ لاہور

کنز الایمان قرآن پاک کا اردو ترجمہ آج سے ایک سو سال قبل اعلیٰ حضرت عظیم البرکت امام الشاہ احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر کیا تھا۔ قرآن پاک کا یہ اردو ترجمہ برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والے اردو تراجم میں امتیازی حیثیت رکھتا ہے۔ اس ترجمہ کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے ہوتا ہے کہ ایک صدی میں اس ترجمہ کو بنیاد بنا کر کئی زبانوں میں تراجم قرآن سامنے آئے ہیں کنز الایمان کی امتیازی حقیقت اور محاسن کو اہل علم و فضل نے اپنے تاثرات میں تسلیم کیا ہے۔ پاک و ہند میں کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن پر بے شمار مقالات اور کتابیں لکھی گئی ہیں۔ ان میں رضا بک ڈپو نے اعظم فاؤنڈیشن پٹنہ۔ بہار (انڈیا) سے کنز الایمان کا ایک خصوصی نمبر شائع کیا ہے جس میں پاک و ہند کے ارباب علم و فضل کے بڑے وقیع اور تحقیقی مقالات شائع ہوئے ہیں اور اسے ۱۳ ابواب میں مرتب کیا گیا ہے۔ فاضل مرتب ڈاکٹر امجد رضا امجد نے بڑی محنت سے کنز الایمان کے اس مجلّہ کو تیار کیا ہے اور حقیقت ہے کہ انہوں نے کنز الایمان کے خزانوں کو نہایت ہی قیمتی اور گراں قدر طواقیت والجواہر سے سجا دیا ہے۔

ہمارے فاضل قلم کار اور صحافی جناب ملک محبوب الرسول قادری نے "کنز الایمان" کے اس خصوصی نمبر کو کتابی انداز میں شائع کر کے قرآن کے معانی و مفہوم کو بڑے خوبصورت انداز میں علمی دنیا میں پھیلا دیا ہے۔ ہم ادارہ "انوار رضا جوہر آباد" اور انٹرنیشنل غوثیہ فورم کے اس کارنامہ پر ہدیہ گرامی کو ہدیۂ تبریک پیش کرتے ہیں اور ان کی اس علمی کاوش کو داد و تحسین پیش کرتے ہیں۔ قرآن پاک کا اردو ترجمہ کنز الایمان بذاتِ خود ایک بڑی اہمیت کا حامل ہے اور پاک و ہند میں چھپنے والے اردو تراجم قرآن میں اسے جو فضیلت و اہمیت حاصل ہے اسے دنیا بھر کے قرآن فہم حضرات نے تسلیم کیا ہے اور اس ترجمہ کے محاسن اور خصوصیات کو اپنے اپنے انداز میں بیان کیا ہے مگر زیر مطالعہ خصوصی نمبر کے مرتب نے اسے مختلف زاویوں سے سجایا ہے پھر ملک محبوب الرسول قادری نے اس میں نہایت اہم اضافات کے ذریعے اس کی اہمیت کو چار چاند لگا دیئے ہیں لہٰذا جہاں ہم فاضل مرتب کی مساعی جمیلہ کو سراہتے ہیں وہاں پاکستان میں اس کی شایانِ شان اشاعت اور اس کی از سر تدوین مع اضافات پر ملک محبوب الرسول قادری کی خدمات کو ہدیہ تحسین پیش کرتے ہیں اور یہ امید کرتے ہیں کہ اس کا مطالعہ قرآن کے مفاہیم و معانی کی جستجو کرنے والوں کے لئے نہایت مفید تحفہ ہوگا۔



# رفعتِ رحمتِ کبریا دیکھئے

بارگاہِ نبوی ﷺ میں گل ہائے نعت

2010

رفعتِ رحمتِ کبریا دیکھئے — چہرہ والضحیٰ دل رُبا دیکھئے
لائی بادِ صبا، بوئے شاہِ زمن — جلوہ احمدِ مجتبیٰ ﷺ دیکھئے
شہرِ طیبہ میں ہر اک کے دل کی صدا — مصطفیٰ، مصطفیٰ، مصطفیٰ ﷺ دیکھئے
وہ ہیں شمس الضحیٰ وہ ہیں بدر الدجے — نورِ انوار، نورُ الہدیٰ دیکھئے
چارسو ان کے جلوے ہیں پھیلے ہوئے — روئے انور پہ جھومر سجا دیکھئے
بزمِ اقراء میں جبریل کی گفتگو — شہرِ مکہ میں غارِ حرا دیکھئے
یہ ہے سدرہ نشیں اور وہ رب کے قریں — شب اسراء کا پردہ اٹھا دیکھئے
ہیں صحابہ ستارے، قمر آپ ہیں — قدس میں مقتدی، مقتداء دیکھئے
میرے آقا کے خادم شہنشاہِ کل — مظہرِ مصطفیٰ ﷺ، مرتضیٰ دیکھئے
جو بھی دیکھے تجھے بس وہ کہتا رہے — صورتِ مصطفیٰ ﷺ حق نما دیکھئے
آپ کے جد اعلیٰ کا فیضان ہے — آبِ زمزم پہ یہ جمگھٹا دیکھئے
میں ہوں خادم ترا اور تری آل کا — شہرِ طیبہ میں مجھ کو بلا دیکھئے
ہے مری یہ دعا اور یہی التجا — اپنی امت کو خیر الوریٰ ﷺ دیکھئے
قادری ہی نہیں تیرا مدح سرا — بو حنیفہ و غوث و رضا دیکھئے

نتیجہ فکر: محمد محبوب الرسول قادری

# تبصرہ۔ کنز الایمان نمبر

صاحب زادہ سیّد وجاہت رسول قادری

اعلیٰ حضرت عظیم البرکت، مجدد دین وملت، امام الاکبر الشیخ محمد احمد رضا خاں حنفی قادری ماتریدی (۱۸۵۶ء۔۱۹۲۱ء) قدس اللہ سرہ العزیز کا ترجمۂ قرآن ''کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن'' اسم بامسمہ ہے۔ اس میں علم وعرفان اور عشق وایمان کا خزانہ ہے۔ اس کا قاری خواہ وہ کسی بھی ذہنی افق یا علمی سطح کا حامل ہے، اس کے مطالعہ کے بعد اس میں پوشیدہ خزانوں سے محروم نہیں رہتا، حسب استطاعت واستعداد اپنے دامن میں علم وآ گہی اور عشق وایمان کے چند تابدار موتی ضرور سمیٹ لیتا ہے۔ اپنی علمی وروحانی تشنگی کی سیرابی کے لیے کوثر وتسنیم کے آبِ حیات کے چند جرعے ضرور پالیتا ہے۔ اسی طرح رضا بک ریویو ''کنز الایمان'' نمبر کا یہ شمارہ ''کنز الایمان'' کے چمنستان کے منتخب گلدستوں کی نمائش ہے جس سے ناظر (قاری) اپنی مشامِ جان وایمان کو معطر کرسکتا ہے۔ ان گلدستوں سے اٹھنے والی خوشبوؤں کی لپیٹیں اس کو اصل چمنستان کی سیر کی ترغیب و تشویق تاحیات دیتی رہیں گی۔ اس نمبر سے قبل کنز الایمان سے متعلق ادارہ تحقیقات امام احمد رضا انٹرنیشنل، کراچی کے ترجمان ''معارف رضا'' سالنامہ ۲۰۰۹ء/۱۴۳۰ھ اور رضا اکیڈمی ممبئی کی جانب سے مجلّہ ''یادگار رضا'' کے خصوصی شمارے منظر عام پر آچکے ہیں جن میں کنز الایمان پر تحقیقی مقالات شائع ہوئے ہیں۔

حق کو قبول کرنے اور نیکی کی باتوں کو غور سے سننے، اسے سمجھنے اور اس پر عمل پیرا ہونے اور ہر زمان ومکان کے انسانوں تک ان کو اس طرح منتقل کرنے کے لیے کہ وہ بھی اس کو سمجھ کر اس پر عمل پیرا ہوسکیں، اس پیغام اور دعوت کو قرآن مجید نے بڑے خوبصورت پیرائے اور جامع انداز میں پیش کیا ہے۔ معلمِ کائنات سید عالم ﷺ کی زبانِ اطہر سے ارشاد ہوتا ہے:

قُلِ اللّٰہُ شَہِیۡدٌۢ بَیۡنِیۡ وَ بَیۡنَکُمۡ ۟ قف وَ اُوۡحِیَ اِلَیَّ ہٰذَا الۡقُرۡاٰنُ لِاُنۡذِرَکُمۡ بِہٖ وَ مَنۡۢ بَلَغَ ؕ (الانعام ۶:۱۹)

ترجمہ: تم فرماؤ کہ اللہ گواہ ہے مجھ میں اور تم میں اور میری طرف اس قرآن کی وحی ہوئی

ہے کہ میں اس سے تمہیں ڈراؤں اور جن جن کو پہنچے۔ (کنز الایمان)

مفسر قرآن حضرت صدر الافاضل علامہ مولانا نعیم الدین مراد آبادی علیہ الرحمۃ اس آیۂ کریمہ کی تفسیر میں اپنے حاشیہ خزائن العرفان میں تحریر کرتے ہیں کہ اس کے معنی یہ ہوئے کہ

"میرے بعد قیامت تک آنے والے جنہیں یہ قرآن پاک پہنچے خواہ وہ انسان ہوں یا جن، سب کو میں حکمِ الٰہی کی مخالفت سے ڈراتا ہوں۔"

حدیث شریف میں ہے کہ جس شخص کو قرآن پہنچا گویا اس نے نبی ﷺ کو دیکھا اور آپ کا کلام مبارک سنا۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو رسولِ کریم ﷺ نے کسریٰ اور قیصر وغیرہ سلاطین کو دعوتِ اسلام کے مکتوب بھیجے (مدارک و خازن)۔ اس کی تفسیر میں ایک قول یہ بھی ہے کہ من بلغ میں "من" مرفوع المحل ہے اور معنی یہ ہیں کہ اس قرآن پاک سے میں تم کو ڈراؤں اور وہ ڈرائیں جنہیں قرآن پاک پہنچے۔ ترمذی کی حدیث میں ہے کہ "اللہ تر و تازہ کرے اس کو جس نے ہمارا کلام سنا اور جیسا سنا ویسا پہنچایا، بہت سے پہنچائے ہوئے سننے والوں سے زیادہ اہل ہوتے ہیں اور ایک روایت میں ہے سننے والے سے زیادہ افقہ ہوتے ہیں۔"

ابلاغ کے بعد ترسیل (Communication) کا مرحلہ آتا ہے، اس مرحلہ کے لیے ڈاکٹر عنوان چشتی صاحب تحریر کرتے ہیں:

"ترسیل وہ عمل ہے جس میں مترجم مصنف کی مجرد آگہی یا فن پارے کے اصل مفہوم کو قابلِ فہم علامتوں یعنی ترجمے کی زبان کے ذریعہ قارئین کے سامنے پیش کرتا ہے۔ یہ عمل۔۔۔ زیادہ پیچیدہ اور وقت طلب ہے۔ ترجمے کے عام قارئین کو اس سے دلچسپی نہیں ہوتی کہ اصل تصنیف میں کیا تھا یا اس کا انداز بیان کیا تھا، وہ ترجمے کو اصل کے نعم البدل کی حیثیت سے پڑھتے ہیں۔ اس میں جو کچھ ہوتا ہے، وہی ان کے لیے سب کچھ ہوتا ہے۔"

جو مترجم اردو زبان کے مختلف دبستانوں سے واقفیت رکھتے ہیں وہ ان کے ٹکسالی لب و لہجہ اور الفاظ و محاورات کے ذخائر سے واقف ہیں، ان کے لیے اردو زبان کا دامن بہت وسیع ہے۔ ایسے افراد کسی بھی لسانی وحدت کے "اَفْقَہُ عَالِم" ہوتے ہیں۔ انیسویں صدی عیسوی کے اوائل اور چودھویں صدی ہجری کی ابتداء میں امام احمد رضا بریلوی علیہ الرحمۃ (۱۲۷۲ھ/۱۸۵۶ء۔



۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء) کی ذات ایسے ہی "افقہ" علما میں شمار ہوتی ہے۔

قارئین کرام! مذکورہ بالا سطور سے آپ کو اندازہ ہو گیا ہوگا کہ ایک زبان سے دوسری زبان میں ترجمہ اپنی مبادیات، شرائط اور مشکلات کے حوالے سے ایک ریاض طلب فن ہے۔ لہٰذا اس ضمن میں مترجم پر اس کے لیے جو بھاری ذمہ داریاں عائد ہوتی ہیں، انہیں اختصار کے طور پر یوں بیان کیا جاسکتا ہے:

ترجمہ کا ذوق و شوق، اعلیٰ استعداد، زبان و بیان کی داخلی رازداری، مضمون پر بھرپور گرفت، متن اور مصنف سے حتی الوسع وفاداری، زبان و بیان کے تہذیبی، جغرافیائی پس منظر سے واقفیت، داخلی روایات کے پاسداری جیسے تہہ در تہہ لازموں سے عہدہ برآ ہونا، تب جاکر ایک قابلِ مطالعہ، مانوس، رودواں اور اصل کا مزاج آشنا ترجمہ وجود میں آتا ہے۔

لیکن ان تمام اصناف سے مشکل ترین ترجمۂ قرآن ہے۔ اس کا اعتراف پروفیسر ڈبلیو سی اسمتھ نے ان الفاظ میں کیا ہے:

"ہماری بے بسی و بے چارگی کا حال یہ ہے کہ جب ہم انسانی زبانوں میں سے کسی ایک زبان کا دوسری زبان میں دل آویز ترجمہ نہیں کرسکتے تو الہامی زبان کا ترجمہ کس طرح ہم سے ممکن ہو سکتا ہے؟ ہم زیادہ سے زیادہ جو کچھ کرسکتے ہیں وہ یہی کہ اس کا جو مفہوم ہماری سمجھ میں آتا ہو اس کو ہم اپنی زبان میں بیان کردیں اور بس!"

شیخ الحدیث والتفسیر علامہ عبدالحکیم شرف قادری علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

"قرآن پاک کو سمجھنے کے لیے صرف عربی زبان، صرف و نحو، علم معانی، بیان، بدیع وغیرہ علوم میں مہارت کافی نہیں، تفسیر و حدیث، عقائد و کلام اور تاریخ و سیر کا وسیع مطالعہ ہی کافی نہیں، بلکہ اللہ تعالیٰ اور صاحب قرآن ﷺ سے صحیح ایمانی اور روحانی تعلق بھی ضروری ہے۔"

یہ تمام خوبیاں کنز الایمان اور صاحب کنز الایمان میں بدرجہ اتم نظر آتی ہیں۔

قرآن حکیم ایک عظیم لافانی کتاب ہے۔ اسلامی پیغامات اور تبلیغ کا ایک مکمل نصاب ہے۔ یہ دینِ فطرت کی ایک محکم دستاویز ہے۔ عالمِ انسانیت کے لیے ایک مکمل ضابطۂ حیات ہے۔ اس لیے ہر دور کے علماءِ اسلام نے یہ ضروری سمجھا کہ دنیا کے جس خطے میں بھی اسلام کی روشنی پھیل رہی ہے وہاں کی مقامی، علاقائی زبان میں مضامینِ قرآن کریم منتقل کیے جائیں تاکہ صحیح

معنوں میں گہرے دیرپا اثرات مرتب ہوسکیں۔ اس لیے ترجمۂ قرآن حکیم کے اصل محرکات پیغامِ اسلام کی تبلیغ اور اس کی نشر و اشاعت کے ساتھ ہی خدمتِ قرآن کریم کا جذبہ بھی ٹھہرا۔ لیکن بعد میں مرورِ زمانہ کے ساتھ اس کے کچھ ذیلی محرکات بھی شریک کار ہو گئے۔ مثلاً لسانی ارتقا اور عصری تقاضوں کے تحت اس عہد کے مزاج اور اسالیب زبان کے مطابق قرآن کریم کے نئے ترجمہ کی ضرورت پیش آتی رہی۔ پھر بدلتے ہوئے زمانے کے عقائد و نظریات کی آمیزش کے ساتھ باطل نظریات اور اسلاف کرام کے پیش کردہ تشریحات کی مخالفت میں انحرافی عقائد و مسائل بھی قرآنی تراجم میں داخل ہونے لگے۔ لہٰذا اسلام کے بنیادی اور تواتر سے ثابت شدہ عقائد و افکار کے استحکام اور دشمنانِ اسلام و اہلِ باطل کے مسموم اثرات سے حفاظت کے لیے نئے نئے قرآنی تراجم معرضِ وجود میں آئے۔ مثلاً تیرہویں صدی ہجری میں باطل فرقوں مثلاً قادیانی، نیچری، رافضی اور وہابی نظریات کی تبلیغ کے لیے قرآن کریم کے تراجم شائع کیے گئے۔ پھر ان کے خطرناک اثرات، غلط تشریحات، باطل تاویلات اور مہلک اثرات سے امتِ مسلمہ کو بچانے کے لیے علماءِ حق نے بھی سعیِ تبلیغ فرمائی۔ اس سلسلے میں مسلکِ حقہ، مذہب مہذب اہلِ سنت و جماعت کے امام، عبقریِ وقت، اعلیٰ حضرت عظیم البرکت امام احمد رضا قادری برکاتی محدث بریلوی قدس اللہ سرہ العزیز کا اردو ترجمۂ قرآن حکیم ”کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن“ خصوصی اہمیت کا حامل ہے۔

چنانچہ آپ کے سوانح نگار اس ترجمہ کی تقریبِ تحریر کے بارے میں رقم طراز ہیں:

”صدر الشریعہ حضرت مولانا امجد علی اعظمی علیہ الرحمۃ نے قرآنِ مجید کے صحیح ترجمہ کی ضرورت پیش کرتے ہوئے اعلیٰ حضرت سے ترجمہ کر دینے کی گزارش کی۔ آپ نے وعدہ فرما لیا لیکن دوسرے مشاغلِ دینیہ کثیرہ کے ہجوم کے باعث تاخیر ہوتی رہی۔ جب صدر الشریعہ کی جانب سے اصرار بڑھا تو اعلیٰ حضرت نے فرمایا چونکہ ترجمہ کے لیے میرے پاس مستقل وقت نہیں ہے، اس لیے آپ رات میں سونے کے وقت یا دن میں قیلولہ کے وقت آ جایا کریں۔ چنانچہ صدر الشریعہ ایک دن کاغذ، قلم اور دوات لے کر اعلیٰ حضرت کی خدمت میں حاضر ہو گئے اور یہ دینی کام شروع ہو گیا۔

ترجمہ کا طریقہ یہ تھا کہ اعلیٰ حضرت زبانی طور پر آیاتِ کریمہ کا ترجمہ بولتے جاتے اور صدر الشریعہ اس کو لکھتے رہتے۔ پھر جب حضرت صدر الشریعہ اور دیگر علمائے حاضرین اعلیٰ حضرت



کے ترجمے کا کتبِ تفاسیر سے تقابل کرتے تو یہ دیکھ کر حیران رہ جاتے کہ اعلیٰ حضرت کا یہ برجستہ فی البدیہہ ترجمہ، تفاسیرِ معتبرہ کے بالکل مطابق ہے۔“

ماہرِ رضویات، مسعودِ ملت پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب علیہ الرحمۃ (۱۹۳۰ء۔ ۲۰۰۸ء) کنز الایمان کی اسی خصوصیت پر تبصرہ کرتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:

”اردو کے مترجمینِ قرآن میں امام احمد رضا محدث بریلوی اپنے تبحرِ علمی کی وجہ سے بے نظیر و بے مثال معلوم ہوتے ہیں، جس نے ان کا مطالعہ کیا ہے اور مختلف علوم و فنون اور مختلف زبانوں میں ان کی مطبوعات و مخطوطات اور شرح و حواشی دیکھے ہیں وہ اس امر کی تصدیق کر سکتا ہے-----

وہ ایک باخبر، ہوش مند اور باادب مترجم تھے۔ ترجمہ کے مطالعہ سے اندازہ ہوتا ہے کہ امام احمد رضا نے آنکھیں بند کر کے ترجمہ نہیں کیا بلکہ وہ جب کسی آیت کا ترجمہ کرتے تھے تو پورا قرآن، مضامینِ قرآن اور متعلقاتِ قرآن ان کے سامنے ہوتے تھے۔۔۔ امام احمد رضا کے ترجمۂ قرآن میں برسوں کی فکری کاوشیں پنہاں ہیں۔ یہ مولیٰ کا کرم ہے کہ وہ اپنے بندے کو ایسی نظر عطا فرما دے جس میں علم و دانش کی وسعتیں سمٹ کر ایک نقطہ پر آ جائیں۔ فی البدیہہ ترجمۂ قرآن میں ایسی جامعیت کا پیدا ہو جانا عجائباتِ عالم میں سے ایک عجوبہ ہے، اس سے مترجم کی عظمت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔“

اگر ہم ترجمہ کی تعریف، اس کے مبادیات، شرائط، اصول اور مشکلات کے حوالے سے اعلیٰ حضرت کے ترجمۂ قرآن کریم ”کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن“ کا جائزہ لیں تو اہلِ علم و فن اس بات کی گواہی دیتے نظر آتے ہیں جیسا کہ آپ زیرِ نظر رضا بک ریویو کے شمارہ میں شائع شدہ مقالات میں اس کا مشاہدہ فرمائیں گے کہ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں محدث بریلوی قدس سرہٗ ترجمہ کی اس مشکل اور کٹھن گھاٹی سے نہایت کامیابی کے ساتھ گذرے ہیں:

۱۔ دونوں زبانوں یعنی عربی و اردو کے ادب، محاورات اور بول چال، گرامر پر آپ کو کامل دسترس حاصل تھی۔

۲۔ بحیثیت مترجم قرآن ترجمہ کے مقاصد یعنی تبلیغ احکامِ قرآن اور عقیدۂ توحید و رسالت کا تحفظ سے وہ بخوبی واقف تھے۔

۳۔ عربی، اردو اور قرآنی زبان کی فصاحت و بلاغت سے انہیں دلی وجذباتی لگاؤ اور خاص شغف تھا۔ وہ عربی، اردو و فارسی ادب کے "افقہ عالم" تھے اور تینوں زبانوں میں مزاج کی ہم آہنگی بھی حاصل تھی جن پر ان کی ایک ہزار سے زیادہ تصانیف جو تینوں زبانوں میں لکھی گئی ہیں، شاہد عدل ہیں۔

۴۔ قرآنِ کریم کے موضوعات اور اس کے متعلقات یعنی "صرف و نحو"، اصولِ فقہ و حدیث، فنِ فصاحت و بلاغت اور وہ تمام ۲۵ کے قریب علوم و فنون پر جن پر دسترس ہونا۔ علامہ جلال الدین سیوطی علیہ الرحمہ (متوفی ۹۱۱ھ/۱۵۰۵ء) نے تفسیرِ قرآن کے لیے لازمی قرار دیا ہے، مکمل عبور رکھتے تھے۔

۵۔ انہیں دونوں زبانوں (عربی و اردو) کے ساتھ ادبی مساوات اور ہم پائیگی بدرجہ اتم حاصل تھی۔

۶۔ کنز الایمان میں قرآنی عربی متن کی شگفتگی، شستگی اور ادیبانہ رنگ اردو قالب میں بھی جھلکتا نظر آتا ہے۔

۷۔ کنز الایمان میں قرآنی آیات کے اصل لب ولہجہ کی کھنک واضح طور پر محسوس ہوتی ہے۔

۸۔ امام احمد رضا محدث بریلوی تینوں دبستان، دہلی، لکھنو اور روہیل کھنڈ کی ٹکسالی زبان کے ترجمان تھے۔ اس لیے ان کی انشائی استعداد دوسرے مترجمین کے مقابل زیادہ قوی دکھائی پڑتی ہے۔ ان تینوں دبستانوں کے لب ولہجہ، زبان ومحاورات کا خالص علمی، فنی، ادبی وتخلیقی صلاحیت کے ساتھ ایک متوازن آمیزہ بروئے کار لانے کا عمل "کنز الایمان" میں جگہ جگہ نظر آتا ہے۔

۹۔ ایک ماہر لسانیات مرزا حامد بیگ صاحب کے مطابق مترجم کی دو اہم صفات "مصنف کا دل سے احترام" اور "بطور مترجم" نہایت دیانتداری کے ساتھ ترجمہ کے اندر "اصل زبان وبیان کی حرمت کی مسلسل پاسبانی" کے معیار پر کنز الایمان کا پورا اترنا اظہر من الشمس ہے۔ امام احمد رضا کا قرآن حکیم اور صاحب قرآن حکیم صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے رب تعالیٰ سے محبت اور قلبی لگاؤ مثالی ہے اور ترجمہ کرتے وقت عظمت الوہیت اور تحفظ ناموسِ رسالت کا خاص اہتمام ان کے ترجمۂ قرآن کے ایک ایک لفظ سے جھلکتا نظر آتا ہے جو ان کے مخالفین ومعاندین کو بھی مسلم ہے۔

انہی مذکورہ بالا خوبیوں کی بناء پر مسعودِ ملت، ماہرِ رضویات حضرت پروفیسر ڈاکٹر محمد



مسعود احمد نقشبندی علیہ الرحمۃ جو دانا و بینا محقق ہونے کے ساتھ شریعت و طریقت دونوں علوم سے بہرہ ور تھے، اپنے غایت مطالعہ کے بعد اس نتیجے پر پہنچے کہ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت علیہ الرحمۃ کا برجستہ، فی البدیہہ اور املا شدہ ترجمۂ قرآن کریم کنز الایمان "عجائباتِ عالم میں سے ایک عجوبۂ روزگار ہے۔ لہٰذا ایسے ترجمہ اور اس کی عظمت والے مترجم کی قدر کرنی چاہیے۔" ایک اور مقام پر محدث بریلوی علیہ الرحمۃ کی انہی خوبیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے ڈاکٹر صاحب مرحوم و مغفور نے اہلِ انصاف اور صاحب علم و دانش کی توجہ ان کی نگارشات کے مطالعہ کی طرف دلائی ہے:

"کسی بھی اہم شخصیت کو نظر انداز کر دینا تاریخی دیانت کے منافی ہے، اور پھر ایسی شخصیت جس کی نظر دوسری شخصیتوں پر قاہرانہ ہے۔ بڑی سے بڑی شخصیت جس کو مرعوب نہیں کر سکتی۔ وہ اپنے آقا و مولیٰ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت و ناموس کے آگے کسی کو خاطر میں نہیں لاتا، ضروری ہے کہ ایسی شخصیت کو پرکھیں، اس کے دل کی گہرائیوں میں اتریں، اس کے خلوص و محبت کا اندازہ لگائیں، جو کچھ کہے اس کو بغور سنیں اور سمجھنے کی کوشش کریں۔"

اب راقم قارئین کرام کی توجہ اس مضمون کے شروع میں ذکر شدہ سورۃ الانعام ۶ کی انیسویں آیت وَ اُوْحِیَ اِلَیَّ هٰذَا الْقُرْاٰنُ لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَ مَنْۢ بَلَغَ ؕ کے تفسیری حاشیہ کی طرف دوبارہ مبذول کرانا چاہتا ہے جس میں صدر الافاضل مولانا نعیم الدین مراد آبادی علیہ الرحمۃ نے قرآنِ کریم کے مضامین و احکامات کے مبلغین و مترجمین کے لیے معلم کائنات صاحب آیاتِ بینات صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول یہ دعا نقل فرمائی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ "اللہ تر و تازہ کرے اس کو جس نے ہمارا کلام سنا اور جیسا سنا ویسا پہنچایا اور بہت سے پہنچائے ہوئے سننے والوں سے زیادہ اہل ہوتے ہیں اور ایک روایت میں ہے، افقہ ہوتے ہیں۔"

دورِ آخر میں امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہٗ کی ذات سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی اسی دعا کا مظہر تھی۔ یہی وجہ ہے کہ جید علماءِ حرمین شریفین نے جب آپ کی تفسیری تالیف "الدولة المكية بالمادة الغيبيه" جو علوم ما کان وما یکون کے من جانب اللہ معلم الکل، سید الرسل سیدنا ومولانا محمد المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے اثبات پر ۷۱ آیات کریمہ اور ۳۷ احادیثِ مبارکہ کی تفسیر و شرح پر مشتمل ہے، ملاحظہ و مطالعہ کی تو بے اختیار پکار اٹھے: (عربی سے ترجمہ)

(۱) پاک ہے وہ ذات جس نے اس کے مؤلف (امام احمد رضا خاں رحمہ اللہ تعالیٰ) کو فضائل و

کمالات سے مشرف و مختص فرمایا اور اس زمانے کے لیے چھپا رکھا (اور بالآخر وقت آنے پر ظاہر فرمادیا)۔ (علامہ شیخ عبداللہ بن محمد صدقہ بن زینی دحلان، مسجد حرام، مکہ معظمہ)

(۲) بیشک مؤلف (امام احمد رضا خاں رحمہ اللہ تعالیٰ) اس زمانے میں علماء و محققین کے بادشاہ ہیں اور ان کی ساری باتیں سچی ہیں۔ گویا وہ ہمارے نبی ﷺ کے معجزات میں سے ایک معجزہ ہے جو اس یگانہ امام کے دستِ مبارک پر حق تعالیٰ نے ظاہر فرمایا ہے۔ یعنی ہمارے سردار، ہمارے آقا، علمائے محققین کے خاتم، علمائے اہلِ سنت کے پیشوا، سیدی احمد رضا خاں، اللہ تعالیٰ ہم کو ان کی زندگی سے متمتع فرمائے اور ان سب کے خلاف ان کی حمایت فرمائے جو ان کی بدخواہی کا ارادہ رکھتے ہیں۔" (علامہ شیخ محمد مختار بن عطارد الجاوی، مسجد حرام، مکہ معظمہ)

خود صاحب خزائن العرفان (حاشیہ کنز الایمان)، صدر الافاضل علامہ محمد نعیم الدین مرادآبادی علیہ الرحمۃ کنز الایمان کی خصوصیت اور اعلیٰ حضرت عظیم البرکت علیہ الرحمۃ کے قرآنی الفاظ کے مقابل اردو الفاظ و محاورات کے انتخاب کی خداداد صلاحیت اور اس کی اہمیت پر روشنی ڈالتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:

"دورانِ شرح ایسا کئی بار ہوا کہ اعلیٰ حضرت کے استعمال کردہ لفظ کے مقام استنباط کی تلاش میں دن پر دن گزرتے گزرتے اور رات پر رات کٹتی رہی اور بالآخر ماخذ ملا تو ترجمہ کا لفظ ہی اٹل نکلا۔ اعلیٰ حضرت خود حضرت شیخ سعدی علیہ الرحمۃ کے فارسی ترجمہ کو سراہا کرتے تھے لیکن اگر حضرت شیخ سعدی علیہ الرحمۃ اردو زبان کے اس ترجمہ کو پاتے تو فرما ہی دیتے "ترجمۂ قرآن شی دیگر است و علم القرآن شی دیگر است۔"

قارئین کرام! یہ بات بہت اہم اور غور طلب ہے کہ صدر الشریعہ علامہ مولانا مفتی امجد علی اعظمی علیہ الرحمۃ جیسے شیخ الحدیث والتفسیر اور اپنے وقت کے برصغیر جنوبی ایشیا کے اکابر علماء میں سرفہرست، عالم و ادیب "کنز الایمان" کا املا بزبان اعلیٰ حضرت عظیم البرکت علیہ الرحمۃ قلمبند کرنے والے اور صدر الافاضل امام التفسیر اور علوم اسلامیہ کے مسلّم ماہر وہ یہ فرمائیں کہ ہمیں تلاش بسیار اور تحقیق انیق کے باوجود کنز الایمان میں کوئی لفظ معتبر تفاسیر کے خلاف نہ مل سکا اور یہ کہ قرآنی لفظ و محاورہ کے مقابل آپ کا اردو زبان کا منتخب شدہ لفظ و محاورہ ہی بالآخر اٹل ٹھہرا۔ یہ وہ حضرات گرامی ہیں کہ جنھوں نے کنز الایمان از اول تا آخر بنظر غائر مطالعہ کیا، انہیں اس میں



بلاغت و معانی، لغات و صرف و نحو، فصاحت و بلاغت اور قرآن و احادیث کے خلاف کوئی ایک آدھ بات ڈھونڈے سے بھی نہ مل سکی تو اب آج کل کے علمی اعتبار سے زوال پذیر دور کے کسی بھی عالم خواہ ان کو کسی بھی خطاب سے ان کے حواری نوازیں، جو عربی لسانیات کی اردو ترجمہ شدہ کتب پڑھ کر اردو کتب تفاسیر اور تراجم قرآنی کو سامنے رکھ کر بلکہ سرقہ کر کے مترجم قرآن اور مفسر قرآن بننے کا اعزاز حاصل کر رہے ہیں، انہیں یہ حق کہاں سے حاصل ہو سکتا ہے کہ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت کی عربی دانی یا علوم تفسیر و حدیث پر ان کی بے مثال دسترس یا کسی اور فنی اور علمی پہلو پر انگشت نمائی کریں؟ علامہ جلیل مفتی سید شاہ حسین گردیزی صاحب مدظلہ نے سچ فرمایا ہے کہ ایسے حضرات اپنا رہا سہا علمی بھرم کھوتے ہیں اور بازار علم میں اپنی اہمیت کم کرتے ہیں۔

ماہر رضویات پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد علیہ الرحمۃ نے بھی کنز الایمان کے معاندین کا نفسیاتی تجزیہ کرتے ہوئے راقم کے موقف کی تائید فرمائی ہے۔ وہ فرماتے ہیں:

"حال ہی میں بعض حضرات نے (جن میں مخالفین کے علاوہ اپنے بھی شامل ہیں) ترجمے (کنز الایمان) کے خلاف ایک شورش برپا کی ہے۔ راقم کے نزدیک اس کی اہمیت علمی نہیں بلکہ سراسر طبقاتی اور نظریاتی ہے۔ یہ ترجمہ ۷۲ برس پہلے ہوا۔ ظاہر ہے اس طویل عرصہ میں دونوں طرف بیسیوں ایسے علماء گزرے جس کا پاسنگ بھی آج نہیں ملتا۔ جب ان کو ترجمہ میں غلطیاں نظر نہ آئیں تو ہماری خردہ گری کی کوئی علمی حیثیت نہیں ہے۔ اصل میں بات یہ ہے کہ گذشتہ تیرہ برس میں امام احمد رضا کا شہرہ پاک و ہند سے گزر کر دیار مشرق و مغرب میں پھیل چکا ہے۔ ظاہر ہے یہ بات ان حضرات کو پسند نہیں جو امام احمد رضا کو بقول خود دفن کر چکے تھے (یا جو سستی شہرت کی خاطر اپنی چرب اردو تصانیف کی گراں فروشی کے لیے امام احمد رضا کے مایہ ناز علمی شہ پاروں کو سدِ راہ سمجھتے ہیں)۔ اب امام احمد رضا کے آفتاب فکر کے سامنے ان کا چراغ فکر ٹمٹمانے لگا۔ یہ بات کس کو گوارا ہو سکتی ہے کہ کسی کی گرم بازاری کے باعث اس کا بازار سرد ہو جائے۔"

خطِ کشیدہ جملے کو بغور پڑھیں اور بار بار پڑھیں۔ تقریباً اسی سے ملتا جلتا جملہ جب علامہ مفتی سید شاہ حسین گردیزی صاحب مدظلہ العالی نے شہر کراچی کے ایک عالم و محقق کی اعلیٰ حضرت کے ترجمہ سورہ فتح کی آیت نمبر ۲ کی تغلیط پر تحریر فرمائے تھے تو ان کے گل ہوئے چراغ یکا یک

آخری سانس لیتے ہوئے بھڑک اٹھے تھے اور یہ اسی وقت ٹھنڈے ہوئے جب موصوف اوران کے حواریوں نے اس جملۂ معترضہ کے ناشر، مؤید اور ترجمۂ کنز الایمان کو درست سمجھنے والوں کو اپنے انتقامی فتویٰ تکفیر کی آگ میں بزعمِ خویش جلا کر خاکستر نہ کر دیا۔

آج کل کے بعض ناپختہ مزاج اور تحقیق کے نام پر اسلاف کرام بالخصوص آج کے دور میں ان کی نشانی اعلیٰ حضرت کی شان میں گستاخی روا قرار دینے اور ان کی تحقیق پر کھلی تنقید اور رد و قدح کو جائز رکھنے والے علماء کی ذہنیت پر تشویش کا اظہار فرماتے ہوئے ماہر رضویات پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب رحمہ اللہ ایک اور مقام پر یوں رقم طراز ہیں:

"بعض علمائے اہلِ سنت اس خیال کے حامی نظر آتے ہیں کہ امام احمد رضا کے افکار و خیالات کو ہدفِ تنقید بنانے میں حرج نہیں۔ فقیر سے ایک عالم نے فرمایا کہ امام احمد رضا کے فکر و خیال کو حرفِ آخر سمجھنا تشویشناک ہے۔ ایک طبقہ اس خیال کو عام کر رہا ہے۔ یہ انتشار کی ایک نئی تدبیر ہے۔ غالباً اس کے بانی ڈاکٹر طاہر القادری ہیں۔ علم و فضل میں جو امام احمد رضا سے بڑا یا کم از کم برابر ہو، یہ حق اس کو پہنچتا ہے کہ وہ اختلاف کرے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں انتشارِ فکر سے بچائے۔ (آمین)۔"

غور فرمائیں، اس انتشارِ فکر سے نقصان کس کو پہنچ رہا ہے؟ آپ یقیناً کہیں گے اہلِ سنت و جماعت کو۔ مسعودِ ملت کے مذکورہ جملوں میں آپ نے ان کے کرب و درد کو محسوس کیا ہوگا۔ معنی یہ ہیں کہ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت علیہ الرحمۃ کی ذات ان کے دور میں بھی اہلِ سنت کی فکری مرکزیت کا نشان تھی اور آج بھی ہے لیکن برا ہو ذاتی مفادات کا کہ بعض حضرات سستی شہرت اور دنیوی مفاد کے لیے اہلِ سنت کو انتشار و افتراق کی بھینٹ چڑھانے سے بھی گریز نہیں کرتے۔ اللہ تعالیٰ سے ان کی ہدایت کی دعا ہی کی جا سکتی ہے۔

اگر فاضلِ بریلوی کے ترجمۂ قرآن کو اردو کے دیگر شائع شدہ ترجموں کے سامنے رکھ کر انصاف و دیانت اور فکر و نظر کی گہرائی کے ساتھ ان سب کا تقابلی مطالعہ کیا جائے تو انصاف پسند کے لیے اس اعتراف کے سوا کوئی چارۂ کار نہیں کہ دورِ حاضر میں اردو کے شائع شدہ ترجموں میں صرف ایک ترجمہ کنز الایمان ہے جو

☆ قرآن کریم کا صحیح ترجمہ ہونے کے ساتھ ساتھ تفاسیرِ معتبرہ قدیمہ کے مطابق ہے۔



☆ اہلِ تفویض کے مسلکِ اسلم کا عکاس ہے۔

☆ اصحابِ تاویل کے مذہبِ سالم کا مؤید ہے۔

☆ عوامی لغات اور بازاری بولی سے یکسر پاک ہے۔

☆ قرآن پاک کے اصل منشاء و مراد کو بتاتا ہے۔

☆ آیاتِ ربانی کے اندازِ خطاب کی پہچان کراتا ہے۔

☆ قرآن کے مخصوص محاوروں کی نشان دہی کرتا ہے۔

☆ حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی عظمت و حرمت کا محافظ و نگہبان ہے۔

☆ عامۃ المسلمین کے لیے حقائق و معرفت کا اُمنڈتا سمندر ہے۔

☆ قادرِ مطلق کی ردائے عزت و جلال میں نقص و عیب کا دھبا لگانے والوں کے لیے شمشیر بُراں ہے۔

☆ بس اتنا سمجھ لیجئے کہ قرآن حکیم قادرِ مطلق جل جلالہٗ کا مقدس کلام ہے اور کنز الایمان اس کا مہذب ترجمان ہے۔"

لہٰذا ضرورت اس بات کی ہے بلکہ صاحب کنز الایمان مجدد دین امام احمد رضا محدث بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان کا امتِ مسلمہ بالخصوص اہلِ سنت والجماعت پر جو احسان ہے، اس کا تقاضا یہ ہے کہ کنز الایمان کی زیادہ سے زیادہ ترویج و اشاعت کی جائے، اس کو دیگر عالمی زبانوں خاص کر انگریزی، فارسی، فرانسیسی، ڈچ، روسی اور دیگر مقامی زبانوں میں ترجمہ کروا کر پھیلایا جائے۔ اس کی خوبیوں، خصوصیات اور انفرادیات اردو، عربی، فارسی، انگریزی اور دیگر ملکی و غیر ملکی زبانوں میں علمی مقالہ جات اور کتب شائع کی جائیں۔ نیز کنز الایمان اور اس پر لکھی ہوئی کتب کو انٹرنیٹ اور ویب سائٹ پر ملکی اور عالمی سطح پر نشر کیا جائے۔ تمام معروف عالمی جامعات کی لائبریریوں اور مشہور پبلک و پرائیوٹ لائبریریوں سے انٹرنیٹ پر اس کو منسلک کیا جائے۔ ملکی و غیر ملکی جامعات کی سطح پر ایم۔ فل اور پی۔ ایچ۔ ڈی کے لیے کنز الایمان کے مختلف پہلوؤں اور دیگر تراجم سے تقابلی جائزہ کے حوالے سے مقالات لکھوانے کی ترغیب دی جائے۔ معارفِ رضا کنز الایمان نمبر (سالنامہ ۲۰۰۹ء) کراچی، مجلہ یادگارِ رضا خصوصی نمبر (ممبئی) اور سہ ماہی رضا بک ریویو (پٹنہ) کا کنز الایمان نمبر اس کاوش کی طرف پہلا قدم ہے۔ کنز الایمان کی صد سالہ

تقریب کے سلسلے میں راقم زیرِ نظر رضا بک ریویو کے خصوصی شمارے کی اشاعت پر اس کے سرپرست جناب الحاج سعید نوری زید مجدہٗ اور چیف ایڈیٹر باصلاحیت فاضل نوجوان، محبی و عزیزی مولانا مفتی ڈاکٹر امجد رضا سلمہ اللہ الخالق الارض والسماء اور ان کے حلقہ بگوش احباب و اراکین کو تہِ دل سے مبارک باد پیش کرتا ہے اور اللہ تبارک وتعالیٰ کے حضور دعا کرتا ہے کہ وہ انہیں محسنِ ملتِ اسلامیہ، شیخ الاسلام والمسلمین، امام الھمام مجدد دین، امام الاکبر محمد احمد رضا خاں حنفی قادری قدس سرہ السامی کے ورثۂ العلمی جو دراصل ورثۂ النبی الامی صلی اللہ علیہ وسلم ہے، کی نشر و اشاعت کے لیے زیادہ سے زیادہ صلاحیت، ہمت اور وسائل عطا فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الکریم صلی اللہ علیہ وسلم۔

پاک و ہند و بنگلہ دیش کے درمیان علومِ نافعہ وشافعہ اور نورانی و برہانی پر مبنی کتب و رسائل کے تبادلوں پر مالی اور سیاسی حوالوں سے افسوس ناک پابندیاں حائل ہیں۔ اگرچہ تخریبی و علومِ غیر نافع اور فحاشی و عریانی پر مبنی لٹریچر کے تبادلوں کو آسان بنا دیا گیا ہے۔ ایسی صورتحال میں رضا بک ریویو جیسے اہم جرائد کا پاکستان کے کتب خانوں میں معارفِ رضا (سالنامہ ۲۰۰۹ء) جیسے اہم موضوعات پر مبنی جرائد کا ہندوستان اور بنگلہ دیش کے کتب خانوں، لائبریریوں اور اہم علمی شخصیت تک ترسیل مشکل سے مشکل تر ہوتی جارہی ہے۔ اس کی آسان صورت یہی نظر آتی ہے کہ مصنفین اور ناشرین کے شکریے کے ساتھ ان جرائد اور ان جیسے دیگر کتب و مقالات کی اپنے ملک میں طباعت واشاعت کا اہتمام کیا جائے۔ پاکستان میں اہلِ سنت کے لٹریچر کی اشاعت کے سلسلے میں حبیبی وعزیزی محبوب الرسول قادری اور علامہ اقبال احمد فاروقی حفظہما اللہ الباری ایک فعال کردار ادا کررہے ہیں۔

جناب ملک محبوب الرسول قادری صاحب نے ''رضا بک ریویو کنز الایمان نمبر'' کی اشاعت کی خبر ملتے ہی احقر سے رابطہ کیا اور خوشخبری سنائی کہ وہ پاکستان میں اس کی اشاعت کرنا چاہتے کیونکہ کنز الایمان کے حوالے سے اس میں وقیع مقالات ہیں۔ راقم نے ان سے عرض کی ادارے میں صرف ایک ہی نسخہ آیا ہے، اس بار تو فقیر کو بھی نظر انداز کر دیا گیا، اس کے اپنے مطالعے کے لیے بھی رسالہ نہیں آیا۔ اس رسالے کی اشاعت کے سلسلے میں ان کا ذوق وشوق، خلوص اور بے تابی دیکھتے ہوئے انہیں یہ نسخہ اس شرط پر دیا کہ اشاعت کے بعد یہ ہمارے



ادارے کی لائبریری کو واپس کردیا جائے گا۔ ساتھ ہی یہ مشورہ دیا کہ اگر ممکن ہو تو مولانا ڈاکٹر امجد رضا صاحب زید مجدہٗ سے بھی ٹیلی فون پر رابطہ کرکے اجازت لے لیں اور پھر اشاعت کے بعد چند نسخے چیف ایڈیٹر سہ ماہی ''رضا بک ریویو'' کی خدمت میں پٹنہ بھی بھیج دیں۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ صحافیِ اہلسنّت جناب ملک محبوب الرسول قادری صاحب کا علمِ نافع کی اشاعت بالخصوص رضویات کے فروغ وابلاغ میں ان کا جذبہ وشوق سلامت رکھے۔ ماشاء اللہ وہ خود بھی صاحبِ علم وقلم اور اہلِ نظر ہیں، نشر واشاعت اور طباعت کی راہ کے نشیب وفراز اور کوب وزشت سے اچھی طرح واقف ہیں۔ امید ہے سہ ماہی رضا بک ریویو کنز الایمان نمبر کی پاکستانی اشاعت صوری ومعنوی اعتبار سے خوب سے خوب تر کی مثال ہوگی اور وہ پاکستان کے اہلِ علم اور صاحب نقد ونظر تک اس کی رسائی بھی ممکن بنائیں گے کیونکہ یہی وہ اہم مقصد ہے جس کے لیے وہ اس کی طباعت واشاعت پاکستان میں کررہے ہیں۔ راقم کو ان کے اخلاص پر پورا بھروسہ ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کی دینی وعلمی خدمات کو شرفِ قبولیت عطا فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الامین المکین سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم۔

آخر میں صاحب کنز الایمان علیہ الرحمۃ والرضوان کی بارگاہ میں سلامِ عقیدت کے ساتھ رخصت چاہتا ہوں:

سلامے چو بوئے خوش آشنائی ...... بداں مردمِ دیدۂ روشنائی
درودے چو نورِ دلِ پارسایاں ...... بداں شمعِ خلوت گہِ پارسائی

(حافظ)

(ترجمہ: آشنائی کی خوشبو جیسا سلام ان روشن آنکھوں کی پتلی پر۔ نیکوں کے دلوں کے نور جیسا سلام اس نیکی کی خلوت گاہ کی شمع پر سلام)



# مَا فَرَّطْنَا فِي الْكِتٰبِ مِنْ شَيْءٍ

## ترجمۃ القرآن "کنز الایمان"

کنز الایمان وہ خزانہ ہے — جس کا ہر لعل جاودانہ ہے
کنز الایمان وہ نگینہ ہے — جس میں عشقِ شہِ مدینہ ﷺ ہے
کنز الایمان شان والا ہے — اس کا انداز ہی نرالا ہے
کنز الایمان نور پارہ ہے — دل ربا اس کا ہر اشارہ ہے
کنز الایمان بلند قامت ہے — اعلیٰ حضرتؒ کی اک کرامت ہے
یہ ہے احمد رضاؒ کی سعی جمیل — اس کا پڑھنا ہے مغفرت کی کفیل
کنز الایمان کیف کا مخزن — وصفِ خیر الانام ﷺ کا گلشن
فکرِ احمد رضاؒ کا تحفہ ہے — فیضِ غوث الوریٰ" کا تحفہ ہے
ظاہراً ترجمہ ہے قرآنی — اس میں ہے غذائے روحانی
اک صدی عمر ہو گئی اس کی — ہے پھبن تازہ آج بھی اس کی
کنز الایمان جو بھی پڑھتا ہے — اس کا عشقِ رسول ﷺ بڑھتا ہے
آیئے اس سے استفادہ کریں — حفظِ ایمان کا ارادہ کریں
یوں کرو نظم ختم اے فیضانؔ! — کنز الایمان حق کا ہے فیضان

فیض رسول فیضانؔ

